ہوتے ہی لوگوں کی امانتیں واپس کیں اور خود مدینہ منورہ کی جانب سفر ہجرت شروع کر دیا۔ قبا کے مقام پر آپ رضی اللہ عنہ بھی حضور نبی کریم ﷺ کے قافلہ سے آن ملے۔

حضور نبی کریم ﷺ نے قبا میں حضرت کلثوم بن الہدم رضی اللہ عنہ کے گھر میں قیام کیا۔ حضور نبی کریم ﷺ نے حضرت کلثوم بن الہدم رضی اللہ عنہ سے زمین خریدی اور اس پر ایک مسجد کی بنیاد رکھی جسے مسجد قبا کے نام سے جانا جاتا ہے۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ اور دیگر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے اس مسجد کی تعمیر میں حضور نبی کریم ﷺ کے شانہ بشانہ حصہ لیا۔ قبا میں پہلی مرتبہ نمازِ جمعہ باجماعت ادا کی گئی جس میں سو کے قریب صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے شمولیت فرمائی۔ قبا میں حضور نبی کریم ﷺ کا قیام قریباً پندرہ روز تک رہا۔

## تم دنیا اور آخرت میں میرے بھائی ہو:

مدینہ منورہ پہنچنے کے بعد حضور نبی کریم ﷺ نے مہاجرین اور انصار میں رشتہ اخوت کی بنیاد رکھی اور حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو اپنا بھائی بنایا۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے فرماتے ہیں کہ حضور نبی کریم ﷺ نے انصار اور مہاجرین کے درمیان اخوت کا رشتہ قائم کیا تو حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے حضور نبی کریم ﷺ کی بارگاہ میں عرض کیا۔

"یارسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ نے تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے درمیان اخوت کا رشتہ قائم کیا مگر میرے ساتھ ایسا کچھ نہیں کیا؟"

حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا۔

"اے علی (رضی اللہ عنہ)! تم دنیا اور آخرت میں میرے بھائی ہو۔"

## مسجد نبوی ﷺ کی تعمیر میں شمولیت:

حضور نبی کریم ﷺ نے مدینہ منورہ میں حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کے گھر قیام کیا۔ حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کے گھر کے سامنے بنو مالک بن نجار کے ایک محلہ کے میدان میں جہاں حضور نبی کریم ﷺ کی اونٹنی قصویٰ بیٹھی تھی آپ ﷺ نے اس میدان کے متعلق دریافت کیا کہ یہ جگہ کس کی ملکیت ہے۔ آپ ﷺ کو بتایا گیا کہ یہ دو کم سن بھائیوں سہل اور سہیل کی جگہ ہے اور ان کے سرپرست مدینہ منورہ میں سب سے پہلے اسلام قبول کرنے والے حضرت اسعد بن زرارہ رضی اللہ عنہ ہیں۔ آپ ﷺ نے اس جگہ پر مسجد کی تعمیر کا ارادہ ظاہر کیا۔ حضرت سہل اور حضرت سہیل رضی اللہ عنہم نے وہ جگہ فی سبیل اللہ دینی چاہی مگر حضور نبی کریم ﷺ نے اسے خریدنے کا ارادہ ظاہر کیا اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے زمین کی خریداری کے معاملہ پر بات کی۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے آپ ﷺ کی خواہش پر مسجد نبوی ﷺ کے لئے زمین خریدنے کا فیصلہ کر لیا اور پھر دس ہزار درہم کے عوض وہ زمین خرید لی۔ مسجد نبوی ﷺ کی تعمیر میں حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ بھی دیگر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے شانہ بشانہ حصہ لیا اور دیواروں کی چنائی کے لئے اینٹیں اٹھا کر لاتے رہے۔ آپ رضی اللہ عنہ اینٹیں اٹھاتے اور ذیل کا مصرعہ پڑھتے تھے۔

> ”مسجد کی تعمیر میں جو حصہ لیتا ہے خواہ وہ کھڑا ہو کر تعمیر مسجد میں شمولیت اختیار کرے خواہ بیٹھ کر تعمیر مسجد میں شمولیت اختیار کرے اور جو تعمیر مسجد میں خاک آلود ہونے سے گھبرائے وہ دونوں برابر نہیں ہو سکتے۔“



# دختر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے نکاح

روایات میں آتا ہے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی لاڈلی صاحبزادی حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا سے نکاح کے لئے حضرت ابوبکر صدیق اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہم نے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو پیغام بھیجا مگر حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان دونوں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو یہی جواب دیا کہ مجھے حکم الٰہی کا انتظار ہے۔ ایک دن حضرت ابوبکر صدیق اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہم محو گفتگو تھے اور گفتگو کا موضوع تھا کہ ہم سمیت بے شمار شرفاء نے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی دختر نیک اختر حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا سے نکاح کی خواہش ظاہر کی ہے لیکن ہم میں سے کسی کو اس بارے میں مثبت جواب نہیں ملا ایک علی (رضی اللہ عنہ) رہ گئے ہیں مگر وہ اپنی تنگدستی کی وجہ سے خاموش ہیں ہمیں ان کی حوصلہ افزائی کرنی چاہئے تاکہ وہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا سے نکاح کی خواہش کر سکیں چنانچہ آپ رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ، حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے گھر تشریف لے گئے تو پتہ چلا حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ اس وقت ایک دوست کے باغ کو پانی دینے کے لئے گئے ہوئے تھے۔ جب یہ حضرات اس جگہ پہنچے تو انہوں نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو اس بات پر قائل کیا کہ وہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے ان کی دختر نیک اختر کا رشتہ مانگیں انہیں یقین ہے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ان کی جانثاری اور شرافت کی بناء پر

انہیں اپنی دختر نیک اختر کا رشتہ دے دیں گے۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا سے نکاح کی خواہش کا اظہار کیا۔ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے قبول فرما لیا اور آپ رضی اللہ عنہ سے دریافت فرمایا تمہارے پاس مہر دینے کے لئے کیا ہے؟ آپ رضی اللہ عنہ نے عرض کیا اس وقت میرے پاس صرف ایک گھوڑا اور ایک زرہ موجود ہے۔ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم جاؤ اور اپنی زرہ فروخت کر دو اور اس سے جو رقم ملے وہ لے کر میرے پاس آ جانا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے زرہ لی اور مدینہ منورہ کے بازار میں چلے گئے۔ آپ رضی اللہ عنہ اپنی زرہ لے کر بازار میں کھڑے تھے حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کا گزر وہاں سے ہوا۔ انہوں نے آپ رضی اللہ عنہ سے یہاں کھڑے ہونے کی وجہ دریافت کی تو آپ رضی اللہ عنہ نے بتایا میں یہاں اپنی زرہ فروخت کرنے کے لئے کھڑا ہوں۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے وہ زرہ چار سو درہم میں خرید لی اور پھر وہ زرہ آپ رضی اللہ عنہ کو تحفتاً دے دی۔ آپ رضی اللہ عنہ نے واپس جا کر تمام ماجرا حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے گوش گزار کیا۔ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کا یہ ایثار دیکھ کر ان کے حق میں دعائے خیر فرمائی اور زرہ کی رقم حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو دیتے ہوئے فرمایا وہ اس سے حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا کے لئے ضروری اشیاء خرید لائیں۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ جب تمام اشیاء خرید کر لے آئے تو حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے خود آپ رضی اللہ عنہ اور حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا کا نکاح پڑھایا۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے فرماتے ہیں حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی جانب سے نکاح کا پیغام سنا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر

وہ کیفیت طاری ہوگئی جو نزولِ وحی کے وقت ہوتی تھی۔ پھر کچھ دیر بعد آپ ﷺ نے فرمایا۔

"اللہ عزوجل نے مجھے بذریعہ وحی مطلع کیا ہے کہ میں اپنی لاڈلی بیٹی حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا کا نکاح علی رضی اللہ عنہ سے کردوں۔"

پھر حضور نبی کریم ﷺ نے مجھے حکم دیا کہ تمام مہاجرین و انصار میں منادی کروا دو کہ وہ مسجد نبوی ﷺ میں تشریف لائیں چنانچہ مہاجرین و انصار کی ایک کثیر تعداد مسجد نبوی ﷺ میں تشریف لائی اور حضور نبی کریم ﷺ نے اپنی دختر نیک اختر حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا کا نکاح حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے کردیا۔

روایات میں آتا ہے کہ حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا کی رخصتی غزوہ بدر کے بعد یعنی نکاح کے قریباً سات یا آٹھ ماہ بعد ہوئی۔ حضور نبی کریم ﷺ نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے فرمایا وہ تمام مہاجرین و انصار کو اپنے ولیمہ میں شرکت کی دعوت دیں۔

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے منقول ہے فرماتے ہیں کہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی دعوتِ ولیمہ میں چھوہارے اور گوشت سے کھانا تیار کروایا گیا اور اس دعوتِ ولیمہ سے بہترین دعوتِ ولیمہ کوئی نہ تھی۔

حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا کی رخصتی کے بعد حضور نبی کریم ﷺ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے گھر تشریف لے گئے اور اپنی دختر نیک اختر حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا سے فرمایا۔

''اے فاطمہ (رضی اللہ عنہا)! میں نے تمہارا نکاح خاندان کے سب سے بہتر شخص سے کی ہے۔''

پھر حضور نبی کریم ﷺ نے دونوں کو دعا دیتے ہوئے فرمایا۔

''الٰہی! ان دونوں میں محبت پیدا فرمانا ورانہیں ان کی اولاد کی برکت عطا فرمانا اور ان کو خوش نصیب بنانا، ان پر اپنی رحمتیں نازل فرمانا اور ان کی اولاد کو ترقی اور پاکیزگی عطا فرمانا۔''

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے فرماتے ہیں حضور نبی کریم ﷺ نے جب حضرت سیدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا کا نکاح حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے کیا تو حضرت سیدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا نے عرض کیا کہ آپ ﷺ نے میرا نکاح اس شخص کے ساتھ کر دیا جس کے پاس نہ مال ہے نہ گھر؟ اس پر آپ ﷺ نے حضرت سیدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا سے فرمایا۔

''اے فاطمہ (رضی اللہ عنہا)! میں نے تیرا نکاح ایسے شخص سے کیا جو مسلمانوں میں علم وفضل کے لحاظ سے سب سے دانا اور بہترین ہے۔''

حضرت اسماء بنت عمیس رضی اللہ عنہا سے منقول ہے فرماتی ہیں کہ جب حضرت سیدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا رخصت ہو کر حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے گھر تشریف لائیں تو اس وقت حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے پاس کچھ نہ تھا۔ آپ رضی اللہ عنہ کے گھر میں بستر کی جگہ ریت بچھائی گئی تھی اور کھجور کی چھال سے بھرا ہوا ایک تکیہ موجود تھا۔ گھر میں ایک گھڑا پانی کا تھا اور ایک برتن جس سے پانی پیا جا سکے۔ حضور نبی کریم ﷺ نے آپ رضی اللہ عنہ کو پیغام بھجوایا کہ جب تک میں تمہارے پاس نہ آ جاؤں تم اپنے اہل

کے قریب نہ جانا۔ پھر حضور نبی کریم ﷺ تشریف لائے اور حضور نبی کریم ﷺ نے حضرت ام ایمن رضی اللہ عنہا سے دریافت کیا میرا بھائی کہاں ہے؟ حضرت ام ایمن رضی اللہ عنہا نے ایک جانب اشارہ کرتے ہوئے عرض کیا کہ آپ ﷺ کے بھائی اور آپ ﷺ کی بیٹی کے شوہر ادھر ہیں۔ پھر حضور نبی کریم ﷺ نے ایک برتن میں پانی منگوایا اور پھر اس پر کچھ پڑھنے کے بعد وہ پانی پہلے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو دیا کہ وہ اسے پی لیں اور سینہ پر مل لیں پھر حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا کو دیا کہ وہ بھی اسے پی لیں اور سینہ پر مل لیں۔ پھر حضور نبی کریم ﷺ نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے فرمایا کہ لو تم اپنے اہل کو سنبھالو پھر دونوں کو دعا دیتے ہوئے حضور نبی کریم ﷺ وہاں سے رخصت ہو گئے۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا جب خاتونِ جنت حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا سے نکاح ہوا تو آپ رضی اللہ عنہ کی عمر مبارک قریباً اکیس برس تھی جبکہ حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا کی عمر مبارک قریباً پندرہ برس تھی۔

## حضور نبی کریم ﷺ کی ہمسائیگی کا شرف:

حضرت علی المرتضیٰ کا گھر حضور نبی کریم ﷺ کے گھر سے کچھ فاصلہ پر واقع تھا چونکہ حضور نبی کریم ﷺ کو اپنی لاڈلی صاحبزادی سے بے پناہ محبت تھی اس لئے ایک دن حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا سے فرمایا بیٹا! میرا دل چاہتا ہے تمہیں اپنے نزدیک بلوا لوں۔ حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا نے عرض کیا بابا جان! حضرت حارثہ رضی اللہ عنہ بن نعمان کے کئی مکانات آپ ﷺ کے مکان کے قرب و جوار میں موجود ہوں اگر ان سے کہا جائے تو وہ کوئی مکان خالی کر دیں گے۔ حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ حارثہ (رضی اللہ عنہ) نے پہلے بھی مہاجرین کو اپنے بہت سے

مکانات دیئے ہیں اس لئے اس سے کہتے ہوئے عجیب لگتا ہے۔ حضرت سیّدہ فاطمہ الزہراؓ اس واقعہ کے بعد خاموش ہو گئیں۔ کچھ روز بعد جب حضرت حارثہؓ بن نعمان کو اس بات کا علم ہوا تو وہ حضور نبی کریم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور حضور نبی کریم ﷺ کے مکان سے متصل اپنا ایک مکان آپ ﷺ کی خدمت میں پیش کرتے ہوئے عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ! میرے ماں باپ آپ ﷺ پر قربان' میری تمام چیزیں آپ ﷺ ہی کی ملکیت ہیں آپ ﷺ انہیں جیسے چاہیں استعمال میں لا سکتے ہیں میرے نزدیک آپ ﷺ اور آپ ﷺ کے گھر والے ہر شے سے مقدم ہیں۔ حضور نبی کریم ﷺ نے حضرت علی المرتضیٰؓ سے فرمایا کہ وہ اپنے اہل خانہ سمیت اس مکان میں منتقل ہو جائیں۔

## ازدواجی زندگی:

کتب سیر میں منقول ہے کہ حضرت علی المرتضیٰؓ کو دختر رسول اللہ حضرت سیّدہ فاطمہ الزہراؓ سے بے پناہ محبت تھی اور دونوں کے مابین زبردست ذہنی ہم آہنگی پائی جاتی تھی۔ دونوں ایک دوسرے کی بات کو سمجھتے تھے اسی لئے مشکل حالات میں بھی دونوں کے درمیان کبھی کوئی لڑائی یا ناچاقی کی بات نہ ہوئی۔

حضرت سیّدہ فاطمہ الزہراؓ نہایت ہی صابر و شاکر تھیں۔ آپؓ کی گفتگو کا انداز حضور نبی کریم ﷺ سے مشابہ تھا اور آپؓ ان کی زندگی کا بہترین نمونہ تھیں۔ آپؓ اپنے گھر کا تمام کام اپنے ہاتھوں سے کرتی تھیں۔ چکی پیستے پیستے آپؓ کے ہاتھوں میں کئی مرتبہ چھالے پڑ جاتے تھے۔ گھر میں جھاڑو دیتیں' کپڑے دھوتیں اور اس کے علاوہ رضائے الٰہی کے لئے پنج وقتہ نمازوں کی پابندی اور تسبیحات کے لئے بھی وقت نکالتی تھیں۔ حضرت علی المرتضیٰ

رضی اللہ عنہ کے گھریلو حالات چونکہ اتنے اچھے نہ تھے اس لئے اکثر و بیشتر گھر میں فاقہ ہوتا۔ اگر حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو مزدوری مل جاتی تو گھر میں کھانے کا انتظام ہو جاتا۔ آپ رضی اللہ عنہا نے کبھی حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے بے جا فرمائشیں نہ کیں اور نہ ہی کبھی ان سے کسی چیز کے نہ ہونے کا شکوہ کیا۔

منقول ہے کہ ایک مرتبہ حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا اور حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ آٹھ پہر سے بھوکے تھے اور گھر میں کھانے کو کچھ نہ تھا۔ پھر آپ رضی اللہ عنہ کو کہیں مزدوری مل گئی اور اس مزدوری کے عوض انہیں ایک درہم ملا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اس ایک درہم سے جو خریدے اور گھر لا کر حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا کو دیئے جنہوں نے اسے چکی میں پیس کر روٹی بنائی اور پھر دونوں نے تناول فرمائی۔

حضرت عمران بن حصین رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضور نبی کریم ﷺ صبح کے وقت حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا کے گھر تشریف لے گئے اور میں بھی ان کے ہمراہ تھا۔ حضور نبی کریم ﷺ نے دروازے پر پہنچ کر فرمایا السلام علیکم بیٹی! میرے ہمراہ ایک شخص بھی ہے کیا ہم اندر آ جائیں؟ حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا نے جواب دیا بابا جان! اس وقت میرے بدن پر ایک پرانی قمیص کے سوا کچھ نہیں اور اس قمیص سے سارا بدن نہیں ڈھانپا جا سکتا۔ حضور نبی کریم ﷺ نے اپنی چادر انہیں پکڑا دی جس سے انہوں نے اپنا بدن ڈھانپ لیا۔ پھر حضور نبی کریم ﷺ مجھے لے کر گھر کے اندر داخل ہو گئے۔ حضور نبی کریم ﷺ نے حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا سے حال دریافت کیا تو حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا نے کہا بابا جان! کل سے فاقہ ہے۔ حضور نبی کریم ﷺ ان کی بات سن کر آبدیدہ ہو گئے اور فرمایا بیٹی! میں نے خود تین دن سے کچھ نہیں کھایا حالانکہ میں اللہ کا محبوب اور رسول

ہوں اور تمہاری نسبت اللہ عزوجل کے زیادہ قریب ہوں۔ بیٹی! میں نے آخرت کو دنیا پر ترجیح دی ہے اور فقر و فاقہ اختیار کیا ہے۔ پھر حضور نبی کریم ﷺ نے اپنا دست مبارک حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا کے کندھوں پر رکھا اور فرمایا کہ تم جنت کی عورتوں کی سردار ہو اور میں نے تمہارا نکاح اس شخص سے کیا ہے جو دنیا و آخرت میں سردار ہے تم اپنے شوہر کے ساتھ صبر و شکر سے رہو۔

روایات میں آتا ہے کہ ایک مرتبہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ گھر تشریف لائے اور حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا سے کھانے کو مانگا۔ حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا نے آپ رضی اللہ عنہ سے کہا گھر میں آج تیسرا دن فاقہ سے ہے اور کھانے کو ایک دانہ بھی نہیں ہے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے کہا تم نے مجھ سے ذکر نہیں کیا؟ حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا نے کہا مجھے میرے باپ نے بوقت رخصتی نصیحت کی تھی کہ میں کبھی سوال کر کے آپ رضی اللہ عنہ کو پریشان نہ کروں چنانچہ یہی وجہ ہے کہ میں نے آپ رضی اللہ عنہ سے کچھ نہ کہا۔



# غزوات میں شمولیت

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے حضور نبی کریم ﷺ کے ہمراہ غزوات میں بھی شمولیت اختیار کی اور اس موقع پر جرأت و بہادری کی کئی داستانیں رقم کیں۔ ذیل میں ان غزوات کا اختصار کے ساتھ ذکر بیان کیا جا رہا ہے جن میں آپ رضی اللہ عنہ نے حضور نبی کریم ﷺ کے شانہ بشانہ شرکت کی اور بہادری و جرأت کے بے مثل کارنامے انجام دیئے تاکہ قارئین کے لئے ذوق کا باعث بنیں۔

## غزوۂ بدر میں شمولیت:

حق و باطل کے درمیان پہلا معرکہ ہجرت مدینہ کے دوسرے سال رمضان المبارک میں بدر کے مقام پر ہوا جسے تاریخ میں غزوۂ بدر کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔ بدر کا میدان مدینہ منورہ سے قریباً اسی میل کے فاصلے پر واقع ہے۔ اس غزوہ میں تین سو تیرہ مجاہدین جن میں ساٹھ مہاجرین اور باقی انصار شامل تھے حضور نبی کریم ﷺ کی قیادت میں میدان میں اترے۔ مشرکین کا لشکر ایک ہزار کی تعداد میں سامانِ جنگ سے لیس ابوجہل کی قیادت میں میدان میں اترا۔ اسلامی لشکر کے پاس جنگی ساز و سامان کی کمی تھی اور مجاہدین میں سب سے بڑا امتحان مہاجرین کا تھا جو اپنے بھائیوں کے مقابلہ میں تھے۔

میدانِ بدر پہنچنے کے بعد حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ نے ایک ٹیلے پر حضور

نبی کریم ﷺ کے لئے سائبان بنایا جہاں حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ، حضور نبی کریم ﷺ کی حفاظت کے لئے مقرر ہوئے اور اسی جگہ سے حضور نبی کریم ﷺ نے آپ رضی اللہ عنہ کے ذریعے لشکر کو ہدایات جاری فرمائیں۔

صحیحین کی روایت ہے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب حق و باطل کے درمیان پہلا معرکہ بدر کے مقام پر ہوا تو حضور نبی کریم ﷺ نے مشرکین کے لشکر کا جائزہ لیا تو ان کی تعداد ایک ہزار کے قریب تھی اور وہ جنگی ساز و سامان سے لیس تھے جبکہ اسلامی لشکر کی تعداد تین سو تیرہ تھی اور ان کے پاس جنگی ساز و سامان کی بھی کمی تھی۔ حضور نبی کریم ﷺ نے قبلہ رو ہو کر اللہ عزوجل کی بارگاہ میں دعا کے لئے اپنے ہاتھ بلند فرمائے اور دعا کی۔

''اے اللہ! تو نے میرے ساتھ جو وعدہ کیا اسے پورا فرما۔ اگر آج یہ مٹھی بھر مسلمان ختم ہو گئے تو روئے زمین پر تیری عبادت کرنے والا کوئی باقی نہ رہے گا۔''

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں دعا کے دوران حضور نبی کریم ﷺ کی آنکھوں سے آنسو جاری تھے اور حضور نبی کریم ﷺ کی چادر مبارک کندھوں سے نیچے گر پڑی۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے چادر کو اٹھا کر حضور نبی کریم ﷺ کے کندھوں پر رکھا اور عرض کیا۔

''یارسول اللہ ﷺ یہی کافی ہے اللہ عزوجل اپنا وعدہ ضرور پورا فرمائے گا۔''

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں پھر اللہ عزوجل نے مٹھی بھر مسلمانوں کی مدد فرمائی اور ہمیں جنگ میں کامیابی حاصل ہوئی۔

غزوۂ بدر کا آغاز اس وقت کے جنگی قواعد وضوابط کے مطابق پہلے فرداً فرداً ہوا۔ میدانِ جنگ میں کفار کی جانب سے عتبہ بن ربیعہ اپنے بھائی شیبہ اور بیٹے ولید کے ساتھ میدانِ جنگ میں اترا۔ ان تینوں سے مقابلے کے لئے حضور نبی کریم ﷺ نے تین انصاری نوجوانوں کو میدانِ جنگ میں اتارا۔ عتبہ بن ربیعہ نے جب ان انصاری نوجوانوں کو دیکھا تو اس نے للکار کو حضور نبی کریم ﷺ سے کہا آپ ﷺ ہمارے مقابلے میں ہمارے بھائیوں کو میدانِ جنگ میں بھیجیں جس پر حضور نبی کریم ﷺ نے ان تینوں انصاری نوجوانوں کو واپس بلایا اور حضرت سیّدنا امیر حمزہ، حضرت علی المرتضیٰ اور حضرت عبیدہ بن حارث رضی اللہ عنہم کو میدان میں بھیجا۔ حضرت عبیدہ بن حارث اس وقت ضعیف تھے اور ان کی عمر اس وقت قریباً اسی برس تھی لیکن حضرت عبیدہ بن حارث رضی اللہ عنہ جذبہ جہاد سے سرشار تھے۔ حضرت عبیدہ بن حارث رضی اللہ عنہ کا مقابلہ عتبہ سے ہوا اور حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا مقابلہ ولید سے ہوا جبکہ حضرت سیّدنا امیر حمزہ رضی اللہ عنہ کا مقابلہ شیبہ سے ہوا۔ حضرت سیّدنا امیر حمزہ اور حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہم نے ایک ہی وار میں اپنے مدمقابل کی گردنیں اڑا دیں جبکہ حضرت عبیدہ بن حارث رضی اللہ عنہ اور عتبہ بن ربیعہ کے درمیان گھمسان کا رن پڑا ہوا تھا اور حضرت عبیدہ بن حارث رضی اللہ عنہ باوجود ضعیف ہونے کے اس کا مقابلہ بڑی بہادری سے کر رہے تھے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے جب دیکھا کہ ان کا فیصلہ نہیں ہو رہا تو آپ رضی اللہ عنہ نے آگے بڑھ کر عتبہ کی گردن اڑا دی جس کے بعد باقاعدہ جنگ شروع ہو گئی۔

حضور نبی کریم ﷺ کی بہترین جنگی حکمت عملی اور حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سمیت دیگر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی شجاعت نے جلد ہی کفار کے قدم اکھاڑ دیئے

اور وہ میدانِ جنگ سے بھاگ گئے۔ اس پہلے معرکہ حق و باطل میں فتح دین اسلام کی ہوئی جس نے مستقبل میں ظاہر کر دیا کہ اسلام اور کفر میں سے کس کو جینے کا حق ہے؟ حضور نبی کریم ﷺ نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو جنگی قیدیوں کے ساتھ بہترین سلوک کرنے کا حکم دیا۔

حق و باطل کی اس جنگ میں کفار کے ستر آدمی مارے گئے اور ستر ہی قیدی بنائے گئے۔ کفار کا سردار اور دین اسلام کا سب سے بڑا دشمن ابوجہل بھی اس معرکے میں مارا گیا۔ غزوہ بدر میں چودہ مسلمانوں نے جامِ شہادت نوش فرمایا جن میں سے چھ مہاجرین اور آٹھ انصار شامل تھے جنہیں مقامِ بدر میں ہی سپردِ خاک کیا گیا۔

منقول ہے حضور نبی کریم ﷺ نے جنگ کے اختتام پر کفار کی لاشوں کے پاس کھڑے ہو کر ان کو ایک ایک کر کے پکارنا شروع کیا اور فرمایا۔

"کیا تم لوگوں نے اپنے رب کا وعدہ سچا نہیں پایا؟ ہم نے تو اپنے رب کے وعدہ کو بالکل ٹھیک اور سچ پایا ہے۔"

معرکہ بدر میں شامل ہونے والے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے فضائل بے شمار ہیں۔ حضور نبی کریم ﷺ نے اہل بدر کی فضیلت بیان کرتے ہوئے فرمایا۔

"اہل بدر میں شامل تمام حضرات سے اللہ عزوجل واقف ہے اور اللہ عزوجل نے انہیں بخش دیا اور آج کے بعد یہ جو بھی عمل کریں مگر جنت ان کے لئے واجب ہو چکی ہے۔"

## غزوۂ احد میں شمولیت:

غزوۂ بدر میں مشرکین کے جو لوگ جہنم واصل ہوئے ان میں بیشتر کا تعلق

قریش سے تھا اور وہ قریش کے سرداروں میں سے تھے۔ ان میں وہ لوگ بھی شامل تھے جنہوں نے ہجرت کی رات حضور نبی کریم ﷺ کو شہید کرنے کا پروگرام بنایا تھا۔ غزوۂ بدر میں شکست کے بعد قریش کی راتوں کی نیندیں حرام ہو چکی تھیں انہوں نے کئی قبائل کو متحد کیا اور جنگ کی تیاریاں شروع کر دیں۔ جنگ کے لئے انہوں نے چندہ اکٹھا کرنا شروع کیا اور اس دوران قریش کا ایک قافلہ جو کہ سامانِ تجارت فروخت کرنے کے بعد ایک کثیر منافع لے کر لوٹا تھا اس نے بھی اڑھائی لاکھ درہم فراہم کر دیئے۔ حضور نبی کریم ﷺ کے چچا حضرت سیّدنا عباس رضی اللہ عنہ جو کہ اسلام قبول کر چکے تھے مگر مکہ مکرمہ میں ہی مقیم تھے انہوں نے قریش کی جنگی تیاریوں کی اطلاع ایک قاصد کے ذریعے حضور نبی کریم ﷺ تک پہنچا دی۔

ربیع الاول ۳ھ میں حق و باطل کے درمیان دوسرا معرکہ احد کے مقام پر پیش آیا۔ احد مدینہ منورہ سے تین میل کے فاصلہ پر ایک وادی ہے۔ مشرکین کا لشکر جنگی ساز و سامان سے لیس تھا اور تین ہزار کے نفوس پر مشتمل تھا۔ حضور نبی کریم ﷺ سے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو جنگ کی تیاری کرنے کا حکم دیا اور ایک ہزار مجاہدین کا لشکر لے کر احد کے مقام پر پہنچے۔ ایک ہزار مجاہدین کے لشکر میں سے تین سو لوگ عبداللہ بن ابی سلول منافق کے ساتھی تھے جنہیں وہ راستہ سے ہی واپس لے گیا اور یوں حضور نبی کریم ﷺ کے جانثاروں کی تعداد سات سو رہ گئی جن میں حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ بھی تھے۔

حق و باطل کے درمیان جب جنگ شروع ہوئی تو حضور نبی کریم ﷺ نے حضرت عبداللہ بن جبیر رضی اللہ عنہ کو پچاس تیراندازوں کے ایک دستہ کے ہمراہ احد پہاڑ کی پشت پر تعینات کر دیا تا کہ اگر دشمن پشت سے حملہ آور ہو تو وہ انہیں روک

سکیں۔ مجاہدین نے مشرکین کی کمر توڑ دی اور وہ میدانِ جنگ چھوڑ کر بھاگ نکلے۔ مجاہدین ان کے خیموں تک پہنچ گئے اور مشرکین نے اپنا ساز وسامان وہیں چھوڑ کر بھاگنے میں عافیت محسوس کی۔ لشکر اسلام میں کچھ مجاہدین ایسے بھی تھے جنہوں نے حال ہی میں اسلام قبول کیا تھا۔ انہوں نے جب مشرکین کو بھاگتے دیکھا تو مالِ غنیمت لوٹنا شروع کر دیا۔

حضرت عبداللہ بن جبیر رضی اللہ عنہ کی قیادت میں جو لشکر احد پہاڑ کی پشت پر تعینات تھا اس نے اپنی جگہ چھوڑ دی اور مالِ غنیمت سمیٹنے میں مصروف ہو گئے۔ حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ جو اس وقت مسلمان نہ ہوئے تھے ان کی سربراہی میں مشرکین کے ایک لشکر نے مسلمانوں پر پشت سے حملہ کر دیا جس میں ستر سے زیادہ مسلمان شہید ہو گئے۔ حضور نبی کریم ﷺ کے جانثاروں نے آپ ﷺ کا محاصرہ کر لیا اور آپ ﷺ کا دفاع اپنی آخری سانس تک کرتے رہے۔ حضور نبی کریم ﷺ کے دانت مبارک شہید ہو گئے اور افواہ پھیل گئی کہ حضور نبی کریم ﷺ کو شہید کر دیا گیا ہے۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے جوش وخروش میں کمی پیدا ہونا شروع ہو گئی اور پھر اس موقع پر حضرت سیدنا حمزہ رضی اللہ عنہ جو کہ حضور نبی کریم ﷺ کے چچا تھے انہوں نے مشرکین پر تابڑ توڑ حملے کرنا شروع کر دیئے اور پھر ہندہ کے غلام حبشی کے ہاتھوں جامِ شہادت نوش فرمایا۔

روایات میں آتا ہے غزوۂ احد کے موقع پر جب لشکر اسلام اور کفار آمنے سامنے ہوئے تو ابوسعد بن ابی طلحہ کفار کے لشکر سے باہر نکلا اور اس نے آ کر لشکر اسلام کو للکارا کہ کون ہے جو اس کا مقابلہ کرے؟ حضور نبی کریم ﷺ نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو اشارہ کیا اور آپ رضی اللہ عنہ نے آگے بڑھ کر اس پر ایک وار کیا جس

سے وہ نیچے گر پڑا اور اس کی شرمگاہ کھل گئی۔ آپ رضی اللہ عنہ نے جب یہ کیفیت دیکھی تو اس کو چھوڑ کر واپس آ گئے۔

غزوۂ احد میں ستر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے جامِ شہادت نوش فرمایا جبکہ بائیس کفار جہنم واصل ہوئے۔ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا دفاع کرنے والے حضرت ابوبکر صدیق، حضرت عمر فاروق، حضرت علی المرتضیٰ اور حضرت طلحہ بن زبیر رضی اللہ عنہم نے اپنی جانثاری کا ثبوت دیا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی حفاظت فرمائی۔ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اکثر و بیشتر احد پہاڑ پر تشریف لے جاتے تھے اور فرماتے تھے یہ وہ پہاڑ ہے جس سے ہمیں محبت ہے اور اسے بھی ہم سے محبت ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم شہداء کی قبور پر بھی تشریف لے جاتے اور فرماتے تم پر سلام ہو تمہارے حوصلہ اور صبر کی وجہ سے تمہیں آخرت میں بہترین انعام ملا ہے۔ اللہ عزوجل نے سورۂ آل عمران میں غزوۂ احد کے متعلق فرمایا۔

وَمَا اَصَابَكُمْ يَوْمَ الْتَقَى الْجَمْعٰنِ فَبِاِذْنِ اللّٰهِ وَلِيَعْلَمَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَلِيَعْلَمَ الَّذِيْنَ نَافَقُوْا

''اور جو نقصان تمہیں اس لڑائی کے دن پہنچا وہ اللہ کے حکم سے تھا اور وہ اس لئے تھا تاکہ دیکھے کہ تم میں سے کون ایمان والا ہے اور کون منافق ہے۔''

غزوۂ احد کے متعلق یہ کہنا کہ اس میں مسلمانوں کو شکست ہوئی غلط ہے یہ جنگ بغیر کسی نتیجہ پر پہنچے بغیر ختم ہوئی کیونکہ اس جنگ میں دونوں فریقوں کا نقصان ہوا اور کوئی ایک فریق دوسرے پر حاوی نہ ہو سکا۔ مشرکین ایک مرتبہ پھر حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو شہید کرنے کے اپنے ناپاک منصوبہ میں ناکام رہے اور

حضور نبی کریم ﷺ کے جانثاروں کے آگے بے بس نظر آئے۔

## غزوۂ حمرۃ الاسد:

شوال ۳ھ میں حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کے ذریعے حضور نبی کریم ﷺ کو خبر ملی کہ کفار کا لشکر ابوسفیان (رضی اللہ عنہ) جو اس وقت مسلمان نہ ہوئے تھے ان کی سربراہی میں حمرۃ الاسد میں جمع ہو رہا ہے۔ آپ ﷺ نے حضرت عبداللہ ابن مکتوم رضی اللہ عنہ کو مدینہ منورہ میں اپنا نائب مقرر کیا اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی ایک جماعت کے ہمراہ حمرۃ الاسد کی جانب کوچ کرنے کا ارادہ کیا۔ آپ ﷺ نے اس موقع پر لشکر کا علم حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے سپرد کیا۔ لشکر اسلام حمرۃ الاسد پہنچا اور تین دن تک وہیں مقیم رہا مگر جنگ کی نوبت نہ آئی۔

## غزوۂ بنی نضیر:

ربیع الاول ۴ھ کو حضور نبی کریم ﷺ لشکر اسلام کے ہمراہ بنونضیر روانہ ہوئے تاکہ عبداللہ بن ابی سلول منافق جو بنونضیر کا حلیف تھا اور حقیقتاً دین اسلام کا دشمن تھا اور بنونضیر کے یہودیوں کے ساتھ مل کر مسلمانوں کے خلاف سازش کر رہا تھا اس کی سرکوبی کی جائے۔ آپ ﷺ نے اس موقع پر لشکر اسلام کا علم حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے سپرد کیا۔ آپ ﷺ نے نمازِ عصر بنونضیر کے میدان میں ادا فرمائی۔ یہودیوں نے جب دیکھا کہ اسلامی لشکر ان پر حملہ آور ہو رہا ہے تو وہ قلعہ بند ہو گئے اور قلعہ کے اندر سے تیروں اور پتھروں کی بارش شروع کر دی۔

روایات میں آتا ہے کہ بنونضیر، حضور نبی کریم ﷺ کی ہجرتِ مدینہ کے وقت سے ہی قریش کے ساتھ خط و کتابت رکھے ہوئے تھے اور وہ آپ ﷺ کو قتل کرنے کی سازشوں میں مصروف رہتے تھے۔ غزوہ احد کے موقع پر عبداللہ بن

ابی سلول منافق جس نے غداری کی تھی اور اپنے تین سو ساتھیوں کے ہمراہ میدانِ جنگ سے فرار ہو گیا تھا اور بنونضیر کے پاس قیام پذیر تھا ان کی سازشوں کو ختم کرنے کے لئے آپ ﷺ لشکر اسلام کے ہمراہ بنونضیر کو سبق سکھانے کے لئے روانہ ہوئے۔ لشکر اسلام نے بنونضیر کا محاصرہ کر لیا جو قریباً پندرہ روز تک جاری رہا۔ اس دوران بنونضیر کا ایک ماہر تیرانداز غروا اپنے کچھ ساتھیوں کے ہمراہ قلعہ سے باہر آیا۔ آپ ﷺ کے حکم پر حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے کچھ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے ہمراہ غروا اور اس کے ساتھیوں کا مقابلہ کیا اور غروا کا سر قلم کر کے آپ ﷺ کے قدموں میں ڈال دیا۔

عبداللہ بن ابی سلول منافق نے بنونضیر سے وعدہ کیا کہ وہ بنوقریظہ کے ساتھ معاہدہ کر چکا ہے اور وہ عنقریب ان کی مدد کے لئے آنے والے ہیں مگر بنوقریظہ ان کی مدد کے لئے نہیں آئے۔ عبداللہ بن ابی سلول چونکہ منافق تھا اس لئے وہ اپنے ساتھیوں کے ہمراہ وہاں سے فرار ہو گیا۔ بنونضیر کے جب وسائل ختم ہونے لگے تو انہوں نے ہتھیار ڈال دیئے اور حضور نبی کریم ﷺ سے درخواست کی کہ انہیں ان کے مال و اسباب سمیت یہاں سے جانے کی اجازت دی جائے۔ حضور نبی کریم ﷺ نے انہیں اجازت دے دی اور وہ چھ سو اونٹوں پر اپنا مال و اسباب لاد کر مدینہ منورہ سے باہر نکل گئے۔

بنونضیر کا سردار حی بن اخطب تھا اس نے حضور نبی کریم ﷺ سے معاہدہ کیا کہ وہ آئندہ کبھی مسلمانوں کے خلاف کسی کی مدد نہ کریں گے۔ بنونضیر کے قلعے خالی ہو گئے تھے اور ان کی عداوت بے نقاب ہو چکی تھی۔ اس معرکہ میں سرکش یہودیوں کی رسوائی ہوئی اور ان کا غرور خاک میں مل گیا۔

## غزوۂ بدر الموعود میں شمولیت:

احد سے واپسی کے وقت ابوسفیان (رضی اللہ عنہ) نے اعلان کیا تھا کہ وہ آئندہ سال اپنی فوج کو لے کر دوبارہ بدر کے مقام پر اکٹھا ہوگیا۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی اجازت سے یہ اعلان کیا تھا کہ ہمیں تمہاری بات منظور ہے۔ ابوسفیان (رضی اللہ عنہ) کی بات جھوٹی ہوئی اور وہ جنگ کی تیاری نہ کر سکا۔ اس نے اپنی شرمندگی دور کے لئے مدینہ منورہ نعیم بن مسعود اشجعی کو بھیجا جس نے مدینہ منورہ جا کر پروپیگنڈا کیا کہ مشرکین مکہ نے ایک عظیم الشان لشکر تیار کر رکھا ہے اور جنگ کی تیاری میں مصروف ہیں۔ نعیم بن مسعود مدینہ منورہ آتے وقت اپنا سر منڈوا کر آیا تھا تاکہ مسلمانوں کو پتہ چلے وہ عمرہ کر کے آرہا ہے۔ اس نے مسلمانوں کو مشورہ دیا کہ وہ مدینہ منورہ سے باہر نہ نکلیں۔

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو جب اس بات کی خبر ہوئی تو آپ رضی اللہ عنہ، حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا۔

> ''یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپ صلی اللہ علیہ وسلم اللہ عزوجل کے سچے رسول ہیں پھر مسلمان اس قسم کی خبروں سے کیوں گھبرا رہے ہیں۔''

پھر حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو اس غزوہ پر جانے کے لئے آمادہ کیا چنانچہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس غزوہ پر جانے کا اعلان کر دیا اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے دلوں سے کفار کا خوف جاتا رہا اور وہ بھی جوق در جوق غزوہ میں شمولیت کے حاضر ہونے لگے۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ بھی اس غزوہ میں حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ تھے۔ بعدازاں جب ابوسفیان (رضی اللہ عنہ) کو لشکر اسلام کے بارے میں معلوم ہوا کہ وہ جنگ کے لئے نکل پڑے ہیں تو اسے نہایت

شرمندگی کا سامنا کرنا پڑا۔

## غزوۂ بنی مصطلق:

مدینہ منورہ سے یہودیوں کی جلاوطنی کے بعد مشرکین مکہ اور یہودیوں کے روابط مزید مضبوط ہو گئے اور انہوں نے مشترکہ طور پر حضور نبی کریم ﷺ اور دین اسلام کے خلاف سازشوں کا آغاز کر دیا۔ آپ ﷺ کو جب کسی سازش کی خبر ملتی آپ ﷺ لشکر اسلام کے ہمراہ اس سازش کو ختم کرنے کے لئے روانہ ہو جاتے چنانچہ محرم الحرام ۵ ھ میں آپ ﷺ ذات الرقاع کی مہم پر چار سو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے ہمراہ روانہ ہوئے اور مدینہ منورہ کے شمال میں بنو غطفان کی سرحد پر تشریف لے گئے۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ اس مہم میں لشکر اسلام کے ہمراہ تھے۔ لشکر اسلام جب بنو غطفان پہنچا تو یہودی قبائل لشکر اسلام کی ہیبت کی وجہ سے فرار ہو گئے۔

ربیع الاول ۵ ھ میں ایک مرتبہ پھر خبر آئی کہ دومۃ الجندل میں کفار کا ایک عظیم لشکر اکٹھا ہو رہا ہے اور مدینہ منورہ پر حملہ کرنا چاہتا ہے۔ حضور نبی کریم ﷺ نے ایک ہزار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو اپنے ہمراہ لئے اور ان کی سرکوبی کے لئے روانہ ہوئے۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ بھی اس مہم میں حضور نبی کریم ﷺ کے شانہ بشانہ تھے۔ جب لشکر اسلام دومۃ الجندل پہنچا تو کفار میدانِ جنگ سے فرار ہو گئے اور حضور نبی کریم ﷺ واپس مدینہ منورہ تشریف لے آئے۔

شعبان ۵ ھ میں حضور نبی کریم ﷺ نے ان گذشتہ واقعات کے پس منظر میں لشکر اسلام کو تیاری کا حکم دیا اور مدینہ منورہ سے مریسیع پہنچے تا کہ بنی مصطلق جو سازشوں میں مصروف تھے ان کی سرکوبی کی جا سکے۔ بنی مصطلق، لشکر اسلام کے سامنے صف آراء ہو گئے۔ حضور نبی کریم ﷺ نے بھی اپنی صفوں کو منظم کیا اور ان

پرتابڑ توڑ حملے شروع کر دیئے جس سے بنی مصلطق کے پاؤں اکھڑ گئے اور وہ میدانِ جنگ سے فرار ہو گئے۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے اس معرکہ میں اپنی بہادری کے بے مثال جوہر دکھائے۔ اس غزوہ میں بنی مصطلق کے رئیس حارث بن ابی ضرار کی بیٹی ''جویریہ'' حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے نکاح میں آئیں اور ام المومنین کے لقب سے سرفراز ہوئیں۔

## غزوۂ خندق:

مدینہ منورہ اور اس کے گرد ونواح میں رہنے والے یہودیوں کو حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی آمد سے قبل عزت و وقار حاصل تھا۔ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم جب مدینہ منورہ آئے اور مدینہ منورہ میں دین اسلام کی ترقی کا دور شروع ہوا تو ان یہودیوں کے ساتھ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے معاہدے کر لئے جن کی رو سے وہ مشرکین مکہ کا ساتھ نہ دیں گے اور اگر انہیں کوئی خطرہ لاحق ہو گا تو مسلمان ان کا ساتھ دیں گے۔ یہود ان معاہدوں کے باوجود دل میں بغض رکھتے تھے اور موقع کی تلاش میں رہتے تھے۔ یہودیوں نے مشرکین مکہ بالخصوص قریش کے ساتھ اپنے روابط بڑھانے شروع کئے۔ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو جب یہودیوں کی ان سازشوں کی خبر ہوئی تو حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان یہودیوں کو مدینہ سے باہر نکال دیا۔

ذیقعدہ ۵ ھ کو دشمنانِ اسلام کا یہ گٹھ جوڑ چوبیس ہزار کے لشکر کی صورت میں مدینہ منورہ کی جانب جنگی ساز و سامان سے لیس ہو کر حملے کے لئے آیا۔ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو جب اس لشکر کی آمد کی خبر ہوئی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے تین ہزار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر مشتمل ایک لشکر تشکیل دیا اور حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ کے مشورہ سے شہر کے گرد ایک خندق کی کھدوائی شروع کی جس کی لمبائی قریباً ساڑھے تین میل

اور چوڑائی قریباً پانچ گز تھی۔ اس خندق کی گہرائی پانچ گز تھی اور اس خندق سے نکلنے والی مٹی اور پتھروں کو خندق کے کنارے اس طرح لگا دیا کہ اس نے ایک مورچہ کی شکل اختیار کر لی۔

حضور نبی کریم ﷺ نے خندق کی کھدائی کے لئے دس دس صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر مشتمل ٹولیاں بنائیں اور خود بھی خندق کی کھدائی میں حصہ لیا۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ بھی خندق کی کھدائی میں شامل تھے۔

مشرکین کا لشکر جب مدینہ منورہ کی سرحد پر پہنچا تو شہر کے گرد خندق دیکھ کر پریشان ہو گیا۔ اس نے شہر کا محاصرہ کر لیا اور تیراندازی شروع کر دی۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے بھی جواباً تیر چلائے۔ کم و بیش بیس دن کے محاصرہ کے بعد اللہ عزوجل نے مسلمانوں کی مدد فرمائی اور ایک تیز آندھی آئی جس نے مشرکین کے خیمے اکھاڑ دیئے اور مشرکین جو خود کئی روز کے اس محاصرے سے تنگ آ چکے تھے اور ان کے پاس کھانے پینے کی اشیاء ختم ہو چکی تھیں میدانِ جنگ سے بھاگ گئے۔

روایات میں آتا ہے عرب کا مشہور شہسوار عمرو بن عبدو اس جانب سے خندق پار کرنے میں کامیاب ہو گیا۔ عمرو بن عبدو کے بارے میں مشہور تھا وہ اکیلا سو کا مقابلہ کر سکتا ہے۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے مشورہ پر حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے اسے للکارا اور فرمایا۔

"اے عبدو کے بیٹے! مجھے معلوم ہے تو نے اعلان کر رکھا ہے کہ اگر کوئی شخص تجھ سے دو باتوں کا مطالبہ کرے تو ایک بات تو ضرور مان لے گا؟"

عمرو بن عبدو نے مغرورانہ لہجے میں کہا ہاں! میں نے اعلان کر رکھا ہے۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے اسے دعوتِ اسلام دی کہ وہ اللہ اور اس کے رسول ﷺ پر ایمان لے آئے۔ عمرو بن عبدو نے آپ رضی اللہ عنہ کی بات سننے کے بعد کہا مجھے اس کی ضرورت نہیں۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا تو پھر میری دوسری بات یہ ہے کہ آ اور مجھ سے مقابلہ کر۔ عمرو بن عبدو بولا میرے تمہارے والد کے ساتھ اچھے تعلقات تھے اس لئے میں نہیں چاہتا کہ تو میری تلوار کا نشانہ بنے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا لیکن میں اس بات کو پسند کرتا ہوں کہ تو میری تلوار سے جہنم واصل ہو۔ آپ رضی اللہ عنہ کی بات سن کر عمرو بن عبدو غصے میں آ گیا اور تلوار لہراتا ہوا آپ رضی اللہ عنہ پر حملہ آور ہوا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اللہ اکبر کا نعرہ بلند کیا اور اگلے ہی لمحے عمرو بن عبدو کا سر تن سے جدا ہو گیا۔ کفار نے اپنے سردار عمرو بن عبدو کا سر قلم ہوتے دیکھا تو ان کے حوصلے پست پڑ گئے اور وہ میدانِ جنگ سے فرار ہو گئے۔

کتب سیر میں کفار کے محاصرے کی مدت بیس روز بیان کی جاتی ہے۔ بیس روز کے محاصرے کے بعد شدید طوفان آیا جس سے کفار کے خیمے اکھڑ گئے اور ان کے بدن طوفانی ہواؤں سے چھلنی ہونے لگے۔ اس خوف و ہراس کی کیفیت کو دیکھ کر ابوسفیان (رضی اللہ عنہ) جو کہ کفار کے تمام لشکروں کا سالارِ اعلیٰ تھا وہ سمجھا شاید قیامت آ گئی ہے۔ اس نے ڈر کے مارے اپنی فوج کو واپسی کا حکم دیا۔

## غزوۂ بنوقریظہ:

حضور نبی کریم ﷺ غزوۂ خندق کے بعد گھر تشریف لائے تو حضرت جبرائیل علیہ السلام تشریف لائے اور عرض کیا یارسول اللہ ﷺ! اللہ عزوجل فرماتا ہے ابھی آپ ﷺ اپنے ہتھیار نہ کھولیں کیونکہ بنوقریظہ کا معاملہ ابھی باقی ہے چنانچہ آپ ﷺ نے اسی وقت اعلان کروا دیا کہ کوئی بھی شخص نمازِ عصر ادا نہ کرے یہاں

تک کہ ہم بنو قریظہ پہنچ جائیں۔ پھر حضور نبی کریم ﷺ ایک ہزار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا ایک لشکر لے کر بنو قریظہ پہنچے اور حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو تین سو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے ایک دستہ کے ہمراہ مقدمۃ الجیش پر مقرر فرمایا۔

روایات میں آتا ہے کہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے لشکر اسلام کا جھنڈا بنو قریظہ کے قلعہ کے سامنے گاڑ دیا۔ بنو قریظہ جو اچانک لشکر اسلام کے آنے کا سن کر قلعہ بند ہو گئے تھے انہوں نے قلعہ کی چھتوں پر چڑھ کر گالی گلوچ شروع کر دی۔ حضور نبی کریم ﷺ بھی اس دوران بنو قریظہ پہنچ گئے اور آپ ﷺ نے قلعہ کے محاصرے کا حکم دے دیا۔ پچیس روز کے محاصرے کے بعد بنو قریظہ نے آپ ﷺ سے درخواست کی کہ انہیں زمانہ جاہلیت میں قبیلہ اوس کے سردار حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ کے سپرد کیا جائے وہ جو فیصلہ کریں گے انہیں منظور ہو گا۔ حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ جو کہ غزوۂ خندق میں تیر لگنے سے زخمی ہو گئے تھے انہیں بنو قریظہ بلایا گیا اور انہوں نے فیصلہ کیا کہ بنو قریظہ کے تمام مردوں کو قتل کر دیا جائے اور ان کا مال و اسباب کو ضبط کر لیا جائے۔ حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ نے یہ فیصلہ اس روشنی میں کیا کہ بنو قریظہ نے غزوۂ خندق میں کفار اور دیگر یہودی قبائل کو پندرہ سو تلواریں، تین سو زرہیں، دو ہزار نیزے اور پندرہ سو ڈھالیں فراہم کی تھیں۔ آپ ﷺ کے حکم پر ایک خندق کھودی گئی جہاں مردوں کو ایک ایک کر کے لایا جاتا اور حضرت علی المرتضیٰ اور حضرت زبیر بن العوام رضی اللہ عنہم ان کی گردنیں اڑاتے جاتے تھے۔ ان مردوں میں حی بن اخطب بھی شامل تھا جسے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے مارا۔

## بنو سعد کی سرکوبی کے لئے لشکر کا سالار مقرر کیا جانا:

۶ ھ میں بنو سعد جو کہ فدک کے گردونواح میں واقع تھے انہوں نے خیبر

کے یہودیوں کے ساتھ مل کر سازش تیار کی کہ مدینہ منورہ پر چڑھائی کر دی جائے۔ حضور نبی کریم ﷺ کو جب خبر ہوئی تو حضور نبی کریم ﷺ نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو سو مجاہدین کے ہمراہ بنوسعد کی سرکوبی کے لئے روانہ کیا اور ہدایت فرمائی کہ رات کو سفر کرنا اور دن میں قیام کرنا۔ آپ رضی اللہ عنہ مدینہ منورہ سے روانہ ہوئے اور فدک وخیبر کے درمیان غمج نامی چشمہ پر پہنچ گئے جہاں آپ رضی اللہ عنہ نے ایک آدمی کو گرفتار کیا اور اس سے بنوسعد کی جنگی تیاریوں کے بارے میں دریافت فرمایا۔ اس شخص نے پہلے تو انکار کیا مگر جب اس سے سختی سے پوچھا گیا تو اس نے اس بات کا اقرار کرلیا کہ میں بنوسعد کا جاسوس ہوں اور خیبر کے یہودیوں کے پاس فوجی تعاون کی شرائط طے کرنے گیا ہوا تھا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اس سے جان بخشی کا وعدہ کرتے ہوئے اس سے بنوسعد کی فوجی قوت کے بارے میں معلومات حاصل کیں اور پھر آپ رضی اللہ عنہ نے بنوسعد کی بے خبری میں ان پر ایک زوردار حملہ کر دیا جس سے بنوسعد منتشر ہو گئے اور آپ رضی اللہ عنہ وہاں سے پانچ سو اونٹ اور دو ہزار بھیڑ بکریاں اپنے لشکر کے ہمراہ ہانک کر مدینہ منورہ لے آئے۔ بنوسعد کو منتشر کرنے سے خیبر کے یہودی جو یہ امید لگائے بیٹھے تھے کہ اگر وہ مدینہ منورہ پر حملہ کریں تو بنوسعد ان کی مدد کریں گے ان کی امیدیں خاک میں مل گئیں۔

## رسول اللہ ﷺ کا نام نہ مٹانے کا فیصلہ:

یکم ذی الحجہ ۹ھ میں حضور نبی کریم ﷺ پندرہ سو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے ہمراہ مدینہ منورہ سے عمرہ کی نیت سے مکہ مکرمہ روانہ ہوئے۔ حضور نبی کریم ﷺ اپنی اونٹنی قصویٰ پر سوار تھے جو کہ حدیبیہ کے مقام پر جا کر بیٹھ گئی۔ حدیبیہ گاؤں مکہ مکرمہ سے بارہ میل کے فاصلے پر جانب مغرب واقع ہے۔ حضور نبی کریم ﷺ

نے جب دیکھا ان کی اونٹنی اس مقام سے آگے بڑھنے میں انکاری ہے تو آپ ﷺ نے تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو یہاں قیام کرنے کا حکم دیا۔ حدیبیہ میں قیام کے دوران ہی آپ ﷺ کو اطلاع ملی کہ مشرکین مکہ نے ان کی آمد کو غلط انداز میں لیا ہے اور وہ ان سے جنگ کرنا چاہتے ہیں۔

حضور نبی کریم ﷺ نے حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کو سفیر بنا کر بھیجا تا کہ وہ معززین مکہ کو جا کر بتائیں ہم صرف عمرہ کی نیت سے آئے ہیں۔ آپ رضی اللہ عنہ جس وقت مکہ مکرمہ میں داخل ہوئے تو آپ رضی اللہ عنہ کی ملاقات ابان بن سعید بن العاص سے ہوئی جن کے ہمراہ آپ رضی اللہ عنہ ان کے گھر روانہ ہو گئے۔

حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے ابان بن سعید بن العاص کے ہمراہ حضور نبی کریم ﷺ کا پیغام ابوسفیان اور دیگر معززین مکہ کو پہنچایا۔ آپ رضی اللہ عنہ کے اس پیغام کے جواب میں انہوں نے آپ رضی اللہ عنہ سے کہا ہم تمہیں بیت اللہ شریف کے طواف کی اجازت دیتے ہیں لیکن حضور نبی کریم ﷺ اور دیگر لشکر اسلام کو اس بات کی اجازت نہیں دیں گے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں اس وقت تک طوافِ کعبہ نہ کروں گا جب تک حضور نبی کریم ﷺ اور دیگر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بھی بیت اللہ شریف کا طواف نہ کر لیں۔

حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے اس انکار کے بعد معززین مکہ نے آپ رضی اللہ عنہ کو اپنے پاس روک لیا جس کے بعد لشکر اسلام میں یہ افواہ پھیل گئی کہ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کو شہید کر دیا گیا ہے۔

حضور نبی کریم ﷺ کو جب حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی شہادت کی خبر ملی تو آپ ﷺ نے تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو اکٹھا کیا اور ایک درخت کے نیچے بیٹھ

گئے۔ آپ ﷺ نے تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے اس بات پر بیعت کی کہ جب تک ہم حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی شہادت کا بدلہ نہیں لے لیتے تب تک ہم میدانِ جنگ سے راہِ فرار اختیار نہ کریں گے خواہ ہماری جانیں ہی کیوں نہ چلی جائیں۔

اس بیعت میں حضور نبی کریم ﷺ نے اپنا بایاں ہاتھ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی طرف سے بیعت کے لئے پیش کیا۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی حضور نبی کریم ﷺ کے دست حق پر اس بیعت کو بیعت رضوان کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔ اس موقع پر ارشادِ باری تعالیٰ ہوا۔

> ''اے پیغمبر! جو لوگ تم سے بیعت کر رہے تھے وہ حقیقت میں اللہ سے بیعت کر رہے تھے اور ان کا ہاتھ اللہ کے ہاتھ میں تھا پس جس نے اس عہد کو توڑا اس نے عہد شکنی کی اور اس پر اس کا وبال عنقریب پڑے گا اور جس نے اس عہد کو پورا کیا اس نے اللہ کے ساتھ کیا گیا وعدہ پورا کیا پس اللہ عنقریب اس کو اجر عظیم عطا فرمائے گا۔''

جب معززین مکہ کو اس بیعت کی خبر ہوئی تو وہ پریشان ہو گئے۔ انہوں نے حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کو واپس بھیج دیا اور ساتھ ہی صلح کے لئے ایک وفد سہیل بن عمرو کی قیادت میں حضور نبی کریم ﷺ کی خدمت میں بھیج دیا۔ سہیل بن عمرو نے آپ ﷺ سے بات چیت شروع کی اور جب مذاکرات کامیاب ہو گئے تو آپ ﷺ نے حضرت اوس بن خولی انصاری رضی اللہ عنہ کو حکم دیا وہ معاہدہ تحریر کریں۔ سہیل بن عمرو نے اس پر اعتراض کرتے ہوئے کہا کہ اس معاہدہ کو یا تو حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ تحریر فرمائیں گے یا حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ۔

حضور نبی کریم ﷺ نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو حکم دیا وہ معاہدہ تحریر فرمائیں۔ آپ رضی اللہ عنہ نے لکھا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

سہیل بن عمرو نے اعتراض کیا کہ ہم رحمٰن کو نہیں جانتے اس لئے تم لکھو بسمک۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے حضور نبی کریم ﷺ کی جانب دیکھا تو حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ تم

باسمک اللھم

لکھ لو۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے حضور نبی کریم ﷺ کے فرمان کے مطابق لکھ دیا۔ پھر حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا۔

ھذا ما قاضی علیہ محمد رسول اللہ ﷺ

لکھو۔ سہیل بن عمرو نے اس پر بھی اعتراض کیا کہ ہم آپ ﷺ کو رسول نہیں مانتے اس لئے یہاں محمد بن عبداللہ (ﷺ) لکھا جائے۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے حضور نبی کریم ﷺ کی جانب دیکھتے ہوئے فرمایا میں ایسا نہیں کرسکتا۔ آپ ﷺ نے آگے بڑھ کر خود رسول اللہ کے لفظ مٹا دیئے اور ان کی جگہ محمد بن عبداللہ (ﷺ) لکھ دیا اور حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے فرمایا۔

''میں محمد رسول اللہ (ﷺ) ہوں اور محمد بن عبداللہ (ﷺ) بھی ہوں۔''

جب معاہدہ تحریر ہو گیا تو حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے بھی دیگر اکابر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی طرح اس پر دستخط کیے۔

## فاتح خیبر:

معاہدہ حدیبیہ کے بعد حضور نبی کریم ﷺ کو اس بات پر اطمینان ہو گیا کہ اب کچھ عرصہ تک مشرکین مکہ کی جانب سے کسی قسم کا کوئی خطرہ لاحق نہیں ہو گا تو آپ ﷺ نے اب مدینہ منورہ کے اطراف میں واقع ان سازشی قبائل کی جانب اپنی توجہ مرکوز فرمائی جو آئے دن مدینہ منورہ کا سکون برباد کرنے اور مسلمانوں کو نقصان پہنچانے کے منصوبے بناتے رہتے تھے چنانچہ آپ ﷺ نے سب سے پہلے خیبر کا رخ کیا۔ خیبر شہر میں کئی بلند ٹیلے اور پہاڑ تھے اور یہ خالصتاً یہودی بستی تھی اور ان یہودیوں نے خیبر میں بے شمار قلعے تعمیر کر رکھے تھے۔ خیبر، مدینہ منورہ سے اسی میل کے فاصلے پر واقع تھا۔ آپ ﷺ مدینہ منورہ سے قریباً سولہ سو جانثار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے ہمراہ روانہ ہوئے۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ جو کہ اس وقت آشوبِ چشم کے مرض میں مبتلا تھے وہ بھی لشکر میں آپ ﷺ کے ہمراہ تھے۔

لشکر اسلام نے سب سے پہلے خیبر کے قلعہ ناعم پر حملہ کیا۔ حضور نبی کریم ﷺ کے حکم پر حضرت محمد بن مسلمہ رضی اللہ عنہ کی قیادت میں لشکر اسلام کے ایک گروہ نے قلعہ ناعم پر حملہ کیا۔ حضرت محمد بن مسلمہ رضی اللہ عنہ اور ان کے بھائی حضرت محمود بن مسلمہ رضی اللہ عنہ نے نہایت دلیری کے ساتھ مقابلہ کیا اور بالآخر جامِ شہادت نوش فرمایا۔ قلعہ ناعم کے بعد لشکر اسلام نے اپنی پیش قدمی جاری رکھی یہاں تک کہ قلعہ قموص کے علاوہ خیبر کے تمام قلعے فتح کر لئے۔ قلعہ قموص کا شمار خیبر کے سب سے مضبوط قلعوں میں ہوتا تھا اور اس قلعے میں یہودیوں کا سردار مرحب رہتا تھا۔ حضور نبی کریم ﷺ نے لشکر اسلام کو حکم دیا کہ وہ قلعہ قموص کا محاصرہ کر لیں۔ لشکر اسلام نے قلعہ قموص کا محاصرہ کرنے کے بعد اس پر کئی تابڑ توڑ حملے کئے لیکن فتح نصیب نہ

ہوئی اور انہیں یہودیوں کی جانب سے بھی سخت مزاحمت کا سامنا کرنا پڑا۔

حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جب دیکھا کئی روز کے محاصرے اور تابڑ توڑ حملوں کے باوجود قلعہ فتح نہیں ہو رہا تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اعلان کیا۔

''کل میں علم اس شخص کو عطا کروں گا جس سے اللہ عزوجل اور اس کا رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم محبت کرتے ہیں اور وہ بھی اللہ عزوجل اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے محبت کرتا ہے۔ اللہ عزوجل اس شخص کے ہاتھوں قلعہ فتح فرمائے گا۔''

حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا فرمان سن کر تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے دل میں یہ خواہش پیدا ہوئی کہ علم اسے عطا ہو۔ اگلے روز جمعہ تھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جمعہ کی نماز کی ادائیگی کے بعد دریافت کیا علی (رضی اللہ عنہ) اس وقت کہاں ہے؟ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ جو ابھی تک آشوبِ چشم کے مرض میں مبتلا تھے اور اسی وجہ سے جنگ میں عملی طور پر حصہ بھی نہ لے سکے تھے انہیں بلایا گیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دریافت فرمایا علی (رضی اللہ عنہ) کیسے ہو؟ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم! آنکھیں دکھتی ہیں اور کچھ دکھائی نہیں دیتا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا علی (رضی اللہ عنہ)! میرے پاس آجاؤ۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نزدیک آ گئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنا لعابِ دہن نکالا اور اسے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی آنکھوں پر لگا دیا۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی تکلیف جاتی رہی اور آپ رضی اللہ عنہ کی آنکھیں ٹھیک ہوگئیں۔ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جھنڈا آپ رضی اللہ عنہ کو عطا کرتے ہوئے آپ رضی اللہ عنہ کے حق میں دعائے خیر فرمائی۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لعابِ دہن

لگانے کے بعد مجھے کبھی آنکھوں کی کوئی بیماری نہ ہوئی بلکہ میری آنکھیں پہلے سے زیادہ روشن ہوگئیں۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ لشکرِ اسلام کے ہمراہ قلعہ قموص کے دروازے پر پہنچے اور جھنڈا دروازے کے پاس گاڑ دیا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے ایک مرتبہ پھر لوگوں کو اسلام کی دعوت دی جسے انہوں نے قبول کرنے سے انکار کر دیا۔ اس دوران ایک یہودی نے قلعہ کی چھت سے پوچھا تم کون ہو؟ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں علی (رضی اللہ عنہ) بن ابی طالب ہوں۔ اس یہودی نے جب آپ رضی اللہ عنہ کا نام سنا تو کانپ اٹھا اور کہنے لگا۔

''تورات کی قسم! یہ شخص قلعہ فتح کیے بغیر ہرگز نہیں جائے گا۔''

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے قلعہ قموص پر حملہ کیا تو یہودیوں کے سردار مرحب کا بھائی حارث کئی یہودیوں کے ہمراہ مقابلے کے لئے نکلا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے ایک ہی وار میں اس کا کام تمام کر دیا اور لشکرِ اسلام نے باقی کے تمام یہودیوں کو جہنم واصل کر دیا۔ مرحب کو جب اپنے بھائی کے قتل کی خبر ہوئی تو وہ غیظ و غضب کے عالم میں ایک لشکر کے ہمراہ قلعہ قموص سے باہر نکلا اور با آوازِ بلند کہنے لگا۔

''خیبر مجھے جانتا ہے کہ میں مرحب ہوں، سلح پوش ہوں، بہادر اور تجربہ کار ہوں۔''

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے اس کے جواب میں فرمایا۔

''میں وہ ہوں میری ماں نے میرا نام شیر رکھا تھا اور میں دشمنوں کو نہایت تیزی سے قتل کرتا ہوں۔''

مرحب نے جب حضرت سعلی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا کلام سنا تو غصے میں اس

نے تلوار کا وار کیا جسے آپ رضی اللہ عنہ نے اپنی تلوار سے روک لیا اور اس پر جوابی وار کیا اور ایک ہی وار میں اس کا سر قلم کر دیا۔ مرحب کی لاش گرتے ہی لشکر اسلام نے یہودی لشکر پر حملہ کر دیا جس نے بے شمار یہودی مارے گئے اور باقی جو بچ گئے وہ قلعہ کے اندر بھاگ گئے اور قلعہ کا دروازہ بند کر لیا۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے قلعہ کا بھاری بھرکم دروازہ اکھاڑ پھینکا اور لشکر اسلام قلعہ قموص میں داخل ہو گیا۔ یہودیوں نے شکست تسلیم کرتے ہوئے امان طلب کی اور آئندہ سے بدعہدی سے توبہ کر لی۔ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے جزیہ کی شرط پر ان سے صلح کر لی۔

## ابوسفیان (رضی اللہ عنہ) کی مدد نہ کرنے کا فیصلہ:

رمضان المبارک ۸ ھ میں حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ایک بڑے اسلام لشکر کے ہمراہ مکہ مکرمہ میں داخل ہوئے اور یہ وہی شہر تھا جہاں سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو آٹھ برس قبل انتہائی نامساعد حالات میں ہجرت کرنا پڑی تھی اور یہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا آبائی شہر تھا اور مکہ مکرمہ پر لشکر اسلام کی چڑھائی کی وجہ یہ ہوئی کہ مشرکین مکہ نے معاہدہ حدیبیہ کی دو برس تک پابندی کی اور پھر انہوں نے بنی بکر کے ساتھ مل کر مسلمانوں کے حلیف قبیلہ بنی خزاعہ کو نقصان پہنچایا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مشرکین مکہ کے سامنے تین شرائط رکھیں۔

۱۔ بنی خزاعہ کے مقتولوں کا خون بہا دیا جائے۔

۲۔ قریش بنی بکر کی حمایت سے دستبردار ہو جائے۔

۳۔ اگر پہلی دونوں شرائط منظور نہیں تو اعلان کر دیں کہ معاہدہ حدیبیہ ٹوٹ گیا ہے۔

مشرکین مکہ نے اس وقت تک گھمنڈ میں یہ کہہ دیا کہ ہم معاہدہ حدیبیہ کو ختم کرتے ہیں مگر بعد میں انہیں احساس ہوا کہ وہ غلطی پر ہیں۔ ابوسفیان (رضی اللہ عنہ) جو اس وقت مسلمان نہ ہوئے تھے انہوں نے سرداران مکہ کو سمجھانے کی کوشش کی کہ اس وقت مسلمانوں کی طاقت بہت زیادہ ہے اور ہم ان سے دشمنی مول نہیں لے سکتے مگر سرداران مکہ نے ان کی باتوں کو نظر انداز کر دیا۔

حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ نے معاہدہ حدیبیہ کو بچانے کی کوشش میں مدینہ منورہ کا سفر اختیار کیا اور مدینہ منورہ آنے کے بعد اپنی صاحبزادی ام المومنین حضرت ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کے مکان پر قیام پذیر ہوئے۔ ابوسفیان (رضی اللہ عنہ) نے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے بستر پر بیٹھنا چاہا تو ام المومنین حضرت ام حبیبہ رضی اللہ عنہا نے اس بستر پر بیٹھنے سے منع کر دیا اور فرمایا یہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا بستر ہے۔ ابوسفیان (رضی اللہ عنہ) کچھ دیر وہاں رکنے کے بعد حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور اپنے آنے کا مدعا بیان کیا۔ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ابوسفیان (رضی اللہ عنہ) کی بات کا کوئی جواب نہ دیا جس پر ابوسفیان (رضی اللہ عنہ) وہاں سے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوا لیکن انہوں نے بھی ابوسفیان (رضی اللہ عنہ) کی بات کا کوئی جواب نہ دیا۔ ابوسفیان (رضی اللہ عنہ)، حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ، حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ اور حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے پاس بھی گئے لیکن انہوں نے بھی ابوسفیان (رضی اللہ عنہ) کی بات کا کوئی جواب نہ دیا۔

## تاریخ اسلام کے سنہری دور کا آغاز:

جب حضرت ابوسفیان (رضی اللہ عنہ) ناکام ہو کر واپس لوٹ گئے تو حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو جنگ کی تیاری کا حکم دیا اور اس مقصد کے

لئے اپنے تمام حلیف قبائل کو بھی حکم نامے بھیج دیئے۔ کسی بھی صحابی نے حضور نبی کریم ﷺ سے یہ بات پوچھنے کی جرأت نہ کی کہ وہ کس سے جنگ کی تیاری کا حکم دے رہے ہیں یہاں تک کہ حضور نبی کریم ﷺ نے بھی کسی صحابی حتیٰ کہ اپنے رازدان حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے بھی اس بات کا ذکر نہیں کیا کہ وہ کس سے جنگ کرنا چاہتے ہیں؟

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ، اپنی صاحبزادی ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے پاس گئے تو ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا ہتھیار نکال رہی تھیں۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اپنی صاحبزادی سے حضور نبی کریم ﷺ کے فرمان کے بارے میں دریافت کیا تو انہوں نے بھی لاعلمی کا اظہار کر دیا۔ جنگ کی تمام تیاریاں انتہائی خاموشی کے ساتھ ہوتی رہیں حتیٰ کہ ۱۰ رمضان المبارک ۸ ھ کو حضور نبی کریم ﷺ اپنے دس ہزار جانثاروں کے ہمراہ مکہ مکرمہ روانہ ہوئے۔

لشکر اسلام جب مقام جحفہ پہنچا تو حضور نبی کریم ﷺ نے لشکر کو خیمہ زن ہونے کا حکم دیا۔ مقام جحفہ پر حضور نبی کریم ﷺ کے چچا حضرت سیّدنا عباس رضی اللہ عنہ جو کہ مکہ مکرمہ میں قیام پذیر تھے اپنے اہل وعیال کے ہمراہ حاضر ہوئے اور حضور نبی کریم ﷺ کے لشکر میں شامل ہوئے۔

مشرکین مکہ کو جب حضور نبی کریم ﷺ کی آمد کی اطلاع ملی تو انہوں نے تحقیق کے لئے ابوسفیان (رضی اللہ عنہ) کو بھیجا اور جب ابوسفیان (رضی اللہ عنہ) نے لشکر کا جائزہ لیا تو وہ اتنا عظیم والشان لشکر دیکھ کر حیران رہ گئے۔ ابوسفیان رضی اللہ عنہ نے واپس جا کر مشرکین مکہ سے کہا ابھی بھی وقت ہے وہ جا کر حضور نبی کریم ﷺ سے معافی مانگ لیں تا کہ صلح ہو جائے اور خطرہ ٹل جائے۔

مشرکین مکہ نے ابوسفیان (رضی اللہ عنہ) کی بات ماننے سے انکار کر دیا۔ حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ، حضور نبی کریم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور دائرہ اسلام میں داخل ہو گئے۔ لشکر اسلام فاتحانہ انداز میں مکہ مکرمہ میں داخل ہوا۔ حضور نبی کریم ﷺ نے اعلان فرمایا جو شخص حرم کعبہ میں پناہ لے گا اس کے لئے امان ہے۔ جو شخص اپنے گھر کا دروازہ بند کر لے گا اس کے لئے بھی امان ہے اور جو شخص ابوسفیان (رضی اللہ عنہ) کے گھر داخل ہو جائے گا اس کے لئے بھی امان ہے۔

حضور نبی کریم ﷺ جس وقت مکہ مکرمہ میں داخل ہوئے تو آپ ﷺ اپنی اونٹنی قصویٰ پر سوار تھے۔ قصویٰ وہی اونٹنی تھی جو ہجرت کے وقت حضور نبی کریم ﷺ نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے خریدی تھی اور اسی اونٹنی پر بیٹھ کر آپ ﷺ نے غزوات میں شرکت فرمائی اور آج دین اسلام کی سب سے بڑی فتح مکہ مکرمہ کے وقت بھی آپ ﷺ اسی اونٹنی پر سوار تھے۔ آپ ﷺ کے دائیں جانب حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ تھے اور پیچھے دس ہزار مجاہدین کا ایک لشکر عظیم تھا۔

## تمہیں جو کام کہا گیا ہے تم وہ کرو:

فتح مکہ کے بعد حضور نبی کریم ﷺ خانہ کعبہ میں داخل ہوئے اور آپ ﷺ جس بت کی جانب اشارہ فرماتے تھے وہ بت اوندھے منہ زمین پر گر جاتا تھا۔ جب تمام بت ٹوٹ گئے تو ایک بت جو سب سے بلند جگہ نصب تھا اس کو توڑنے کے لئے آپ ﷺ نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے فرمایا۔

”تم میرے کندھوں پر چڑھ کر اس بت کو توڑ دو۔“

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے عرض کیا۔

”یارسول اللہ ﷺ! میرے والدین آپ ﷺ پر قربان ہوں

"تمہیں علم ہونا چاہیے میری سختی اب کم ہو چکی ہے البتہ میں مسلمانوں پر کسی ظلم اور ظالم کا وجود برداشت نہیں کروں گا۔ میں امن اور سلامتی اختیار کرنے والوں کے ساتھ نرم رہوں گا اور ظالموں کو حرفِ غلط کی مانند صفحہ ہستی سے مٹا کر دم لوں گا۔"

حضرت سعید بن مسیب رضی اللہ عنہ سے مروی ہے فرماتے ہیں حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ جب منصب خلافت پر فائز ہوئے تو آپ رضی اللہ عنہ مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں تشریف لائے اور ذیل کا خطبہ ارشاد فرمایا۔

"اما بعد! میں جانتا ہوں تم مجھے سخت دیکھتے ہو اور میری سختی کی وجہ یہ ہے کہ میں نے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ ایک عرصہ گزارا ہے اور میں حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا خادم تھا اور حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم لوگوں پر کریم تھے اور میں حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے مقابل ایک تلوار کی مانند تھا جسے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے میان میں رکھا اور مجھے جس امر سے منع کیا میں اس سے باز رہا اور پھر حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اس دنیا سے کوچ کر گئے اور حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے جب وصال فرمایا اس وقت مجھ سے راضی تھے۔ پھر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ خلیفہ مقرر ہوئے اور میں حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے ساتھ رہا اور وہ رقیق القلب اور رحم کرنے والے تھے اور میں ان کا بھی خادم تھا اور میری سختی ان کی نرمی کے ساتھ مل جاتی تھی۔ اگر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ مجھے کسی بات سے رکنے کا حکم دیتے تو میں اس سے رک

جاتا تھا اور پھر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ بھی اس دنیا سے کوچ کر گئے اور جب ان کا وصال ہوا تو وہ مجھ سے راضی تھے اور انہوں نے مجھے خلیفہ مقرر کیا۔ اب جبکہ میں خلیفہ بن چکا ہوں تو تم مجھے جانتے ہو اور تمہیں میرا بخوبی تجربہ ہے اور تم حضور نبی کریم ﷺ کی سنت سے بھی بخوبی آگاہ ہو۔ میں کمزوروں کو ان کا حق دلوانے والا ہوں۔ اے اللہ کے بندو! اللہ عزوجل سے ڈرو اور خود کو میری مدد پر آمادہ کرو اور اپنی جانوں کو میری سزا سے محفوظ رکھو اور مجھے امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کے ذریعے تنبیہ کرو اور اللہ عزوجل نے مجھے تمہارے جن امور کا نگہبان مقرر کیا ہے ان کے متعلق مجھے نصیحت کرنے سے کبھی خوفزدہ نہ ہونا۔''

جیسا کہ گذشتہ اوراق میں ایک روایت بیان ہوئی کہ جب حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی طبیعت ناساز ہوئی تو آپ رضی اللہ عنہ نے کھڑکی سے جھانک کر لوگوں سے فرمایا بلاشبہ میں نے تم سے ایک عہد کیا اور کیا تم اس عہد پر راضی ہو؟ لوگوں نے عرض کیا ہم راضی ہیں۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کھڑے ہوئے اور فرمایا جب تک منصب امارت کو حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے سپرد نہیں کیا جائے گا ہم راضی نہ ہوں گے اور پھر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے ایسا ہی کیا چنانچہ جب حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے دست اقدس پر لوگوں نے بیعت کی تو حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے بھی بغیر کسی تردد کے بیعت میں سبقت کی۔



# دورِ فاروقی رضی اللہ عنہ میں اجتہادی و فقہی فیصلے

وجدان میں حیدر رضی اللہ عنہ کی محبت کے لگا یوں
حیدر رضی اللہ عنہ کو بنایا گیا ہے مولا میرے آگے

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے دورِ خلافت میں جو مجلس شوریٰ قائم کی گئی جس میں جلیل القدر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو شامل کیا گیا۔ ان صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں حضرت عثمان غنی، حضرت علی المرتضیٰ، حضرت عبدالرحمٰن بن عوف، حضرت معاذ بن جبل، حضرت زید بن ثابت اور حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہم شامل تھے۔ مجلس شوریٰ کا کام تھا کہ وہ روزمرہ کے معمولی اور اہم نوعیت کے تمام معاملات کو نبٹائے۔ جب کوئی اہم مسئلہ درپیش ہوتا تو مجلس شوریٰ کے ارکان اکابر مہاجر و انصار کا اجلاس طلب کرتے جس میں سب کی رائے معلوم کرنے کے بعد فیصلہ کیا جاتا۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو دورِ فاروقی رضی اللہ عنہ میں بھی ویسے ہی قدر کی نگاہ سے دیکھا جاتا تھا جیسا کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی ظاہری حیات اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں آپ رضی اللہ عنہ کی قدر کی جاتی تھی۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ، آپ رضی اللہ عنہ سے مشورہ کرتے تھے اور آپ رضی اللہ عنہ کے مشوروں پر عمل کرتے تھے۔ دورِ فاروقی رضی اللہ عنہ میں آپ رضی اللہ عنہ کے اجتہادی اور فقہی فیصلے کتب سیر کا حصہ ہیں۔ ذیل میں آپ رضی اللہ عنہ کے وہ اجتہادی اور فقہی فیصلے جو دورِ فاروقی رضی اللہ عنہ میں کیے ان کا مختصراً

بیان کیا جارہا ہے تاکہ قارئین کے لئے ذوق کا باعث بنیں۔

## حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے وظیفہ میں اضافے کا فیصلہ:

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ خلیفہ مقرر ہونے سے پہلے تجارت کیا کرتے تھے جس کے ذریعے وہ اپنے اہل وعیال کے گزر بسر کا انتظام کرتے تھے۔ جب آپ رضی اللہ عنہ کے کندھوں پر خلافت کا بوجھ آیا تو تجارت کو مزید جاری رکھنا ممکن نہ رہا چنانچہ لوگوں نے آپ رضی اللہ عنہ کو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی طرح بیت المال سے وظیفہ لینے کی تجویز پیش کی۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اپنے لئے وہی وظیفہ مقرر کیا جو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے لئے مقرر تھا۔ کچھ عرصہ گزرنے کے بعد یہ وظیفہ آپ رضی اللہ عنہ کے لئے ناگزیر ہو گیا اور گزر بسر میں مشکلات کا سامنا کرنا پڑا۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے آپ رضی اللہ عنہ کے وظیفہ میں اضافہ کی درخواست دیگر اکابر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے سامنے پیش کی جس پر تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے متفقہ طور پر آپ رضی اللہ عنہ کے وظیفہ میں اضافہ کی منظوری دے دی۔

## حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو جہاد پر جانے سے روکنا:

لشکر اسلام کے ہاتھوں زبردست شکست نے ایرانیوں کا غرور خاک میں ملا دیا تھا۔ مسلمان عراق کے بیشتر علاقوں پر قابض ہو چکے تھے۔ اس دوران ایرانی تخت پر یزدگرد متمکن ہوا۔ یزدگرد کی حکمت عملی کی بناء پر ایرانیوں نے عراق کے ان مفتوحہ علاقوں میں جن پر اب اسلامی حکومت قائم ہو چکی تھی شرانگیزی شروع کر دی۔ یزدگرد کی اس منصوبہ بندی کی وجہ سے بے شمار مفتوحہ علاقے ایک مرتبہ ایرانی مملکت کے زیر تسلط چلے گئے۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو جب ان واقعات کی خبر ہوئی تو آپ رضی اللہ عنہ نے ایک مرتبہ پھر ایرانیوں کو سبق سکھانے کا فیصلہ کیا اور اس مرتبہ آپ

رضی اللہ عنہ نے بڑے پیمانے پر جہاد کی تیاریاں شروع کر دیں۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فیصلہ کیا کہ اس مرتبہ خود لشکر اسلام کی قیادت کریں گے اور ایرانیوں کو ایسا سبق سکھائیں گے کہ وہ آئندہ شرانگیزی سے توبہ کر لیں گے۔ آپ رضی اللہ عنہ جب لشکر کی تیاری کے بعد خود مدینہ منورہ سے جانے لگے تو اس موقع پر حضرت عثمان غنی اور حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہم اور دیگر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے آپ رضی اللہ عنہ کو جہاد پر جانے سے روک دیا اور کہا کہ آپ رضی اللہ عنہ چونکہ امیر المومنین ہیں لہٰذا یوں دارالخلافہ کو چھوڑ کر جانا آپ رضی اللہ عنہ کے لئے مناسب نہ ہوگا بلکہ آپ رضی اللہ عنہ کو چاہئے کہ ایرانیوں کی سرکوبی کے لئے کسی قابل اور اہل شخص کو سالار مقرر فرمائیں۔

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے ان اکابر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے مشورہ کو ترجیح دیتے ہوئے ان سے لشکر کے سالار کے متعلق مشورہ کیا کہ ان کی نگاہ میں کسے لشکر کا امیر مقرر کیا جائے؟ حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ نے مشورہ دیا حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ کو لشکر کا سالار مقرر کریں۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اس مشورہ کو پسند کیا اور حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ کو حکم دیا کہ وہ لشکر اسلام کو لے کر حضرت مثنیٰ بن حارثہ رضی اللہ عنہ کے پاس پہنچیں جو اس وقت عراق کے ایک سرحدی علاقے سیراف میں آٹھ ہزار کے لشکر کے ہمراہ موجود تھے۔

## سن ہجری کے آغاز کا مشورہ دینا:

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے اپنے دورِ خلافت میں باقاعدہ ہجری سال کا آغاز کیا اور اس مقصد کے لئے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے مشورہ سے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی ہجرت سے نئے سال کا آغاز کیا اور سال کا آغاز محرم الحرام سے کیا گیا۔

## حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے متعلق آپ رضی اللہ عنہ کا فیصلہ:

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ ایک مرتبہ مال تقسیم کرنے لگے اور آپ رضی اللہ عنہ نے مال کی تقسیم کا آغاز حضرت سیّدنا امام حسن اور حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہم سے کیا تو آپ رضی اللہ عنہ کے صاحبزادے حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے کہا پہلے مجھے مال عطا کریں میں اس کا زیادہ حق رکھتا ہوں اور میں امیر المومنین کا بیٹا ہوں۔ آپ رضی اللہ عنہ نے بیٹے کی بات سنی تو فرمایا تو پہلے ان کے باپ جیسا باپ لے کر آؤ اور ان کے جدامجد جیسا اپنا جدامجد لے کر آؤ اور پھر مجھ سے مال مانگو۔

راوی کہتے ہیں حضرت سیّدنا امام حسن اور حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہم نے گھر لوٹ کر تمام واقعہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے گوش گزار کیا۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے فرمایا تم جاؤ اور امیر المومنین کو یہ خوشخبری سناؤ میں نے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے اور حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو اس کی خبر جبرائیل علیہ السلام نے دی تھی کہ عمر جنتیوں کے سورج ہیں۔

راوی کہتے ہیں حسنین کریمین رضی اللہ عنہم نے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو جب حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا فرمان سنایا تو آپ رضی اللہ عنہ نے کہا تم اپنے والد بزرگوار سے کہو کہ وہ یہ تحریر لکھ دیں۔

ایک روایت کے مطابق حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے جب حسنین کریمین رضی اللہ عنہم سے یہ بات سنی تو کچھ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے ہمراہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے گھر پہنچے اور فرمایا اے علی (رضی اللہ عنہ)! کیا آپ رضی اللہ عنہ نے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے ایسا سنا ہے؟ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے کہا ہاں! ہم نے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے ایسا سنا ہے کہ عمر جنتیوں کے سورج ہیں۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے کہا آپ رضی اللہ عنہ مجھے

یہ تحریر دے دیں چنانچہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے یہ تحریر لکھ دی۔

''یہ تحریر ہے علی رضی اللہ عنہ بن ابی طالب کی جانب سے عمر رضی اللہ عنہ بن خطاب کے لئے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے جبرائیل علیہ السلام سے اور انہوں نے اللہ عزوجل کا پیغام پہنچایا کہ عمر جنتیوں کے سورج ہیں۔''

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے یہ تحریر اپنے پاس محفوظ کر لی اور جب آپ رضی اللہ عنہ کو زخمی کیا گیا تو آپ رضی اللہ عنہ نے اپنی اولاد کو وصیت کی کہ تم فلاں تحریر لاؤ اور جب وہ تحریر لے آئے تو آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ اسے میرے ساتھ میرے کفن میں رکھ دینا چنانچہ آپ رضی اللہ عنہ کے فرمان کے مطابق بوقت تدفین ایسا ہی کیا گیا۔

## شرابی کی سزا اسی کوڑے کرنے کا فیصلہ:

روایات میں آتا ہے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے اپنے مشیروں سے مشورہ کیا کہ اگر کوئی شخص شراب پئے تو اس کی کیا سزا ہونی چاہیے؟ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے فرمایا اس کی سزا اسی کوڑے ہونی چاہیے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے فیصلے کو سراہتے ہوئے حکم جاری کیا کہ شرابی کی سزا اسی کوڑے ہوگی۔

## قاضی یعلیٰ کے فیصلے کی توثیق کرنا:

منقول ہے ایک شخص حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے قاضی یعلیٰ کے پاس آیا اور اس کے ہمراہ ایک اور شخص تھا۔ اس نے الزام لگایا کہ یہ شخص میرے بھائی کا قاتل ہے۔ قاضی یعلیٰ نے اسے مدعی کے حوالے کر دیا۔ مدعی نے اس شخص کو اپنی تلوار کے وار سے مارا اور اس گمان پر کہ اب یہ مر جائے گا اسے زخمی حالت میں اس کے وارثوں کے سپرد کر دیا۔ اس قاتل کے وارثوں نے اس کا علاج کیا اور وہ

تندرست ہو گیا۔ مدعی ایک مرتبہ پھر اس قاتل کو لے کر قاضی یعلیٰ کے پاس آیا اور کہا یہ میرے بھائی کا قاتل ہے۔ قاضی یعلیٰ نے کہا میں نے اسے تیرے حوالے کئے تھا۔ مدعی بولا میں نے اس پر تلوار کا وار کیا تھا اور یہ شدید زخمی ہو گیا تھا پھر میں نے اسے اس کے وارثوں کے حوالے کر دیا مگر یہ زندہ بچ گیا۔ قاضی یعلیٰ نے اس شخص کے زخموں کو ملاحظہ کیا اور اس قاتل کے بازو بیکار ہو چکے تھے۔ قاضی یعلیٰ نے ان زخموں کا شمار کیا اور مدعی سے کہا کہ تجھ پر شرعاً ان کی دیت اور تاوان واجب ہے اور اب تو یا تو تاوان کی رقم ادا کر اور اسے قتل کر دے یا پھر اسے چھوڑ دے کیونکہ تو نے اپنے پہلے حملہ میں یہ گمان کیا تھا کہ یہ مارا جا چکا ہے مگر یہ بچ گیا۔ مدعی کو قاضی یعلیٰ کے فیصلہ سے تسلی نہ ہوئی اور اس نے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہو کر قاضی یعلیٰ کی شکایت کی۔ آپ رضی اللہ عنہ نے قاضی یعلیٰ کو بلایا اور ان سے مقدمہ کی تفصیلات دریافت کیں۔ اس وقت حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ بھی آپ رضی اللہ عنہ کے پاس تشریف فرما تھے۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے قاضی یعلیٰ کے فیصلہ کی توثیق فرمائی اور فرمایا کہ قاضی یعلیٰ کا فیصلہ درست ہے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے بھی حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے فیصلہ کو سراہا اور قاضی یعلیٰ کے خلاف دائر اس درخواست کو خارج کر دیا۔

## ایک عورت کے مقدمہ کا فیصلہ:

منقول ہے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے پاس ایک عورت کا مقدمہ پیش ہوا جس نے پیاس کی شدت کی وجہ سے ایک چرواہے سے پانی مانگا اور اس چرواہے نے اسے اس شرط پر پانی دینے کا وعدہ کیا کہ وہ اس کے ساتھ ہم بستری کرے گی۔ اس عورت نے پیاس کی شدت کی وجہ سے وعدہ کر لیا اور باامر مجبوری اسے اپنے

ساتھ فعل بد کی اجازت دے دی۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے پاس اکابر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم تشریف فرماتے تھے جن میں حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ بھی تھے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اس معاملہ پر مشورہ طلب کیا تو حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے فرمایا چونکہ اس نے یہ فعل بد بامر مجبوری کیا لہٰذا اسے چھوڑ دیا جائے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے فیصلے کو سراہتے ہوئے اس عورت کو جانے کا حکم دے دیا۔

## ایک مجنون عورت پر حد جاری نہ کرنے کا فیصلہ:

منقول ہے ایک مرتبہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ مدینہ منورہ کی گلیوں سے گزر رہے تھے کہ آپ رضی اللہ عنہ نے کچھ لوگوں کو دیکھا جو ایک عورت کو گھسیٹتے ہوئے لے جا رہے تھے اور وہ عورت خوف سے تھر تھر کانپ رہی تھی۔ آپ رضی اللہ عنہ نے ان لوگوں سے پوچھا کہ تم اس عورت کو یوں کیوں گھسیٹ رہے ہو؟ وہ بولے یہ عورت زنا کی مرتکب ہوئی ہے اور امیر المومنین حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے اس پر حد جاری کی ہے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اس عورت کو ان لوگوں کے چنگل سے چھڑایا اور ان لوگوں کی سرزنش کی۔ وہ لوگ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے پاس گئے اور تمام ماجرا بیان کیا۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے فرمایا علی (رضی اللہ عنہ) ضرور آگاہ ہوں گے کہ انہوں نے کس وجہ سے ایسا کیا ہے؟ پھر حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے آپ رضی اللہ عنہ کو بلوایا اور مسئلہ دریافت کیا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کیا امیر المومنین رضی اللہ عنہ نے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان نہیں سنا کہ تین لوگ ایسے ہیں جن سے قلم اٹھا لیا گیا ہے یعنی ان کے اعمال کا کچھ مواخذہ نہ ہوگا۔ اوّل سونے والا جب تک کہ وہ بیدار نہ ہو جائے، دوم نابالغ جب تک کہ وہ بالغ نہ ہو جائے اور سوم وہ جس کے حواس اس کا ساتھ نہ دیں اور وہ مجنون ہو۔ یہ عورت مجنون ہے اور اسے دیوانگی کا دورہ پڑتا ہے لہٰذا اس

پر حدود جاری نہیں ہو سکتی۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے آپ رضی اللہ عنہ کے فیصلے کو سراہتے ہوئے اس عورت کو رہا کرنے کا حکم جاری کر دیا۔

## میں عمر (رضی اللہ عنہ) کے فیصلے کو نہیں بدلوں گا:

منقول ہے کہ اہل نجران اور حضور نبی کریم ﷺ کے مابین ہونے والا معاہدہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے تحریر کیا تھا اور پھر جب دورِ فاروقی رضی اللہ عنہ میں اہل نجران کی تعداد بڑھ گئی اور ان کے مابین اختلافات پیدا ہو گئے۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو بھی یہ اندیشہ لاحق تھا کہ کہیں ان کی تعداد بڑھنے سے مملکت اسلامیہ کو کچھ نقصان نہ پہنچے۔ اس دوران اہل نجران کا ایک وفد حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے پاس آیا اور معاہدہ میں تبدیلی کا مطالبہ کیا۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے کی مرضی کے موافق معاہدہ میں کچھ ردوبدل کر دیا۔ پھر اہل نجران اس نئے معاہدہ پر خود ہی نادم ہوئے اور انہوں نے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے ان نئی شرائط کو ختم کرنے کا مطالبہ کیا۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے ان کا مطالبہ ماننے سے انکار کر دیا اور انہیں کچھ جرمانہ بھی کر دیا۔ اہل نجران کا یہ وفد حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے پاس گیا اور عرض کیا کہ ہماری سفارش کریں اور آپ رضی اللہ عنہ نے اپنے داہنے ہاتھ سے ہمارا معاہدہ تحریر کیا تھا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا عمر (رضی اللہ عنہ) راست گو اور معاملہ فہم ہیں میں ان کے فیصلے کو ہرگز نہیں بدلوں گا۔

## عثمان غنی رضی اللہ عنہ مضبوط، قوی اور امین ہیں:

روایات میں آتا ہے ایک مرتبہ صدقہ کے کچھ اونٹ بیت المال میں آئے۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے حضرت عثمان غنی اور حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہم کو بلا بھیجا تاکہ ان کے کوائف تیار کیے جائیں۔ اس دوران آپ رضی اللہ عنہ خود دھوپ میں

کھڑے ہو کر ان اونٹوں کے رنگ، عمر اور حلیہ لکھواتے رہے۔

مؤرخین لکھتے ہیں حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ سایہ میں بیٹھے اونٹوں کے کوائف تحریر فرما رہے تھے جبکہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سر پر کھڑے لکھوا رہے تھے اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ بتاتے جاتے تھے۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے پاس اس وقت دو کالی چادریں تھیں جن میں سے ایک کو آپ رضی اللہ عنہ نے بطورِ تہبند باندھا ہوا تھا جبکہ دوسری کو اوپر لپیٹ رکھا تھا اور آپ رضی اللہ عنہ اونٹوں کو گنتی کر کے ان کے رنگ اور ان کے دانت لکھوا رہے تھے۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے اس موقع پر حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ سے کہا کہ کیا آپ رضی اللہ عنہ نے حضرت شعیب علیہ السلام کی صاحبزادی کا قول حضرت موسیٰ علیہ السلام کے متعلق نہیں پڑھا جس کا ذکر قرآن مجید میں سورۂ القصص میں کیا گیا ہے ابا جان! انہیں ملازم رکھ لیجئے کیونکہ یہ وہ ہیں جو ان سب سے بہتر ہیں جنہیں آپ علیہ السلام ملازم رکھنا چاہیں اور یہ قوی اور امین ہیں۔

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی بات سنی تو حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی جانب اشارہ کرتے ہوئے فرمایا۔

"یہ مضبوط، قوی اور امین ہیں۔"

## ایک عورت اور اس کے بیٹے کے مابین فیصلہ:

بحار الانوار میں منقول ہے کہ ایک غلام نے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہو کر اپنی ماں کی شکایت کی کہ وہ مجھے بیٹا تسلیم کرنے سے انکاری ہے اور میرے باپ کی وراثت پر بھی قابض ہے جس کی وجہ سے میں انتہائی مفلسی کی زندگی بسر کر رہا ہوں۔ آپ رضی اللہ عنہ نے حکم دیا اس عورت کو پیش کیا جائے چنانچہ

اس عورت کو آپ رضی اللہ عنہ کے سامنے پیش کیا گیا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اس عورت سے کہا تو اس شخص کو اپنا بیٹا ماننے سے کیوں انکاری ہے؟ وہ عورت بولی یہ جھوٹ بولتا ہے اور میں باکرہ ہوں اور میں نے آج تک کسی مرد کو نہیں دیکھا یعنی کسی مرد کے ساتھ صحبت نہیں کی۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کیا تیرے پاس اپنی بات کے گواہ موجود ہیں؟ وہ عورت بولی ہاں! میرے پاس گواہ ہیں۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اس عورت سے کہا پھر تو اپنے گواہ پیش کر۔ وہ عورت گئی اور اپنے ہمسایہ کی عورتوں کو دس دس دینار بطورِ رشوت دیئے تاکہ وہ اس کے حق میں گواہی دیں اور انہیں لے کر آپ رضی اللہ عنہ کے پاس آ گئی۔ آپ رضی اللہ عنہ نے جب ان گواہوں سے اس عورت کے باکرہ ہونے کے متعلق پوچھا تو ان تمام عورتوں نے اس بات کی تصدیق کی۔ وہ غلام بولا یہ تمام عورتیں جھوٹ بولتی ہیں اور سعد بن مالک مزنی میرا باپ ہے اور میں قحط کے سال پیدا ہوا۔ میری پرورش بھیڑ کے دودھ سے ہوئی ہے اور پھر میں جوان ہوا تو میرا باپ سفر پر چلا گیا اور ایک عرصہ گزر گیا وہ واپس نہیں لوٹا۔ میں نے اپنے باپ کے دوستوں سے دریافت کیا تو وہ کہنے لگے تیرا باپ مر گیا ہے۔ جب میری ماں کو اس کی خبر ہوئی تو اس نے تمام جائیداد پر قابض ہونے کے لیے مجھے اپنا بیٹا تسلیم کرنے سے انکار کر دیا اور آج میں انتہائی مفلسی کی زندگی گزارنے پر مجبور ہوں۔

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ جب فریقین کی باتیں سن چکے اور گواہوں کے بیانات بھی سن لئے تو فرمایا یہ ایک پیچیدہ مسئلہ ہے آؤ ہم علی (رضی اللہ عنہ) کے پاس چلتے ہیں۔ پھر آپ رضی اللہ عنہ دونوں فریقین اور گواہوں کے ہمراہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے پاس گئے اور تمام مسئلہ بیان کیا۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے دونوں فریقین اور گواہوں سے فرمایا کہ وہ مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم جائیں اور میں بھی مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں

حاضر ہوتا ہوں۔

روایات میں آتا ہے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے مسجد نبوی ﷺ پہنچ کر اپنے غلام قنبر سے فرمایا اس شخص کی ماں کو بلاؤ۔ جب وہ عورت آئی تو آپ رضی اللہ عنہ نے اس عورت سے فرمایا تو کیوں اس بات کا انکار کرتی ہے کہ یہ تیرا بیٹا نہیں ہے؟ وہ عورت بولی میں باکرہ ہوں اور مجھے کسی مرد نے آج تک نہیں چھوا پھر میں کیسے اس شخص کی ماں ہوسکتی ہوں؟ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا تو ایسی بات نہ کر اور تو جانتی ہے کہ میں کون ہوں؟ وہ عورت بولی اگر آپ رضی اللہ عنہ کو میری بات کا یقین نہیں تو پھر کسی طبیب خاتون کو بلائیں اور اس سے کہیں وہ میرا معائنہ کرے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے ایک طبیب خاتون کو بلایا اور وہ اس عورت کو تنہائی میں لے گئی۔ تنہائی میں اس عورت نے اس طبیب خاتون کو سونے کا ایک کنگن دیا اور کہا کہ تم میرے حق میں گواہی دینا کہ میں باکرہ ہوں۔ وہ طبیب خاتون، آپ رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوئی اور گواہی دی کہ یہ عورت باکرہ ہے اور اسے کسی مرد نے آج تک نہیں چھوا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا تو جھوٹ بولتی ہے۔ پھر آپ رضی اللہ عنہ نے اپنے غلام قنبر سے فرمایا کہ تم اس کی تلاشی لو۔ جب اس طبیب خاتون کی تلاشی لی گئی تو اس سے سونے کا ایک کنگن برآمد ہو گیا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اس عورت کو بلایا اور فرمایا تو مجھے جانتی ہے اور جبکہ تو اپنی بات سے انکاری ہے تو میں تیری اس شخص سے شادی کرنا چاہتا ہوں اور تو اسے اپنا شوہر بنا لے۔ وہ عورت بولی مگر آپ رضی اللہ عنہ کے اس فیصلے میں شریعت محمدی ﷺ رکاوٹ ہے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا شریعت محمدی ﷺ کیسے میرے فیصلہ میں رکاوٹ ہو گئی؟ وہ عورت بولی وہ میرا بیٹا ہے اور شریعت محمدی ﷺ میں ماں اور بیٹے کا نکاح نہیں ہوسکتا۔ آپ رضی اللہ عنہ کی ذہانت سے اس عورت نے اقرار کر لیا تھا

کہ وہ شخص اس کا بیٹا ہے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا تو نے میری بات کا پہلے انکار کیوں کیا؟ وہ عورت بولی میں چاہتی تھی کہ میں تمام جائیداد کی اکلوتی وارث بنوں اسی لئے میں نے اسے بیٹا تسلیم کرنے سے انکار کیا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا تو بارگاہِ الٰہی میں صدقِ دل سے تائب ہو۔

## ایک امانت کا فیصلہ:

منقول ہے دو شخص ایک تھیلی میں سو دینار لے کر ایک عورت کے پاس گئے اور اس سے کہا تو ہماری یہ امانت اپنے پاس رکھ لے اور جب تک ہم دونوں اکٹھے تیرے پاس نہ آئیں تو یہ امانت کسی ایک کو واپس نہ کرنا۔ پھر کچھ عرصہ بعد دونوں میں سے ایک شخص اس عورت کے پاس آیا اور ان سو دیناروں کی واپسی کا مطالبہ کیا۔ اس عورت نے وہ سو دینار دینے سے انکار کر دیا اور کہا کہ جب تک تم دونوں میرے پاس اکٹھے ہو کر نہیں آؤ گے میں تمہیں یہ دینار ہرگز نہ دوں گی۔ اس شخص نے کہا میرے ساتھی کا انتقال ہو گیا ہے۔ اس عورت نے پھر بھی اسے وہ دینار واپس کرنے سے انکار کر دیا۔ وہ شخص اس عورت کے قبیلہ کے اکابرین کے پاس گیا اور انہیں تمام واقعہ بیان کیا۔ ان اکابرین نے اس عورت سے کہا کہ تم وہ سو دینار اسے دے دو کہ اس کا ساتھی مر چکا ہے۔ اس عورت نے اپنے قبیلہ کے ان اکابرین کے فیصلہ پر اس شخص کو وہ سو دینار دے دیئے۔ پھر اس واقعہ کو ایک سال کا عرصہ بیت گیا اور ایک سال بعد وہ دوسرا شخص اس عورت کے پاس آیا اور اس سے بطورِ امانت رکھوائے گئے سو دینار کی واپسی کا مطالبہ کیا۔ اس عورت نے کہا تیرا دوسرا ساتھی میرے پاس آیا تھا اور اس نے کہا تھا کہ میرے ساتھی کا انتقال ہو گیا اور میں نے اپنے قبیلہ کے اکابرین کے فیصلہ کے مطابق وہ سو دینار اسے دے دیئے

تھے۔ وہ شخص اپنے مطالبہ پر قائم رہا۔ پھر جب یہ معاملہ طول پکڑ گیا تو اس معاملے کو حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے پاس لے جایا گیا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اس عورت سے کہا تو ہر حال میں اسے وہ سو دینار واپس کرنے کی پابند ہے۔ اس عورت نے کہا آپ رضی اللہ عنہ ہمیں حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے پاس جانے دیں اور وہ ہمارے مابین فیصلہ کریں گے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اجازت دے دی اور پھر وہ عورت اور شخص دونوں ہی حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے پاس گئے۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے فریقین کی باتیں سنیں اور پھر اس شخص سے فرمایا تو اپنے ساتھی کو لے کر آ اور اپنی امانت واپس لے جا اور تم دونوں نے اس عورت سے کہا تھا کہ جب تک ہم دونوں نہ آئیں تو کسی ایک کو امانت واپس نہ کرنا اب جبکہ تیرے ساتھی نے مکر کیا تو بھی مکر کرتا ہے تو اپنے ساتھی کو لے کر اور اس عورت سے اپنی امانت واپس لے جا۔

روایات میں آتا ہے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے جب حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا فیصلہ سنا تو بارگاہِ خداوندی میں دعا کی۔

"اے اللہ! مجھے علی (رضی اللہ عنہ) کے بعد ہرگز زندہ نہ رکھنا۔"

## ایک حاملہ عورت کے فعل بد میں مبتلا ہونے کے متعلق فیصلہ:

منقول ہے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے پاس ایک حاملہ عورت کو لایا گیا جو زنا جیسے فعل بد میں مبتلا پائی گئی تھی۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اس سے پوچھا کیا تو نے یہ فعل بد کیا ہے؟ اس عورت نے اقرار کر لیا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اس پر حد جاری فرما دی۔ جب اس عورت کو سنگسار کرنے کے لئے لوگ لے جا رہے تھے راستہ میں ان کی ملاقات حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے ہوگئی۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے پوچھا تم اس عورت کو کہاں لے جاتے ہو؟ وہ بولے یہ زنا کی مرتکب ہوئی ہے اور اس

نے اپنے جرم کا اقرار بھی کر لیا ہے چنانچہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے اس پر حد جاری کرتے ہوئے اسے سنگسار کرنے کا حکم دیا ہے۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے اس عورت کو چھوڑنے کا حکم دیا اور خود حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے پاس جا کر اس عورت کے متعلق دریافت کیا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا اس نے اقرارِ جرم کیا چنانچہ اسی بناء پر اس پر حد جاری کی گئی۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے کہا وہ عورت حاملہ ہے اور قصور اس عورت کا ہے نہ کہ اس بچے کا لہٰذا آپ رضی اللہ عنہ اس معاملہ پر غور فرمائیں۔ آپ رضی اللہ عنہ نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی بات سنی تو اس عورت کو رہا کرنے کا حکم دے دیا۔

## دورانِ عدت نکاح کا فیصلہ:

ریاض النضرہ میں حضرت مسروق رضی اللہ عنہ سے روایت بیان کی گئی ہے فرماتے ہیں کہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے پاس ایک عورت کو لایا گیا جس نے دورانِ عدت نکاح کر لیا تھا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اس عورت سے حق مہر واپس لے کر بیت المال میں جمع کروا دیا اور میاں بیوی دونوں کو الگ کر دیا اور فرمایا کہ دورانِ عدت عورت پر نکاح حرام ہے۔ جب آپ رضی اللہ عنہ کے اس فیصلے کی خبر حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو ہوئی تو حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ تشریف لائے اور آپ رضی اللہ عنہ سے فرمایا اگر تو دونوں اس مسئلہ سے نابلد تھے تو پھر عورت حق مہر کی حقدار ہے کیونکہ اس نے خود کو مرد پر حلال کیا اور ان دونوں کو فی الوقت جدا کر دیا جائے اور جب اس عورت کی عدت ختم ہو جائے تو یہ دونوں نکاح کر لیں۔ آپ رضی اللہ عنہ نے جب حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی بات سنی تو فرمایا۔

''جس چیز کے متعلق کسی کو علم نہ ہو تو وہ سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

سے رجوع کرے اور میں بھی سنت رسول اللہ ﷺ سے رجوع کرتا ہوں اور علی (رضی اللہ عنہ) کا قول عین سنت رسول اللہ ﷺ ہے۔"

## آپ رضی اللہ عنہ پر روزہ کی قضا واجب ہے:

کنز العمال میں حضرت سعید بن مسیّب رضی اللہ عنہ سے مروی ہے فرماتے ہیں ایک مرتبہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے اکابر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے پوچھا کہ مجھے ایک مسئلہ بتاؤ۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے پوچھا وہ کیا مسئلہ ہے؟ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا میری ایک کنیز ہے جو انتہائی خوبرو ہے اور میں اس کے ناز و انداز سے اس کی جانب راغب ہوا حالانکہ میں روزہ سے تھا۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم ابھی تذبذب میں مبتلا تھے کہ وہ اس مسئلہ کے متعلق کیا کہیں۔ ان صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ بھی تھے۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے فرمایا آپ رضی اللہ عنہ نے اپنی اس کنیز سے صحبت کی جو آپ رضی اللہ عنہ پر حلال تھی چنانچہ آپ رضی اللہ عنہ کا روزہ فاسد ہوا ہے اور آپ رضی اللہ عنہ پر اس روزہ کی قضا واجب ہے اور اگر یہ ماہِ رمضان کا روزہ ہوتا تو پھر آپ رضی اللہ عنہ پر اس کا کفارہ بھی لازم ہوتا۔

## ہاتھ اور پاؤں کٹے ہوئے شخص کا چوری کرنا:

کنز العمال میں عبدالرحمٰن بن عابد رحمۃ اللہ علیہ سے مروی ہے فرماتے ہیں حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے پاس ایک شخص کو لایا گیا جس نے چوری کی تھی اور چوری کی وجہ سے پہلے بھی اس کے ہاتھ اور پاؤں کاٹے جا چکے تھے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے حکم دیا کہ اس کے پاؤں کا کچھ حصہ کاٹ دیا جائے۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ بھی اس موقع پر موجود تھے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے فرمایا اللہ عزوجل کا فرمان

ہے جو اللہ اور اس کے رسول ﷺ سے جنگ کریں ان کے ہاتھ اور پاؤں کاٹے جائیں مگر اس شخص کے ہاتھ اور پاؤں پہلے ہی کٹے ہوئے ہیں لہٰذا اس پر شرعی سزا کو کم کرتے ہوئے اسے زندان میں ڈلوا دیا جائے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی بات سنی تو اس شخص کو زندان میں ڈالنے کا حکم دے دیا۔

## بیٹی کی شادی فاروق اعظم رضی اللہ عنہ سے کرنے کا فیصلہ:

کنزالعمال میں حضرت ابو جعفر رضی اللہ عنہ سے منقول ہے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو ان کی صاحبزادی حضرت سیّدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہا سے نکاح کا پیغام بھیجا۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں نے فیصلہ کیا تھا کہ میں اپنی دونوں بیٹیوں کی شادی حضرت جعفر رضی اللہ عنہ کے بیٹوں سے کروں گا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا اگر تم میری شادی ان سے کرو گے تو اللہ عزوجل کی قسم! کوئی انسان ایسا نہ ہوگا جو ان کا اکرام مجھ سے بڑھ کر کرنے والا ہوگا۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے آپ رضی اللہ عنہ کی بات سن کر اپنی صاحبزادی حضرت سیّدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہا کا نکاح آپ رضی اللہ عنہ سے کر دیا اور پھر مہاجرین نے آپ رضی اللہ عنہ کو اس شادی کی مبارکباد دی اور اس شادی کی وجہ دریافت کی۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا اگرچہ میری بیٹی کی شادی حضور نبی کریم ﷺ سے ہوئی اور میرا رشتہ حضور نبی کریم ﷺ سے استوار ہوا مگر میں نے چاہا میں حضور نبی کریم ﷺ کی نواسی سے شادی کر کے خاندانِ رسالت مآب ﷺ سے اپنا رشتہ مزید پختہ کر لوں۔



# حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی خلافت کے لئے چھ نامزدگیاں

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے فرماتے ہیں جب فیروز ابولولو نے والد بزرگوار حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ پر خنجر سے وار کیے اور آپ رضی اللہ عنہ شدید زخمی ہو گئے تو آپ رضی اللہ عنہ کو گمان گزرا شاید میرا قتل کسی مسلمان نے کیا ہے جسے وہ نہیں جانتے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کو بلایا اور ان کو اپنے قریب بٹھانے کے بعد ان سے پوچھا میری خواہش ہے میں جان لوں کیا مجھے قتل کرنے والا مسلمان ہے؟ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے جب آپ رضی اللہ عنہ کی بات سنی تو باہر نکلے تاکہ جان سکیں کیا قاتل کا تعلق مسلمانوں کی جماعت سے ہے۔ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے باہر نکل کر دیکھا تو سب رو رہے تھے۔ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے واپس آ کر بتایا کہ آپ رضی اللہ عنہ کو قتل کرنے والا مسلمان نہیں بلکہ مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ کا غلام فیروز ابولولو ہے۔ والد بزرگوار نے جب حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کی بات سنی تو اللہ عزوجل کا شکر ادا کیا ان کو قتل کرنے والا مسلمان نہیں ہے۔ پھر آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

''میں نے لوگوں سے فرمایا تھا تم اپنے پاس عجمی کافر غلاموں کو

نہ لاؤ لیکن تم لوگوں نے میرا کہا نہیں مانا۔''

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں اس کے بعد والد بزرگوار حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے فرمایا۔

''تم جاؤ اور میرے بھائیوں کو بلا لاؤ۔''

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے دریافت کیا کون سے بھائی؟ والد بزرگوار نے فرمایا۔

''عثمان غنی، علی المرتضیٰ، طلحہ بن عبیداللہ، زبیر بن العوام، سعد بن وقاص اور عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہم کو۔''

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما ان حضرات کو بلانے چلے گئے اور والد بزرگوار میری گود میں سر رکھ کر لیٹ گئے۔ جب تمام حضرات اکٹھے ہو گئے تو آپ رضی اللہ عنہ نے ان کو مخاطب کرتے ہوئے فرمایا۔

''میں آپ چھ حضرات کو لوگوں کا سردار اور ان کی قیادت کرنے والا پاتا ہوں اور یہ خلافت تم حضرات میں چھوڑتا ہوں اور جب تک تم میں استقامت رہے گی لوگوں کو بھی خلافت پر استقامت حاصل رہے گی اور جب تم میں اختلاف ہوگا تو پھر لوگوں میں بھی اختلاف پیدا ہو جائے گا۔''

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں پھر والد بزرگوار نے فرمایا۔

''تم تین دن تک لوگوں سے مشورہ کرنا اور خود میں سے ایک شخص کو خلیفہ چن لینا۔ اس دوران حضرت صہیب رومی رضی اللہ عنہ لوگوں کو نماز پڑھائیں گے۔''

روایات میں آتا ہے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کا وصال کا وقت قریب آیا تو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی ایک جماعت نے آپ رضی اللہ عنہ سے خلیفہ کی نامزدگی کا مطالبہ کیا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے فرمایا تم جا کر حضرت عثمان غنی، حضرت علی المرتضیٰ، حضرت طلحہ بن عبید اللہ، حضرت زبیر بن العوام، حضرت عبدالرحمٰن بن عوف اور حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہم کو بلا لاؤ۔ جب یہ حضرات خدمت میں حاضر ہوئے تو آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

''میں خلافت کا امر تمہارے سپرد کرتا ہوں کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اپنے وصال کے وقت تم سب سے راضی تھے اس لئے میں یہ امر تمہارے سپرد کرتا ہوں اور تم خود میں سے ایک شخص کو خلیفہ مقرر کر لو۔''

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے اپنے بعد آنے والے خلیفہ کو نصیحت کرتے ہوئے فرمایا۔

''اللہ عزوجل کی حمد و ثناء اور حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر بے شمار درود و سلام۔

اما بعد! میں اپنے بعد منتخب ہونے والے کو خلیفہ مہاجرین اولین کے بارے میں وصیت کرتا ہوں کہ ان کے حقوق کو پہچانے اور ان کی عزت اور بڑائی کا خیال رکھے اور انصار کے بارے میں وصیت کرتا ہوں یہ وہ لوگ ہیں جنہوں نے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور مہاجرین سے قبل اپنے گھروں میں ٹھکانا دیا۔ میں اس بات کی وصیت کرتا ہوں کہ ان کے بھلوں کی باتیں مانیں

اور ان میں لغزش کرنے والوں سے درگزر کریں اور میں اس کو یہ بھی وصیت کرتا ہوں کہ اہل شہر کے ساتھ حسن اخلاق سے پیش آئے اور یہ لوگ اسلام کے لئے حفاظتی دستہ اور مال کا ذخیرہ کرنے والے اور دشمنوں کے لئے باعث غیظ وغضب ہیں اور یہ کہ ان سے کچھ نہ لیا جائے مگر جوان کے پاس زائد ہو اور وہ بھی ان کی رضامندی سے اور میں اعراب کے بارے میں بھلائی کرنے کی بھی وصیت کرتا ہوں اس لئے کہ یہی لوگ عرب کی جڑ اور اسلام کا سرچشمہ ہیں۔ ان کے مال سے ان کے جانوروں کی زکوٰۃ لے کر انہیں کے فقراء پر تقسیم کر دے۔ اللہ عزوجل اور اس کے رسول ﷺ کی طرف سے ان پر جو ذمہ داریاں عائد ہوتی ہیں۔ میں منتخب ہونے والے خلیفہ کو وصیت کرتا ہوں لوگوں کے لئے جیسا کہ ان سے معاہدہ ہے اس کو پورا کرے اور جو دشمن ان کے پیچھے ہیں ان کو بھیج کر ان سے جہاد کرے اور کسی کو اس کی طاقت سے زیادہ تکلیف نہ دے۔"

حضرت قاسم بن محمد رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے اپنے بعد آنے والے خلیفہ کو نصیحت کرتے ہوئے فرمایا۔

"اس آدمی کو جو اس خلافت کا والی ہوگا اسے معلوم ہونا چاہئے اس سے خلافت کو قریب اور جلد سب واپس لینے کا ارادہ کریں گے۔ میں لوگوں سے اپنے لئے خلافت باقی رکھنے میں لڑتا

رہوں گا اور اگر میں جان لیتا کہ لوگوں میں سے کوئی اس کام
کے لئے زیادہ قوی ہے تو میں اس کو آگے بڑھاتا تا کہ وہ
میری گردن مار دیتا، یہ بات مجھے زیادہ پسند بہ نسبت اس کے
کہ میں اس کا والی ہوتا۔"

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے فرماتے ہیں حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے حضرت ابوطلحہ انصاری رضی اللہ عنہ کو بلایا جس وقت آپ رضی اللہ عنہ کو زخمی کیا گیا تھا آپ رضی اللہ عنہ نے حضرت ابوطلحہ انصاری رضی اللہ عنہ سے فرمایا کہ تم انصار کے پچاس افراد کو لے کر ان اصحابِ شوریٰ کے ہمراہ رہنا اور مجھے قوی امید ہے یہ عنقریب کسی گھر پر جمع ہوں گے اور تم اس گھر کے دروازے پر رکے رہنا یہاں تک کہ تین دن گزر جائیں اور یہ کسی نتیجے پر پہنچ جائیں اور اس دوران کسی کو کسی بھی صورت اس گھر کے اندر داخل نہ ہونے دینا۔



# حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی شہادت

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی حالت شدید زخمی ہونے کی بناء پر آہستہ آہستہ مزید خراب ہونے لگی۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اپنے فرزند حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کو ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے پاس بھیجا کہ وہ انہیں حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے پہلو میں سپردِ خاک ہونے کی اجازت مرحمت فرما دیں۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما جب ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے پاس پہنچے اور ان سے والد بزرگوار کی خواہش کا اظہار کیا تو ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا۔

''یہ جگہ تو میں نے اپنے لئے رکھی ہوئی تھی لیکن میں عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی ذات کو خود پر ترجیح دیتی ہوں اور یہ جگہ ان کو عطا کرتی ہوں۔''

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو جب بتایا گیا کہ ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے جگہ مرحمت فرما دی ہے تو آپ رضی اللہ عنہ نے اپنے بیٹے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے فرمایا۔

''میرے سر کے نیچے سے تکیہ ہٹا دو تا کہ میں اپنا سر زمین سے لگا سکوں اور اللہ عزوجل کا شکر ادا کروں۔''

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کو وصیت کرتے ہوئے فرمایا۔

''بیٹا! جب میں مر جاؤں تو میری آنکھیں بند کر دینا اور میرے کفن میں میانہ روی اختیار کرنا اور اسراف نہ کرنا کیونکہ اگر میں اللہ عزوجل کی بارگاہ میں مقبول ہوا تو مجھے دنیا سے بہتر کفن مل جائے گا اور اگر میں اللہ عزوجل کی بارگاہ میں مقبول نہ ہوا تو یہ کفن بھی میرے پاس نہیں رہے گا اور مجھ سے چھین لیا جائے گا۔ میری قبر کو زیادہ لمبی اور چوڑی نہ کرنا کیونکہ اگر میں اللہ عزوجل کے نزدیک معتبر ہوا تو وہ میری قبر کو حد نگاہ وسیع کر دے گا ورنہ میری قبر جتنی مرضی چوڑی ہو وہ اتنی تنگ کر دی جائے گی کہ میری پسلیاں ٹوٹ جائیں۔''

حضرت عمرو بن میمون رضی اللہ عنہ سے مروی ہے فرماتے ہیں حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے بوقت وصال اپنے بیٹے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے کہا دیکھو میرے اوپر بیت المال کا کتنا قرض ہے؟ انہوں نے فرمایا کہ چھیاسی ہزار۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

''تم میرا تمام مال فروخت کر کے رقم بیت المال میں جمع کرا دینا اور اگر یہ رقم ناکافی ہو تو پھر اپنے مال سے اس کو ادا کرنا اور اگر پھر بھی ناکافی ہو تو بنی عدی بن کعب سے لے لینا اور اگر پھر بھی قرضہ پورا نہ ہو تو قریش سے قرض کی ادائیگی کا سوال کرنا اور ان کے علاوہ کسی سے نہ کہنا۔''

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ ۲۷ ذی الحجہ ۲۳ھ کو زخمی ہوئے تھے۔ آپ رضی اللہ عنہ کا وصال یکم محرم الحرام ۲۴ھ بروز ہفتہ ہوا۔ بوقت وصال آپ رضی اللہ عنہ کی عمر مبارک قریباً تریسٹھ برس تھی۔ آپ رضی اللہ عنہ کو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے پہلو میں دفن کیا گیا۔ آپ رضی اللہ عنہ کو بیری کے پتوں میں ابلے ہوئے پانی سے تین مرتبہ غسل دیا گیا۔ آپ رضی اللہ عنہ کی نمازِ جنازہ حضرت صہیب رومی رضی اللہ عنہ نے پڑھائی جو حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے منبر اور مزار کے درمیان ریاض الجنۃ میں ادا کی گئی جبکہ حضرت عثمان غنی، حضرت علی المرتضیٰ، حضرت زبیر بن العوام، حضرت عبدالرحمٰن بن عوف اور حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہم نے آپ رضی اللہ عنہ کو قبر مبارک میں اتارا۔

## حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا غم:

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے وصال پر فرمایا۔

”دنیا میں مجھے جو شخص حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے بعد سب سے زیادہ محبوب تھا وہ شخص آج کفن میں لپٹا ہوا ہے۔“

روایات میں آتا ہے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے وصال پر فرمایا۔

”میری خواہش ہے میں مرتے وقت حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ جیسے اعمال لے کر اللہ عزوجل کی بارگاہ میں پیش ہوں۔ دنیا میں مجھے جو شخص حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے بعد سب سے زیادہ محبوب تھا وہ شخص آج کفن میں لپٹا ہوا ہے۔“

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے فرماتے ہیں میں ان لوگوں میں کھڑا تھا جو حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے لئے دعائے مغفرت کر رہے تھے اور اس وقت حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کا جنازہ رکھا ہوا تھا۔ اس دوران ایک شخص میرے پیچھے آیا اور اس نے میرے کندھے پر اپنی کہنی ٹکائی اور فرمایا۔

''اللہ عزوجل ان پر رحم کرے اور میں اللہ عزوجل سے امید رکھتا تھا اللہ عزوجل انہیں ان کے دونوں ساتھیوں کے ہمراہ رکھے گا یعنی حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اور پھر اس شخص نے فرمایا میں نے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے میں ہوں، ابوبکر رضی اللہ عنہ ہے اور عمر رضی اللہ عنہ ہے اور میں نے یہ کیا، ابوبکر رضی اللہ عنہ نے یہ کیا اور عمر رضی اللہ عنہ نے یہ کیا اور میں چلا، ابوبکر رضی اللہ عنہ بھی چلے اور عمر رضی اللہ عنہ بھی چلے اور پھر اس شخص نے فرمایا مجھے قوی امید ہے کہ اللہ عزوجل انہیں ان کے ہمراہ رکھے گا۔''

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں میں نے مڑ کر دیکھا کہ وہ کون ہے جو میرے کندھے پر کہنی ٹکائے ایسی گفتگو کر رہا ہے تو وہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ تھے۔

## فضیلت فاروقِ اعظم رضی اللہ عنہ بزبانِ علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ:

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے فرماتے ہیں حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔

''میری امت میں ابوبکر اور عمر (رضی اللہ عنہم) سے زیادہ افضل، متقی،

پرہیز گار اور عدل و انصاف والا کوئی شخص نہیں ہے۔"

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جب بھی تم صالحین کا ذکر کرو تو عمر (رضی اللہ عنہ) کو ضرور یاد رکھا کرو۔

حضرت سوید رضی اللہ عنہ سے مروی ہے فرماتے ہیں کہ میرا گزر ایک ایسی قوم پر ہوا جو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی تنقیص کر رہی تھی۔ میں حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور تمام ماجرا ان کے گوش گزار کیا۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے میری بات سن کر فرمایا۔

"اللہ عزوجل کی ان پر لعنت ہو۔ ابوبکر صدیق اور عمر فاروق رضی اللہ عنہم، حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے بھائی اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے وزیر تھے۔"



پانچواں باب:

# خلافت عثمان غنی رضی اللہ عنہ اور علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ

حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی بیعت کا فیصلہ،
دورِ عثمانی رضی اللہ عنہ میں اجتہادی و فقہی فیصلے،
حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی شہادت



نقش لاحول لکھ اے خامۂ ہذیاں تحریر

یا علی رضی اللہ عنہ عرض کر اے فطرتِ وسواس قریں

مظہر فیض خدا جان و دل ختم الرسل

قبلہ آلِ نبی ﷺ ، کعبۂ ایجادِ یقیں

# حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی بیعت کا فیصلہ

حضرت عمرو بن میمون رضی اللہ عنہ سے مروی ہے فرماتے ہیں حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے وصال کے بعد حضرت عثمان غنی، حضرت علی المرتضیٰ، حضرت طلحہ بن عبید اللہ، حضرت زبیر بن العوام، حضرت عبدالرحمٰن بن عوف اور حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہم ایک جگہ جمع ہوئے۔ حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ نے فرمایا اپنے اس کام کو تین کے حوالے کر دو چنانچہ حضرت زبیر بن العوام رضی اللہ عنہ نے اپنی رائے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے حوالہ اور حضرت طلحہ بن عبید اللہ رضی اللہ عنہ نے اپنی رائے حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے حوالہ اور حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ نے اپنی رائے حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ کے حوالے کر دی۔ حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ نے یہ دیکھا تو فرمایا میں خود کو اس امر سے دستبردار کرتا ہوں۔ پھر حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا ہاتھ پکڑا اور انہیں ایک طرف لے گئے اور کہا اگر آپ رضی اللہ عنہ کو خلیفہ مقرر کیا جائے تو کیا آپ رضی اللہ عنہ انصاف سے کام لیں گے اور اگر حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کو خلیفہ مقرر کیا جائے تو ان کی اطاعت کریں گے؟ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے فرمایا ہاں۔ اس کے بعد حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ نے حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کا ہاتھ تھاما اور ان کو ایک طرف لے گئے اور کہا اگر آپ رضی اللہ عنہ کو خلیفہ مقرر کیا جائے تو کیا انصاف سے کام لیں گے اور اگر حضرت علی

المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو خلیفہ مقرر کیا جائے تو کیا ان کی اطاعت کریں گے؟ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے فرمایا ہاں۔ اس کے بعد حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ نے حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے دست حق پر بیعت کر لی جس کے بعد حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ اور دیگر لوگوں نے حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے دست حق پر بیعت کی اور حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ خلیفہ منتخب ہوئے۔

حضرت ابووائل رضی اللہ عنہ سے مروی ہے فرماتے ہیں کہ میں نے ایک مرتبہ حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ سے پوچھا آپ رضی اللہ عنہ نے حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی بیعت کی اور حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو چھوڑ دیا اس کی کیا وجہ ہے؟ حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں نے مشاورت کے وقت حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے کہا میں آپ رضی اللہ عنہ کی بیعت کرتا ہوں کتاب اللہ پر، سنت رسول اللہ ﷺ پر اور سیرت ابوبکر وعمر رضی اللہ عنہم پر۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے جواباً فرمایا جتنی میری قوت ہوئی۔ میں نے یہی بات حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ سے دہرائی تو حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں اس پر راضی ہوا۔

یہ بھی منقول ہے کہ حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ نے مشاورت کے وقت حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ سے علیحدگی میں پوچھا اگر میں آپ رضی اللہ عنہ کی بیعت نہ کروں تو پھر کس کی بیعت کروں؟ انہوں نے فرمایا تم علی رضی اللہ عنہ کی بیعت کر لینا۔ پھر میں نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے علیحدگی میں پوچھا اگر میں آپ رضی اللہ عنہ کی بیعت نہ کروں تو کس کی بیعت کروں؟ انہوں نے فرمایا تم عثمان رضی اللہ عنہ کی بیعت کر لینا۔ پھر میں نے یہی سوال حضرت زبیر بن العوام رضی اللہ عنہ سے کیا کہ اگر میں ان کی بیعت نہ کروں تو پھر کس کی بیعت کروں؟ انہوں نے مجھ سے فرمایا عثمان رضی اللہ عنہ کی

یا پھر علی رضی اللہ عنہ کی۔ میں نے یہی سوال حضرت طلحہ بن عبیداللہ رضی اللہ عنہ سے کیا اور انہوں نے مجھ سے کہا عثمان رضی اللہ عنہ خلافت کے حقدار ہیں۔ پھر میں نے دیگر اکابر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے بھی مشورہ کیا اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی اکثریت نے حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کا نام لیا چنانچہ یہی وجہ ہے میں نے حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی بیعت میں سبقت کی، پھر سب نے اتفاقِ رائے سے حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کو خلیفہ مقرر کر دیا۔

حضرت سلمہ بن ابی سلمہ بن عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہما اپنے والد سے روایت بیان کرتے ہیں حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ نے سب سے پہلے حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی بیعت کی اور ان کے بعد حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے بیعت کی۔

ابن سعد کی روایت میں ہے حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے دست اقدس پر سب سے پہلے بیعت حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے کی اور پھر ان کے بعد دیگر لوگوں نے بیعت کی۔

حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے منصب خلافت پر فائز ہونے کے بعد پہلی نماز جس میں لوگوں کی امامت فرمائی وہ نمازِ عصر تھی۔ نماز کی ادائیگی کے بعد آپ رضی اللہ عنہ منبر پر تشریف لائے اور اللہ عزوجل کی حمد و ثناء بیان فرمائی اور پھر حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود وسلام کے بعد لوگوں کو مخاطب کرتے ہوئے فرمایا۔

''لوگو! سفر ابتداء میں انتہائی کٹھن اور دشوار ہوتا ہے اور آج کے دن کے بعد مزید دن بھی آئیں گے۔ اگر میں زندہ رہا تو میں تمہیں اسی طریق پر خطبہ دوں گا اور میں فن خطابت سے آشنائی نہیں رکھتا مگر اللہ عزوجل کے فضل وکرم کا امیدوار ہوں کہ وہ مجھے علم وحلم کی نعمت عطا فرمائے گا۔

لوگو! تم دارالامان مدینہ منورہ میں حالت امن میں اپنی زندگی بسر کر رہے ہو اور تمہاری عمر گزری جا رہی ہے اور ایک خاص رفتار کے ساتھ زندگی موت کی جانب بڑھ رہی ہے۔ انسان بھلائی کے کاموں میں سستی کا مظاہرہ کر رہا ہے حالانکہ وہ اپنے کل سے بے خبر ہے۔ دنیا کی زیب و زینت درحقیقت شیطان کا مکر ہے اور شیطان تمہارے پیچھے ہے اور تمہارے نیک اعمال کے سوا کچھ بھی تمہارے کام نہیں آئے گا۔ تم دنیا کی طلب سے خود کو مامون رکھو اور حرص و طمع کو باہر نکال پھینکو اور آخرت کے طلبگار بنو۔ تم اپنی زندگیاں رسول اللہ ﷺ کی سنت اور فرامین کے مطابق بسر کرو۔ اگر تم قرآن مجید سے رہنمائی حاصل کرو گے تو یقیناً فلاح پاؤ گے۔ اللہ عزوجل نے اپنے حبیب حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ سے قرآن مجید میں فرمایا کہ لوگوں کو دنیاوی زندگی کی حالت بیان فرمائیں جو ایسی ہے جیسے ہم نے آسمان سے بارش برسائی، پھر اس کے ذریعے اس زمین کو آباد کیا اور پھر وہ ریزہ ریزہ ہو جائے گی اور اللہ عزوجل قادر المطلق ہے۔ مال و اولاد سب دنیاوی زندگی کا ہی ایک حصہ ہیں جبکہ باقی رہنے والے صرف اعمالِ صالحہ ہیں اور اعمالِ صالحہ ہی اللہ عزوجل کے نزدیک بلحاظ ثواب اور جزاء کے عمدہ اور بہتر ہیں۔“



# دورِ عثمانی رضی اللہ عنہ میں اجتہادی و فقہی فیصلے

ہاں اسی روز میری جان میں جان آئے گی
جبکہ نکلے گی میری جان علی رضی اللہ عنہ کے در پر

حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے دورِ خلافت میں جو مجلس شوریٰ قائم کی گئی جس میں جلیل القدر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو شامل کیا گیا ان صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ بھی تھے۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو دورِ عثمانی رضی اللہ عنہ میں بھی ویسے ہی قدر کی نگاہ سے دیکھا جاتا تھا جیسا کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی ظاہری حیات اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے زمانہ اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں آپ رضی اللہ عنہ کی قدر کی جاتی تھی۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ، آپ رضی اللہ عنہ سے مشورہ کرتے تھے اور آپ رضی اللہ عنہ کے مشوروں پر عمل بھی کرتے تھے۔ دورِ عثمانی رضی اللہ عنہ میں آپ رضی اللہ عنہ کے اجتہادی اور فقہی فیصلے کتب سیر کا حصہ ہیں۔ ذیل میں آپ رضی اللہ عنہ کے وہ اجتہادی اور فقہی فیصلے جو دورِ عثمانی رضی اللہ عنہ میں کیے ان کا مختصراً بیان کیا جا رہا ہے تاکہ قارئین کے لئے ذوق کا باعث بنیں۔

## ہرمزان کی دیت کا مقدمہ:

ہرمزان ایرانی لشکر کا سپہ سالار تھا اس نے مدینہ منورہ پہنچنے کے بعد اسلام

قبول کر لیا تھا اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے اس کا وظیفہ بھی مقرر کر دیا۔ ہرمزان نے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے مدینہ منورہ میں رہنے کی درخواست بھی کی اور اسے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے قبول فرما لیا۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو شہید کرنے والے فیروز ابولولو کو حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو شہید کرنے سے پہلے ہرمزان کے پاس دیکھا گیا تھا اور جس خنجر سے اس نے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو شہید کیا تھا وہ خنجر بھی ہرمزان کے پاس موجود تھا۔ حضرت عبدالرحمٰن بن ابی بکر رضی اللہ عنہما نے اس خنجر کو شناخت کیا اور بتایا انہوں نے یہ خنجر ہرمزان کے پاس دیکھا تھا نیز فیروز ابولولو بھی ہرمزان کے پاس موجود تھا اور ان کے ساتھ ایک عیسائی غلام جفینہ بھی تھا۔

روایات میں آتا ہے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی تدفین کے بعد حضرت عبیداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے مشتعل ہو کر ہرمزان کو قتل کر دیا۔ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ اور دیگر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے حضرت عبیداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کو خنجر مارتے دیکھا۔ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ نے آگے بڑھ کر حضرت عبیداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کو پکڑ لیا جبکہ ہرمزان زخموں کی تاب نہ لا سکا اور مر گیا۔

حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ نے حضرت عبیداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کو حضرت صہیب رومی رضی اللہ عنہ کی عدالت میں پیش کیا جو اس وقت عارضی طور پر مسند خلافت پر متمکن تھے۔ حضرت صہیب رومی رضی اللہ عنہ نے یہ معاملہ نئے منتخب ہونے والے خلیفہ پر چھوڑ دیا۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ جب مسند خلافت پر بیٹھے اور تمام لوگ آپ رضی اللہ عنہ کے دست حق پر بیعت کر چکے تو آپ رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حضرت عبیداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کو پیش کیا گیا کہ انہوں نے نومسلم ہرمزان کو قتل کر دیا ہے۔

حضرت عبیداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے ہرمزان کے قتل کا اعتراف کیا۔ حضرت

علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے مجلس شوریٰ کے ممبر ہونے کی حیثیت سے مشورہ دیا کہ حضرت عبیداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کو قصاص کے بدلے میں قتل کر دیا جائے۔ حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے مشورہ پر اعتراض کرتے ہوئے فرمایا یہ کیسے ہوسکتا ہے ابھی کل ہی حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو شہید کیا گیا ہے اور آج ان کے بیٹے کا خون بہایا جائے یہ مناسب نہیں ہے۔ حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ کے مشورہ کی تائید مجلس شوریٰ کے دیگر تمام ارکان نے بھی کی جس پر حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

''میں یہ نہیں کرسکتا کہ جس شخص کا باپ شہید کیا گیا ہو آج اس کو بھی قتل کروا دوں۔''

پھر حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے اپنے مال میں سے ہرمزان کی دیت کی رقم ادا کی اور دیت کی رقم باقاعدہ بیت المال میں جمع کروا دی۔

## ریشم پہننے کے متعلق فیصلہ:

حضرت سعید بن سفیان قاری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میرے بھائی کا انتقال ہوا تو اس نے وصیت کی راہِ خدا میں سو دینار صدقہ دینا۔ میں، حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور اس وقت آپ رضی اللہ عنہ کے پاس ایک شخص تشریف فرما تھے میں نے قبا زیب تن کر رکھی تھی جس کا گریبان اور کالر ریشم کی کناری کا تھا۔ اس شخص نے میری قبا کو پھاڑنے کے لئے کھینچا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اس سے کہا کہ تم اسے چھوڑ دو چنانچہ انہوں نے مجھے چھوڑ دیا۔ پھر آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا تم لوگوں نے دنیا میں ریشم استعمال کر کے جلد بازی کا مظاہرہ کیا۔

حضرت سعید بن سفیان قاری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں نے عرض کیا میرا

بھائی مر گیا ہے اور اس نے وصیت کی تھی سو دینار راہِ خدا میں صدقہ کروں۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے فرمایا اگر تم مجھ سے پہلے کسی سے اس کے متعلق دریافت کرتے اور وہ ایسا جواب نہ دیتا جو میں تمہیں دوں گا تو میں تمہاری گردن اڑا دیتا کہ تم نے اس جاہل سے ایسا سوال کیوں پوچھا؟ اللہ عزوجل نے ہمیں اسلام قبول کرنے کا حکم دیا اور ہم نے اسلام قبول کیا اور اللہ عزوجل کا شکر ہے کہ ہم مسلمان ہیں اور پھر اللہ عزوجل نے ہمیں ہجرت کا حکم دیا تو ہم نے ہجرت کی اور ہم مہاجر ہوئے۔ پھر اللہ عزوجل نے ہمیں جہاد کا حکم دیا اور ہم مجاہد ہوئے اور تم اہل شام کے مجاہد ہو۔ تم یہ سو دینار اپنے گھر والوں پر خرچ کرو اور سو دینار کا گوشت خریدو اور تم اسے کھاؤ اور تمہارے گھر والے بھی اسے کھائیں۔ اللہ عزوجل ایسا کرنے پر تمہارے نامہ اعمال میں سات سو درہم کا ثواب لکھے گا اور ضرورت کے وقت گھر والوں پر خرچ کرنے سے صدقہ کا ثواب ملتا ہے جبکہ اسراف پر پکڑ ہو گی۔

حضرت سعید بن سفیان قاری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں جب حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے پاس سے واپس لوٹا تو میں نے لوگوں سے دریافت کیا کہ وہ شخص کون تھا جس نے میری قبا کھینچی تھی؟ لوگوں نے بتایا وہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ تھے۔

حضرت سعید بن سفیان قاری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے گھر گیا اور عرض کیا آپ رضی اللہ عنہ نے مجھ میں ایسا کیا دیکھا؟ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

''میں نے حضور نبی کریم ﷺ سے سنا ہے کہ عنقریب میری امت عورتوں کی شرمگاہوں کو اور ریشم کو حلال جانے گی اور یہ پہلا ریشم ہے جو میں نے کسی مسلمان پر دیکھا۔''

حضرت سعید بن سفیان قاری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی بات سنی تو واپس آ کر اپنی قبا فروخت کر دی۔

## حالت احرام میں شکار کے متعلق فیصلہ:

مسند احمد میں منقول ہے ایک مرتبہ حج کے دوران حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی خدمت میں کسی شخص نے شکار کا گوشت پیش کیا۔ پھر حالت احرام میں شکار کو کھانے یا نہ کھانے کے متعلق اختلاف پیدا ہو گیا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا میرے نزدیک حالت احرام میں خود شکار کر کے کھانا منع ہے جبکہ کسی دوسرے کا شکار کھانے میں کوئی ممانعت نہیں ہے۔ پھر جب اس مسئلہ کے متعلق کوئی حتمی رائے قائم نہ کی جا سکی تو یہ مسئلہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے پاس لے جایا گیا۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے فرمایا حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم حالت احرام میں تھے اور حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس گورخر شکار کر کے لایا گیا۔ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہم حالت احرام میں ہیں اور وہ جنہوں نے احرام نہیں باندھا تم انہیں یہ گوشت کھلا دو۔

امام احمد رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے اس فیصلے کی گواہی بارہ افراد نے دی۔ پھر آپ رضی اللہ عنہ نے ایک اور واقعہ کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حالت احرام میں شترمرغ کے انڈے پیش کیے گئے اور حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں بھی کھانے سے اجتناب برتا۔ اس واقعہ کی گواہی بھی کئی لوگوں نے دی اور یوں حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے بھی حالت احرام میں شکار کے گوشت سے اجتناب برتا۔

## اب تو میراث کی حقدار ہے:

منقول ہے حبان بن منقذ کی دو بیویاں تھیں۔ ان کی ایک بیوی ہاشمی جبکہ

اندازہ کیا تو انہوں نے اہل خربتہ کو مدد کی یقین دہانی کرواتے ہوئے حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ کو مصر پر حملہ کرنے کا حکم دیا۔ محمد بن ابی بکر نے حضرت کنانہ بن بشیر رضی اللہ عنہ کی قیادت میں فوج کا ایک دستہ حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ سے مقابلہ کے لئے بھیجا لیکن حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ نے اس لشکر کو شکست سے دوچار کیا اور حضرت کنانہ بن بشیر رضی اللہ عنہ شہید ہو گئے۔

حضرت کنانہ بن بشیر رضی اللہ عنہ کی شہادت کی خبر سننے کے بعد محمد بن ابی بکر ایک لشکر کے ہمراہ حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ سے مقابلہ کے لئے نکلے لیکن شکست سے دوچار ہوئے۔ حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ نے محمد بن ابی بکر کو ایک مردہ گھوڑے کی کھال میں بھر کر زندہ جلا دیا۔ محمد بن ابی بکر کی موت کے بعد حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ کا قبضہ مصر پر ہو گیا۔ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ کو مصر کا گورنر مقرر کیا۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو جب مصر پر حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ کے قبضہ کی خبر ہوئی تو آپ رضی اللہ عنہ نے اہل کوفہ کو مخاطب کرتے ہوئے سخت سست کہا لیکن اہل کوفہ پر آپ رضی اللہ عنہ کی تقریر کا کچھ اثر نہ ہوا اور آپ رضی اللہ عنہ نے مصر اور شام پر حملے کا خیال دل سے نکال دیا۔

## اہل بصرہ کی بغاوت:

حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے مصر پر قبضہ کے بعد حضرت عبداللہ بن الحضرمی رضی اللہ عنہ کو بصرہ بھیجا تا کہ وہ وہاں جا کر لوگوں کو اس بات پر آمادہ کریں کہ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے خون کا قصاص لینا جائز ہے۔

حضرت عبداللہ بن الحضرمی رضی اللہ عنہ جب بصرہ پہنچے تو اس وقت بصرہ کے

حاکم حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کوفہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے پاس گئے ہوئے تھے۔ حضرت عبداللہ بن الحضرمی رضی اللہ عنہ نے اہل بصرہ کو حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کا ایک خط دکھایا جس میں حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے مناقب و فضائل بیان کیے گئے تھے اور لوگوں کو حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے خون کا قصاص طلب کرنے پر اکسایا گیا تھا۔ حضرت عبداللہ بن الحضرمی رضی اللہ عنہ کی ان کوششوں سے بنوتمیم اور دیگر اہل بصرہ اس بات پر آمادہ ہو گیا اور انہوں نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے خلاف علم بغاوت بلند کر دیا۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو جب ان کے ناپاک ارادوں کی خبر ہوئی تو آپ رضی اللہ عنہ نے عین بن ضبیعہ کو بصرہ بھیجا جنہوں نے ایک زبردست مقابلہ کے بعد حضرت عبداللہ بن الحضرمی رضی اللہ عنہ کو قتل کر دیا اور بنوتمیم کے تمام سرکردہ لیڈروں کو مار دیا۔ حضرت عبداللہ بن الحضرمی رضی اللہ عنہ اور دیگر سرداروں کے قتل کے بعد اہل بصرہ نے دوبارہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو اپنی حمایت کا یقین دلایا جس سے بصرہ میں پھر سے امن قائم ہو گیا۔

## اہل ایران کی بغاوت:

حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی ان سیاسی چالوں کی وجہ سے مسلمان آپس میں لڑنا شروع ہو گئے تھے۔ ایرانیوں نے جب دیکھا کہ مسلمان آپس میں لڑ رہے ہیں تو انہوں نے علم بغاوت بلند کر دیا اور حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی جانب سے نامزد گورنر حضرت سہیل بن حنیف رضی اللہ عنہ کو ایران سے نکال دیا۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے حضرت زیاد بن حفصہ رضی اللہ عنہ کو ایک لشکر عظیم کے ساتھ ان کی سرکوبی کے لئے بھیجا۔ ایرانی اس بات پر خوش تھے کہ مسلمان آپس

میں لڑ رہے ہیں اس لئے اب وہ دوبارہ ان کی جانب توجہ نہیں کریں گے۔ حضرت زیاد بن حفصہ رضی اللہ عنہ نے ان کی اسی بے خبری کا خوب فائدہ اٹھایا اور اپنی طاقت کو بھرپور استعمال کرتے ہوئے انہیں پھر سے اطاعت تسلیم کرنے پر مجبور کر دیا۔ حضرت زیاد بن حفصہ رضی اللہ عنہ کی بہترین حکمت عملی سے ایک مرتبہ پھر ایران پر مسلمانوں کا تسلط قائم ہو گیا۔

## حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے سیاسی حربے:

حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو کمزور کرنے کے لئے مختلف سیاسی چالیں کھیلنا شروع کر دیں اور عراق کے مختلف صوبوں میں علم بغاوت بلند کروانا شروع کر دیا۔ جب آپ رضی اللہ عنہ کی تمام توجہ عراق اور ایران کی جانب مبذول ہو گئی تو حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے یمن اور حجازِ مقدس پر قبضہ کر لیا۔ مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ کے لوگوں کو زبردستی حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی بیعت کروائی گئی۔ جس کے بعد آپ رضی اللہ عنہ کی خلافت عراق اور ایران تک محدود ہو گئی۔

یمن اور حجازِ مقدس پر حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے قبضے کی ایک وجہ یہ بھی تھی کہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے جنگ جمل کے بعد کوفہ کو دارالخلافہ قرار دے دیا تھا اور آپ رضی اللہ عنہ کوفہ میں مقیم ہو گئے تھے اور مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ کی جانب صحیح طریقے سے توجہ نہ دی گئی جس کی وجہ آپ رضی اللہ عنہ کو مختلف فتنوں اور بغاوت کا مقابلہ تھا۔ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ جو ان تمام بغاوتوں کو شروع کرنے والے تھے انہوں نے جب آپ رضی اللہ عنہ کی تمام توجہ ان باغیوں کے خلاف دیکھی تو انہوں نے مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ پر چڑھائی کر دی اور لوگوں کو زبردستی بیعت پر مجبور کیا جانے لگا۔

دوسری جانب اہل عراق تھے جنہوں نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو اس

بات پر مجبور کیا تھا کہ وہ کوفہ میں رہیں کیونکہ کوفہ کو اسلامی سلطنت میں یہ مقام حاصل تھا کہ یہاں بیٹھ کر تمام اسلامی صوبوں کی نگرانی کی جا سکتی تھی مگر انہوں نے آپ رضی اللہ عنہ سے وفا نہ کی اور آپ رضی اللہ عنہ کی رفاقت کا وہ حق ادا نہ کیا جس کا ان سے فطری طور پر تقاضہ کیا جا سکتا تھا یہاں تک کہ اہل عراق کی جانب سے آپ رضی اللہ عنہ کے فیصلوں پر تنقیدی نظر اور انہیں مسترد کیا جانے لگا۔

## خلافت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ پر اجمالی جائزہ:

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا زمانہ خلافت خانہ جنگی، شورشوں اور بغاوتوں کی نذر رہا۔ اسلام دشمن قوتیں اور مسلمانوں کے اندرونی اختلافات کی وجہ سے فتوحات کا سلسلہ رک گیا۔ خلافت عملاً دو حصوں میں تقسیم ہو چکی تھی۔ آپ رضی اللہ عنہ سیاسی امور کے ماہر نہ تھے جبکہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ سیاسی امور کے ماہر تھے۔ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو ان کی سیاسی چالوں کے ساتھ ساتھ اپنے رفقاء کا بھی اعتماد حاصل تھا جبکہ آپ رضی اللہ عنہ کے رفقاء میں ماسوائے چند ایک کے وہ لوگ تھے جو آپ رضی اللہ عنہ کو پہلے تو کسی کام پر آمادہ کرتے اور پھر خود اس کام سے منہ موڑ لیتے تھے چنانچہ یہی وجہ ہے کہ آپ رضی اللہ عنہ نے ایک مرتبہ فرمایا۔

> ''حیرانگی کی بات ہے میرے ساتھی میری نافرمانی کرتے ہیں جبکہ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے ساتھی ان کی اطاعت اور فرمانبرداری کرتے ہیں۔''

(ذہبی جلد دوم صفحہ ۱۶۹)

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا زمانہ خلافت قریباً پانچ برسوں پر محیط ہے مگر یہ دور مملکت اسلامیہ میں افراتفری کا دور تھا اور اس زمانہ میں فتوحات کا دروازہ بند ہو

چکا تھا۔ آپ رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں چونکہ امن و امان کی صورتحال زیادہ بہتر نہ تھی اس لئے وہ عوامی اور فلاحی کام جو دیگر خلفاء کے زمانہ میں جاری تھے ان میں بجائے ترقی آنے کے زوال آتا چلا گیا۔ آپ رضی اللہ عنہ اگرچہ عوامی فلاحی منصوبوں پر کام کرنا چاہتے تھے مگر ملکی صورتحال کی وجہ سے آپ رضی اللہ عنہ اس جانب توجہ نہ دے سکے۔

مؤرخین لکھتے ہیں حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی شخصیت اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی شخصیت میں بڑی حد تک مماثلت پائی جاتی تھی اور آپ رضی اللہ عنہ اس بات کے خواہاں تھے کہ ملکی نظام دورِ فاروقی رضی اللہ عنہ کی طرز پر چلائیں مگر حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو آپ رضی اللہ عنہ جیسے مشیر کی خدمات حاصل تھیں اور آپ رضی اللہ عنہ کے مشیر نااہل لوگ تھے۔

روایات میں آتا ہے جب حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے کوفہ کو دارالخلافہ بنایا اور کوفہ تشریف لائے تو لوگوں نے آپ رضی اللہ عنہ سے کہا کہ آپ رضی اللہ عنہ قصر شاہی میں قیام کریں۔ آپ رضی اللہ عنہ نے انکار کر دیا اور کہا میں قصر شاہی میں ہرگز قیام نہیں کروں گا۔



ساتواں باب:

# حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے فضائل ومناقب

فضائل ومناقب، سیرتِ مبارکہ کے درخشاں پہلو،

دورِ خلافت میں کیے گئے اجتہادی وفقہی فیصلے،

خلفائے ثلاثہ رضی اللہ عنہم کے ساتھ تعلقات،

کشف وکرامات کا بیان



آج بھی ہے مطلع علم و ادب پر ضوفگن
حیدرِ کرار رضی اللہ عنہ کا خورشید افکار و علوم
جس کے ملجا ہیں علی رضی اللہ عنہ، مشکل کشا شیرِ خدا
اس پہ غالب آ نہیں سکتے حوادث کے ہجوم

# فضائل ومناقب

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا شمار عشرہ مبشرہ میں ہوتا ہے۔ آپ رضی اللہ عنہ کے فضائل ومناقب بے شمار ہیں۔ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی آپ رضی اللہ عنہ سے محبت بے مثال ہے۔ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

''اللہ عزوجل نے مجھے چار آدمیوں سے محبت رکھنے کا حکم دیا ہے جن میں سے ایک علی رضی اللہ عنہ ہیں۔''

مہاجرین وانصار میں حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سابق الاسلام ہیں اور جو لوگ آپ رضی اللہ عنہ سے راضی ہیں اللہ عزوجل ان سے راضی ہے۔ آپ رضی اللہ عنہ وہ شخص ہیں جنہوں نے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی دعوت پر لبیک کہا اور اللہ عزوجل کی رضا اور جنت کی نعمتوں کے حقدار ٹھہرے۔

سورۂ نمل میں ارشادِ باری تعالیٰ ہوتا ہے۔

''جب موسیٰ (علیہ السلام) نے اپنی گھر والی سے فرمایا مجھے ایک آگ نظر آتی ہے۔''

اس آیت میں اللہ عزوجل نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کی زوجہ حضرت صفورہ رضی اللہ عنہا کو آپ علیہ السلام کا اہل بتایا ہے چنانچہ اللہ عزوجل نے سورۂ احزاب میں ارشاد فرمایا۔

''اے نبی (ﷺ) کے گھر والو! اللہ تو یہی چاہتا ہے وہ تم سے
ہر قسم کی ناپاکی کو دور کر دے اور تمہیں پاک صاف کر دے۔''

یعنی اللہ عزوجل نے ہر وہ کام جو کہ شریعت کے خلاف ہے، ہر وہ کام جو بارگاہِ خداوندی میں ناپسندیدہ ہے، اہل بیت حضور نبی کریم ﷺ کو ان سے پاک کرنے پر قادر ہے اور اس ضمن میں حضور نبی کریم ﷺ کا فرمانِ عالیشان ہے۔

''میں اور میرے اہل بیت گناہوں سے پاک ہیں۔''

ام المومنین حضرت سیّدہ ام سلمہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ سورۂ احزاب کی آیت میرے گھر پر نازل ہوئی تھی اور جب یہ آیت نازل ہوئی میں اس وقت دروازے پر بیٹھی ہوئی تھی۔ میں نے حضور نبی کریم ﷺ کی خدمت عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ! کیا میں اہل بیت سے ہوں؟ حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا۔

''میری ازواج بھی اہل بیت ہیں۔''

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے فرماتے ہیں جب سورۂ الاحزاب کی یہ آیت نازل ہوئی تو حضور نبی کریم ﷺ چالیس روز تک فجر کے وقت مسلسل اپنی بیٹی حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا کے دروازے پر تشریف لے جاتے رہے اور فرماتے رہے۔

''اے میرے اہل بیت! تم پر اللہ کی سلامتی، رحمت اور برکت
نازل ہو، نماز پڑھو تا کہ اللہ تم پر رحم فرمائے۔''

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے فرماتے ہیں اس آیت مبارکہ کے نزول کے چھ ماہ بعد تک حضور نبی کریم ﷺ اپنی بیٹی حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا کے گھر فجر کے وقت جاتے رہے اور با آوازِ بلند فرماتے۔

''اے میرے اہل بیت! نماز پڑھو، اللہ تو یہی چاہتا ہے کہ وہ اپنے نبی (صلی اللہ علیہ وسلم) کے گھر والوں سے ہر قسم کی ناپاکی کو دور فرما دے اور تمہیں پاک صاف کر دے۔''

ام المومنین حضرت سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے فرماتی ہیں کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے منقشی چادر اوڑھ رکھی تھی۔ یہ چادر سیاہ بالوں سے بنی ہوئی تھی۔ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں اپنی چادر میں داخل کر لیا۔ پھر حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ آئے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں بھی چادر میں داخل کر لیا۔ پھر حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا تشریف لائیں تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں بھی اس چادر میں داخل کر لیا۔ پھر حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ تشریف لائے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں بھی اپنی چادر میں داخل کر لیا اور پھر فرمایا۔

''اللہ عزوجل چاہتا ہے میرے گھر والوں سے ہر قسم کی ناپاکی کو دور کر دے اور تمہیں صاف ستھرا کر دے۔''

طبرانی کی روایت ہے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا گیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے قرابت دار کون ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

''علی، فاطمہ، حسن اور حسین رضی اللہ عنہم۔''

روایات میں آتا ہے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ، حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا، حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ اور حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کو بلایا اور اللہ عزوجل کے حضور یوں گویا ہوئے۔

''اے اللہ! یہ میرے اہل بیت ہیں۔''

حضرت جمیع بن عمیر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں اپنی پھوپھی ام المومنین حضرت سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی خدمت میں حاضر ہوا اور دریافت کیا کہ حضور نبی کریم ﷺ کو سب سے محبوب کون تھا؟ آپ رضی اللہ عنہا نے فرمایا اپنی صاحبزادی سیّدہ فاطمہ (رضی اللہ عنہا) اور پھر میں نے عرض کیا مردوں میں سب سے زیادہ محبوب کون تھا؟ آپ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ ان کے شوہر علی (رضی اللہ عنہ)۔

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں حضور نبی کریم ﷺ نے حجتہ الوداع کے موقع پر فرمایا۔

''میں تمہارے لئے دو چیزیں چھوڑے جا رہا ہوں ایک اللہ کی کتاب اور دوسرا میرے اہل بیت۔''

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے فرماتے ہیں حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا۔

''اللہ عزوجل سے محبت کرو کہ وہ تمہیں تمام نعمتوں سے سرفراز فرماتا ہے اور مجھ سے محبت اللہ عزوجل کی خاطر کرو جبکہ میرے اہل بیت سے محبت میرے سبب سے کرو۔''

تفسیر کبیر میں منقول ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا۔

''جو میرے اہل بیت کی محبت میں فوت ہوا اس نے شہادت کی موت پائی اور جو شخص میرے اہل بیت سے بغض رکھ کر مرا وہ کافر ہو کر مرا۔''

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے فرماتے ہیں کہ حضور نبی کریم ﷺ مدینہ منورہ میں رونق افروز تھے۔ انصارِ مدینہ نے جب دیکھا آپ ﷺ

کے مصارف بہت زیادہ ہیں لیکن آپ ﷺ کی آمدن کچھ نہیں تو انہوں نے اپنا مال واسباب جمع کر کے آپ ﷺ کی خدمت میں پیش کیا اور عرض کیا۔

''یارسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ کی تبلیغی کاوشوں اور نظر کرم سے ہمیں ہدایت نصیب ہوئی، ہم دیکھتے ہیں کہ آپ ﷺ کے اخراجات زیادہ ہیں لیکن آمدنی کچھ نہیں ہے آپ ﷺ ہماری جانب سے یہ مال ہدیۃً قبول فرمالیں۔''

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں جس وقت انصار یہ بات کر رہے تھے اس وقت حضور نبی کریم ﷺ پر سورۃ الشعراء کی آیت ذیل نازل ہوئی۔

''(یارسول اللہ ﷺ) فرما دیجئے کہ میں اس دعوتِ حق پر کوئی معاوضہ نہیں مانگتا بجز اپنے قرابت داروں کی محبت کے۔''

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں ایک مرتبہ نجران کے عیسائیوں کا ایک وفد حضور نبی کریم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اور ان کا مقصد آپ ﷺ سے مناظرہ کرنا تھا۔ ان عیسائیوں نے حضور نبی کریم ﷺ نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے متعلق دریافت کیا؟ آپ ﷺ نے فرمایا۔

''وہ اللہ عزوجل کے بندے اور رسول ہیں اور کنواری مریم علیہا السلام کی جانب القا کیے گئے۔''

عیسائی بولے وہ تو (نعوذ باللہ) اللہ کے بیٹے ہیں۔ حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا وہ کیسے؟ عیسائی بولے کیا آپ ﷺ نے کوئی بندہ ایسا دیکھا جو بغیر باپ کے پیدا ہوا ہو؟ آپ ﷺ نے فرمایا۔

''اگر یہ دلیل ہے تو حضرت آدم علیہ السلام کے متعلق تم کیا رائے

رکھتے ہو وہ بغیر ماں باپ کے پیدا کیے گئے جبکہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی تو ماں تھیں اور باپ نہ تھے۔"

ان عیسائیوں کے پاس حضور نبی کریم ﷺ کی بات کا کوئی جواب نہ تھا مگر وہ اپنی ہٹ دھرمی کی بناء پر جھگڑنے لگے۔ آپ ﷺ نے فرمایا تم مباہلہ کرلو جو سچا ہوا وہ بچ جائے گا اور جو غلط ہوا وہ برباد ہوگا اور حق و باطل ظاہر ہو جائے گا۔

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں اس موقع پر اللہ عزوجل نے سورۂ آل عمران کی آیت ذیل نازل فرمائی۔

"پھر اے محبوب (ﷺ) جو تم سے عیسیٰ علیہ السلام کے بارے میں حجت کریں بعد اس کے کہ تمہیں علم آچکا تو ان سے فرما دو آؤ ہم بلائیں اپنے بیٹے اور تمہارے بیٹے اور اپنی عورتیں اور تمہاری عورتیں اور اپنی جانیں اور تمہاری جانیں پھر مباہلہ کریں تو جھوٹوں پر اللہ کی لعنت ڈالیں۔"

عیسائی وفد نے حضور نبی کریم ﷺ کی بات سنی تو کہا ہمیں تین دن کی مہلت دیں۔ آپ ﷺ نے انہیں تین دن کی مہلت دی اور پھر تین دن گزرنے کے بعد وہ عیسائی وفد عمدہ قبائے زیب تن کیے اپنے نامور پادریوں کے ہمراہ واپس لوٹا۔ آپ ﷺ بھی تشریف لائے اور آپ ﷺ کی گود میں حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ تھے، بائیں ہاتھ سے آپ ﷺ نے حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کا ہاتھ تھام رکھا تھا جبکہ حضرت سیّدہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا اور حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ، آپ ﷺ کے پیچھے تھے۔ آپ ﷺ ان سب سے فرما رہے تھے جب میں دعا کروں تو تم سب آمین کہنا۔ پھر آپ ﷺ نے دعا فرمائی۔

''اے اللہ! یہ میرے اہل بیت ہیں۔''

عیسائی وفد میں موجود بڑے پادری نے جب حضور نبی کریم ﷺ کو اپنے اہل بیت کے ہمراہ دیکھا تو پکار اٹھا۔

''بلاشبہ میں ایسے چہرے دیکھتا ہوں اگر یہ ہاتھ اٹھا کر بارگاہِ خداوندی میں دعا کریں اے اللہ! ان پہاڑوں کو اپنی جگہ سے ہٹا دے تو وہ ان پہاڑوں کو ان کی جگہ سے ہٹا دے اور تم ان سے ہرگز مباہلہ نہ کرو ورنہ ہلاک کر دیئے جاؤ گے اور پھر روئے زمین پر کوئی بھی عیسائی باقی نہ رہے گا۔''

عیسائی وفد نے جب اپنے بڑے پادری کی بات سنی تو حضور نبی کریم ﷺ کی بارگاہ میں عرض کیا ہم آپ ﷺ سے مباہلہ نہیں کرتے، آپ ﷺ اپنے دین پر رہیں اور ہم اپنے دین پر رہیں گے۔ پھر ان عیسائیوں نے جزیہ کی شرط پر صلح کر لی۔

حضور نبی کریم ﷺ نے اس موقع پر فرمایا۔

''قسم ہے اللہ عزوجل کی جس کا عذاب ان کے سروں پر تھا اور اگر یہ مباہلہ کرتے تو یہ بندر اور خنزیر بن جاتے اور ان کے گھر جل کر خاکستر ہو جاتے اور ان کے چرند و پرند سب نیست و نابود ہو جاتے۔''

حضور نبی کریم ﷺ کا فرمانِ عالیشان ہے۔

''جس نے نماز پڑھی اور اس نے مجھ پر اور میرے اہل بیت پر درود نہ پڑھا تو اس کی نماز قبول نہ ہو گی۔''

صواعق محرقہ میں منقول ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا۔

''مومن اور متقی شخص مجھ سے اور میرے اہل بیت سے محبت رکھتا ہے جبکہ منافق اور شقی القلب ہم سے بغض رکھتا ہے۔''

ایک اور موقع پر حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا۔

''جو میرے اہل بیت کے ساتھ بغض رکھتا ہے وہ منافق ہے۔''

حضور نبی کریم ﷺ کا ارشادِ گرامی ہے۔

''روزِ حشر میں چار لوگوں کی سفارش کروں گا۔ اوّل وہ جو میرے اہل بیت سے محبت رکھے، دوم وہ جو ان کی ضروریات کو پورا کرنے والا ہو، سوم وہ جب میرے اہل بیت بحالت مجبوری اس کے پاس آئیں تو ان کے معاملات احسن طریقے سے نپٹائے اور چہارم وہ جو دل و زبان سے ان کی محبت کا اقرار کرنے والا ہو۔''

حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ سے مروی ہے فرماتے ہیں کہ حضور نبی کریم ﷺ نے غزوۂ تبوک کے موقع پر حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو مدینہ منورہ میں اپنا قائم مقام مقرر فرمایا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے حضور نبی کریم ﷺ کی خدمت میں عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ مجھے عورتوں اور بچوں پر خلیفہ بنا کر جا رہے ہیں؟ حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا۔

''کیا تم اس بات پر راضی نہیں میں تمہیں اس طرح چھوڑے جا رہا ہوں جس طرح موسیٰ (علیہ السلام) نے ہارون (علیہ السلام) کو چھوڑا جبکہ فرق صرف یہ ہے میرے بعد کوئی نبی نہیں ہوگا۔''

ام المومنین حضرت سیّدہ ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے فرماتی ہیں کہ حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا۔

''منافق علی (رضی اللہ عنہ) سے محبت نہیں رکھتا اور مومن علی (رضی اللہ عنہ) سے بغض نہیں رکھتا۔''

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے فرماتے ہیں کہ حضور نبی کریم ﷺ نے جب حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا کا نکاح حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے کیا تو حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا نے عرض کیا کہ آپ ﷺ نے میرا نکاح اس شخص کے ساتھ کر دیا جس کے پاس نہ مال ہے نہ گھر؟ اس پر آپ ﷺ نے حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا سے فرمایا۔

''اے فاطمہ (رضی اللہ عنہا)! میں نے تیرا نکاح ایسے شخص سے کیا جو مسلمانوں میں علم وفضل کے لحاظ سے سب سے دانا اور افضل ہے۔''

حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور نبی کریم ﷺ مکہ مکرمہ سے واپس مدینہ منورہ تشریف لا رہے تھے۔ آپ ﷺ نے غدیر خم کے مقام پر اپنے تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو جمع کیا اور پوچھا تمہارا ولی کون ہے؟ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے تین مرتبہ جواب میں کہا ہمارے ولی اللہ اور اس کے رسول ﷺ ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا۔

''جس کا ولی اللہ اور اس کا رسول ہے اس کا ولی علی (رضی اللہ عنہ) بھی ہے۔''

حضرت ابوالطفیل رضی اللہ عنہ سے مروی ہے فرماتے ہیں کہ حضرت علی المرتضیٰ

رضی اللہ عنہ نے لوگوں کو جمع کیا اور ان سے پوچھا تمہیں یاد ہے غدیر خم والے دن اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے میرے بارے میں کیا فرمایا تھا مجمع میں سے تیس افراد نے با آوازِ بلند کہا کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا کہ جس کا مولیٰ میں ہوں علی (رضی اللہ عنہ) بھی اس کا مولیٰ ہے۔

طبرانی کی روایت ہے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

''جس نے علی (رضی اللہ عنہ) سے محبت کی اس نے مجھ سے محبت کی
اور جس نے علی (رضی اللہ عنہ) سے دشمنی کی اس نے مجھ سے دشمنی کی
اور جس نے مجھ سے محبت کی اس نے اللہ سے محبت کی اور جس
نے مجھ سے دشمنی کی اس نے اللہ سے دشمنی کی۔''

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے فرماتے ہیں حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے انصار و مہاجرین میں بھائی چارہ قائم فرمایا تو حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نیز حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے درمیان اخوت کا رشتہ قائم کیا لیکن میرے ساتھ ایسا کچھ نہیں کیا؟ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

''اے علی (رضی اللہ عنہ)! تم میرے دنیا اور آخرت کے بھائی ہو۔''

ام المومنین حضرت سیّدہ ام سلمہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس نے علی (رضی اللہ عنہ) کو برا کہا اس نے مجھے برا کہا چنانچہ حب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا تقاضہ یہ ہے کہ ہم حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی شان میں گستاخانہ کلمات کی بجائے ان سے اپنی عقیدت کا اظہار کریں اور ان کے فضائل و مناقب کو بیان کرنے میں کسی قسم کے بخل سے کام نہ لیں۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے فرماتے ہیں حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

''حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو تین بہترین فضیلتیں ایسی عطا کی گئیں جن میں سے ایک بھی اگر مجھے مل جاتی تو وہ میرے نزدیک دنیا سے زیادہ محبوب ہوتی۔''

لوگوں نے پوچھا وہ تین فضیلتیں کون سی ہیں؟ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

''پہلی فضیلت یہ کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی صاحبزادی حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا کا نکاح ان سے کیا۔ دوسری فضیلت یہ ہے کہ ان دونوں کو مسجد میں رکھا اور جو کچھ انہیں وہاں حلال ہے مجھے حلال نہیں۔ تیسری فضیلت یہ کہ غزوۂ خیبر کے دن انہیں علم عطا فرمایا۔''

حضرت عبدالرحمٰن بن لیلیٰ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ شدید گرمی کے موسم میں ہمارے پاس تشریف لائے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے سردیوں کا لباس زیب تن کر رکھا تھا۔ ہم نے آپ رضی اللہ عنہ سے دریافت کیا کہ اتنی شدید گرمی میں آپ رضی اللہ عنہ نے سردیوں کا لباس زیب تن فرما رکھا ہے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

''خیبر کے موقع پر جب میری آنکھیں دکھتی تھیں تو حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا لعابِ دہن میری آنکھوں کو لگایا اور دعا فرمائی اے اللہ! علی (رضی اللہ عنہ) سے گرمی و سردی کو دور فرما دے چنانچہ اس دن کے بعد مجھے گرمی و سردی کی تکلیف نہ رہی۔''

روایات میں آتا ہے کہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ ایک مرتبہ بیمار ہو گئے تو حضور نبی کریم ﷺ، آپ رضی اللہ عنہ کی عیادت کے لئے تشریف لائے اور آپ رضی اللہ عنہ کو اپنی چادر میں لے کر دعا فرمائی جس سے آپ رضی اللہ عنہ تندرست ہو گئے۔ حضور نبی کریم ﷺ نے آپ رضی اللہ عنہ کو مخاطب کرتے ہوئے فرمایا۔

''اے علی (رضی اللہ عنہ)! میں نے اللہ عزوجل سے جو مانگا اس نے مجھے عطا کیا میں نے اللہ عزوجل سے اپنے لئے وہ مانگا ہے جو میں نے تمہارے لئے مانگا ہے۔''

حضرت سلیمان رضی اللہ عنہ سے مروی ہے فرماتے ہیں حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا۔

''جو کوئی میری بیٹی فاطمہ (رضی اللہ عنہا) سے محبت کرے گا وہ جنت میں میرے ساتھ ہو گا اور جو کوئی اس سے دشمنی رکھے گا وہ جہنم واصل ہو گا اور میری بیٹی فاطمہ (رضی اللہ عنہا) کی الفت سو جگہ نفع پہنچاتی ہے اور ان جگہوں میں سے چند ایک موت کے وقت، قبر میں حساب وکتاب کے وقت، میزان اور پل صراط کے وقت اور روزِ حشر حساب کے وقت شامل ہیں اور میری بیٹی فاطمہ (رضی اللہ عنہا) جس سے خوش ہو گی میں اس سے خوش ہوں گا اور اللہ بھی اس سے خوش ہو گا اور میری بیٹی فاطمہ (رضی اللہ عنہا) جس سے ناراض ہو گی اس سے میں بھی ناراض ہوں گا اور اس سے اللہ بھی ناراض ہو گا اور جو شخص ان کے شوہر علی (رضی اللہ عنہ) اور ان کی اولاد پر ظلم کرے تو اس کے لئے بربادی ہے۔''

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ ایک مرتبہ میں گھر میں داخل ہوا تو دیکھا کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم تشریف فرما ہیں اور حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی دائیں اور حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی بائیں جانب گود میں تشریف فرما ہیں جبکہ حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے تشریف فرما ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے دیکھ کر فرمایا۔

"اے علی (رضی اللہ عنہ)! حسن (رضی اللہ عنہ) اور حسین (رضی اللہ عنہ) دونوں میزان کے پلڑے ہیں جبکہ فاطمہ (رضی اللہ عنہا) اس کا ترازو ہے اور ترازو دو پلڑوں پر ہی قائم رہتا ہے جبکہ تم روزِ حشر لوگوں کا اجر تقسیم کرو گے۔"

حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے اہل بیت جنت کے باغات میں ہوں گے کہ اتنے میں ایک نور بلند ہوگا۔ گمان یہی ہوگا کہ سورج طلوع ہوا ہے۔ پھر اہل بیت ایک دوسرے سے کہیں گے اللہ عزوجل کا فرمان ہے کہ جنت میں سورج نہیں ہے تو پھر اللہ عزوجل انہیں فرمائے گا کہ یہ نور حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا اور حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی مسکراہٹ کا نور ہے جس سے جنت کے باغات چمک اٹھے ہیں۔

ایک دن حضرت جبرائیل علیہ السلام ایک طباق لے کر آئے جو جنت کے سیبوں سے لبریز تھا۔ انہوں نے وہ طباق حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے رکھ کر عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس میں سے اُس شخص کو عنایت کیجئے جو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو پیارا ہو۔ وہ طباق ایک نورانی خوان پوش سے ڈھکا ہوا تھا حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا دست انور اس میں داخل کر کے ایک سیب نکالا دیکھتے کیا ہیں

کہ اس کی ایک جانب تو لکھا ہوا تھا۔

هٰذِهٖ هَدِيَّةٌ مِّنَ اللّٰهِ لِاَبِي بَكْرِ نِ الصِّدِّيْقِ

یعنی یہ خدا کا تحفہ ہے ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے لیے اور اس کی دوسری جانب یہ عبارت لکھی ہوئی تھی۔

مَنْ اَبْغَضَ الصِّدِّيْقِ فَهُوَ زِنْدِيْقٌ

یعنی صدیق رضی اللہ عنہ سے بغض رکھنے والا بے دین ہے۔ پھر حضور نبی کریم ﷺ نے دوسرا سیب اٹھایا اس کے ایک طرف تو یہ لکھا تھا۔

هٰذِهٖ هَدِيَّةٌ مِّنَ الْوَهَّابِ لِعُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ

یعنی یہ خدائے وہاب کا تحفہ ہے عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے لیے اور دوسری جانب یہ لکھا تھا۔

مَنْ اَبْغَضَ عُمَرَ فَهُوَفِي سَقَرٍ

یعنی عمر رضی اللہ عنہ کے دشمن کا ٹھکانا جہنم میں ہے۔ بعدزاں حضور نبی کریم ﷺ نے ایک اور سیب اٹھایا جس کے ایک جانب یہ لکھا تھا۔

هٰذِهٖ هَدِيَّةٌ مِّنَ اللّٰهِ الْحَنَّانِ الْمَنَّانِ لِعُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ

یعنی یہ خدائے منان وحنان کا تحفہ ہے عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کے لئے اور اس کی دوسری طرف یہ لکھا تھا۔

مَنْ اَبْغَضَ عُثْمَانَ فَخَصْمُهُ الرَّحْمٰنُ

یعنی عثمان رضی اللہ عنہ کا دشمن رحمٰن کا دشمن ہے۔ پھر حضور نبی کریم ﷺ نے طباق میں سے ایک اور سیب اٹھایا جس کے ایک جانب تو یہ لکھا تھا۔

هٰذِهٖ هَدِيَّةٌ مِّنَ اللّٰهِ الْغَالِبِ لِعَلِيِّ بْنِ اَبِيْ طَالِبٍ

یعنی یہ خدائے غالب کا تحفہ ہے علی ابن ابی طالب رضی اللہ عنہ کے لیے

اور دوسری جانب یہ لکھا تھا۔

مَنْ اَبْغَضَ عَلِيًّا لَّمْ يَكُنْ لِلّٰهِ وَلِيًّا

یعنی علی رضی اللہ عنہ کا دشمن خدا کا دوست نہیں۔ حضور نبی کریم ﷺ نے ان عبارات کو پڑھ کر اللہ عزوجل کی بے حد حمد وثناء بیان کی۔

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے فرماتے ہیں ایک مرتبہ حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا۔

''تمام لوگ مختلف درختوں کی شاخیں ہیں جبکہ میں اور علی (رضی اللہ عنہ) ایک ہی درخت کی شاخیں ہیں۔''

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے فضائل و مناقب کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا۔

''ابوالحسن (رضی اللہ عنہ) کی فضیلت سب لوگوں سے زیادہ ہے اور اس کی وجہ یہ ہے کہ انہوں نے حضور نبی کریم ﷺ کے زیر سایہ تربیت پائی اور حضور نبی کریم ﷺ نے اپنی سب سے پیاری بیٹی خاتونِ جنت حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا کا نکاح ان سے کیا اور حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ اور حضور نبی کریم ﷺ کے درمیان جو روابط تھے وہ معنوی نہ تھے۔''

روایات میں آتا ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ نے ایک مرتبہ فرمایا۔

''اللہ عزوجل ابوبکر رضی اللہ عنہ پر رحمت فرمائے جنہوں نے اپنی بیٹی

کو میرا رفیق بنایا اور مجھے دارِ ہجرت سے مدینہ منورہ لائے اور بلال رضی اللہ عنہ کو خرید کر آزاد فرمایا۔ اللہ عزوجل عمر رضی اللہ عنہ پر رحمت فرمائے جنہوں نے ہمیشہ حق بات کہی اور حق کا ساتھ دیا۔ اللہ عزوجل عثمان رضی اللہ عنہ پر رحمت فرمائے جن کی حیاء سے فرشتے بھی حیاء کرتے ہیں۔ اللہ عزوجل علی رضی اللہ عنہ پر رحمت فرمائے جو ہمیشہ حق کے ساتھ رہے۔''

پھر حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

''روزِ حشر میں یوں آؤں گا کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ میرے دائیں جانب، عمر رضی اللہ عنہ میرے بائیں جانب جبکہ عثمان رضی اللہ عنہ میرے پیچھے اور علی رضی اللہ عنہ میرے آگے ہوں گے۔''

حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی بات سن کر ایک اعرابی نے عرض کیا کیا حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ میں اتنی طاقت ہوگی کہ وہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے آگے آگے ہوں۔ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

''میرا علم علی (رضی اللہ عنہ) کے ہاتھ میں ہوگا اور تمام خلائق میرے اس علم کے سائے تلے ہوں گے۔''



# خلافت کی تائید احادیث سے

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ بلاشبہ منصب خلافت کے حقدار تھے اور آپ رضی اللہ عنہ ان چھ لوگوں میں بھی شامل تھے جنہیں حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے بوقت شہادت منصب خلافت کے لئے نامزد کیا تھا اور پھر اتفاقِ رائے سے حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کو خلیفہ تسلیم کر لیا گیا۔ آپ رضی اللہ عنہ کو شہادت عثمان رضی اللہ عنہ کے بعد انصار و مہاجرین نے خلیفہ مقرر کیا۔ آپ رضی اللہ عنہ کی خلافت کے متعلق احادیث نبوی ﷺ بھی وارد ہوئی ہیں ذیل میں ان احادیث میں سے چند احادیث بطورِ نمونہ بیان کی جا رہی ہیں۔

حضرت سمرہ بن جندب رضی اللہ عنہ سے مروی ہے فرماتے ہیں کہ ایک شخص حضور نبی کریم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا یارسول اللہ ﷺ! میں نے خواب دیکھا کہ ایک ڈول آسمان سے لٹکایا گیا اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے اس ڈول کو کناروں سے پکڑ کر بمشکل پیا اور پھر حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے اس ڈول کو کناروں سے پکڑا اور انہوں نے خوب سیر ہو کر پیا اور پھر حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے بھی اس ڈول کو کناروں سے پکڑ کر پیا پھر جب حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی باری آئی تو انہوں نے بھی اس ڈول کو کناروں سے پکڑ کر پیا اور ابھی وہ پی رہے تھے کہ وہ ڈول ہل گیا اور کچھ پانی حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ پر گر گیا۔

حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے فرماتے ہیں میں غزوۂ حنین کے موقع پر جب حق و باطل میں گھمسان کی لڑائی جاری تھی اس وقت حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! ہمیں بتائیے کہ ہم آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کسے خلیفہ منتخب کریں؟ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

''میرے بعد ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ میرے قائم مقام ہوں گے ان کے بعد عمر رضی اللہ عنہ ہوں گے اور ان کے بعد عثمان رضی اللہ عنہ ہوں گے اور پھر علی رضی اللہ عنہ ہوں گے اور علی رضی اللہ عنہ حشر میں میرے مصاحب ہوں گے۔''



# سیرتِ مبارکہ کے درخشاں پہلو

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے حضور نبی کریم ﷺ کے زیر سایہ تربیت پائی۔ آپ رضی اللہ عنہ کا بچپن اور جوانی حضور نبی کریم ﷺ کے سامنے گزرے۔ آپ رضی اللہ عنہ، حضور نبی کریم ﷺ کی سیرت کا آئینہ تھے یہی وجہ ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا۔

"علی (رضی اللہ عنہ) کے چہرے کو دیکھنا بھی عبادت ہے۔"

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ قرآن مجید کے حافظ تھے اور قرآن مجید کے معانی و مطالب پر آپ رضی اللہ عنہ کو عبور حاصل تھا۔ آپ رضی اللہ عنہ علم فقہ کے ماہر تھے اور مشکل سے مشکل فیصلے بھی قرآن و سنت کی روشنی میں حل کر لیتے تھے۔ آپ رضی اللہ عنہ کے بارے میں حضور نبی کریم ﷺ کا فرمان ہے۔

"میں علم کا شہر ہوں اور علی (رضی اللہ عنہ) اس کا دروازہ ہے۔"

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے پانچ سو چھیاسی احادیث بھی مروی ہیں۔

## ساری زندگی رزقِ حلال کمایا:

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے اپنی ساری زندگی رزقِ حلال کما کر کھایا۔ آپ رضی اللہ عنہ محنت مزدوری میں کچھ عار محسوس نہ کرتے تھے۔ ایک مرتبہ گھر میں کھانے کو کچھ نہ تھا۔ آپ رضی اللہ عنہ مدینہ منورہ کے اطراف میں تشریف لے گئے۔ ایک

بوڑھی عورت نے آپ رضی اللہ عنہ کو کھیت میں پانی لگانے کے عوض چند کھجوریں بطورِ مزدوری دینے کے لئے کہا جسے آپ رضی اللہ عنہ نے قبول کر لیا۔ آپ رضی اللہ عنہ شہنشاہِ فقر تھے۔ آپ رضی اللہ عنہ بظاہر خالی لیکن باطنی طور پر زہد و تقویٰ، قناعت و صبر کے خزانوں سے بھرپور تھے۔

## میں اس چیز کو گوارا نہیں کرتا:

حضرت اعمش رضی اللہ عنہ سے مروی ہے فرماتے ہیں حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ جب خلیفہ بنے تو آپ رضی اللہ عنہ دن میں صرف دو مرتبہ کھانا کھاتے تھے اور اس چیز سے کھانا کھاتے جو مدینہ منورہ سے آتی تھی۔

حضرت عبداللہ بن شریک رحمۃ اللہ علیہ اپنے دادا سے روایت کرتے ہیں حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے پاس ایک مرتبہ فالودہ لایا گیا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فالودہ کو دیکھ کر فرمایا۔

''تو بہت اچھا، خوشبودار اور بہترین ذائقہ والا ہے لیکن میں اس چیز کو گوارا نہیں کرتا کہ میرا نفس اس کا عادی بن جائے۔''

## خلیفہ کے لئے کیا حلال ہے؟:

حضرت عبداللہ بن زرین رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی خدمت میں بروزِ عید حاضر ہوا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے ہمارے سامنے حلیم پیش کی۔ ہم نے عرض کیا اللہ عزوجل نے آپ رضی اللہ عنہ کو صلاحیت کے ساتھ باقی رکھا ہے اگر آپ رضی اللہ عنہ ہم کو بطخ کھلاتے تو بہت اچھا تھا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

''اے ابن زرین (رضی اللہ عنہ)! میں نے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا ہے کہ خلیفہ کے لئے اللہ کے مال سے بجز دو پیالوں کے

حلال نہیں۔ ایک پیالہ جو وہ خود کھائے اور اپنے اہل کو کھلائے
جبکہ دوسرا پیالہ وہ جسے لوگوں کے سامنے رکھے۔"

## اگر چار درہم ہوتے تو میں ازار بند خرید لیتا:

حضرت مجمع بن سمعان تمیمی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے فرماتے ہیں کہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ اپنی تلوار لے کر بازار چلے گئے اور فرمایا۔

"کون ہے جو مجھ سے اسے خرید لے کیونکہ اگر میرے پاس
چار درہم ہوتے تو میں ازار بند خرید لیتا۔"

## ایک درہم کا نفع:

امام بیہقی رحمۃ اللہ علیہ کی روایت میں ہے ایک شخص نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو اس حالت میں دیکھا آپ رضی اللہ عنہ کے پاس ایک موٹی چادر تھی اور آپ رضی اللہ عنہ اعلان فرمارہے تھے کون ہے جو اس چادر کو مجھ سے پانچ درہم میں خریدے اور مجھے ایک درہم کا نفع دے تاکہ میں اس کے ہاتھ اسے بیچوں۔

## میں صرف دو کپڑے پہنتا ہوں:

حضرت زید بن وہب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ہمارے پاس حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ تشریف لائے۔ آپ رضی اللہ عنہ کے جسم پر ایک چادر تھی جبکہ ایک چادر کا آپ رضی اللہ عنہ نے تہبند باندھ رکھا تھا۔ آپ رضی اللہ عنہ سے اس بارے میں دریافت کیا گیا تو آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

"میں صرف دو کپڑے پہنتا ہوں تاکہ متکبر نہ بنوں اور یہ دو کپڑے
میری نماز کے لئے بہتر ہیں۔"

## معمولی غذا:

ثقیف کے ایک آدمی سے مروی ہے فرماتے ہیں ان کو حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے ایک دیہات کا عامل بنایا چونکہ دیہات میں نمازی ٹھہرا نہیں کرتے تھے اس لئے آپ رضی اللہ عنہ نے مجھے حکم دیا کہ جب ظہر کا وقت ہو تو میرے پاس چلے آنا چنانچہ میں آپ رضی اللہ عنہ کے پاس گیا تو آپ رضی اللہ عنہ کے پاس کوئی دربان موجود نہ تھا جو مجھے آپ رضی اللہ عنہ تک جانے سے روکتا۔ میں آپ رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ آپ رضی اللہ عنہ کے پاس اس وقت ایک پیالہ اور ایک کوزہ پانی کا تھا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے ایک چھوٹی تھیلی منگوائی۔ میں سمجھا کہ شاید جواہرات کی تھیلی ہے اور آپ رضی اللہ عنہ نے مجھے امین سمجھا ہے اور یہ تھیلی میرے لئے منگوائی ہے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اس تھیلی کو کھولا تو اس میں ستو تھے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے ان ستوؤں کو نکالا اور پیالے میں الٹا اور اس میں پانی ڈال کر مجھے پلایا اور خود بھی پیا۔ میں نے عرض کیا کہ آپ رضی اللہ عنہ ایسا کیوں کرتے ہیں جبکہ عراق کا کھانا بہترین ہے؟ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

> ”میں ہر اس کھانے کو جو میرے پیٹ میں جائے مکروہ سمجھتا ہوں سوائے رزقِ حلال کے اور میں اپنی تھیلی پر مہر لگاتا ہوں تاکہ یہ دوسری تھیلیوں میں نہ مل جائے اور میں دوسری تھیلی استعمال کرلوں۔“

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی خوراک نہایت سادہ تھی آپ رضی اللہ عنہ روٹی کے خشک ٹکڑے پانی میں بھگو کر نرم کر کے کھایا کرتے تھے۔ اکثر و بیشتر نمک کے ساتھ روٹی کھاتے تھے۔ ایک مرتبہ آپ رضی اللہ عنہ کی صاحبزادی نے آپ رضی اللہ عنہ کے سامنے جو کی روٹیاں، دودھ کا پیالہ اور نمک لا کر رکھا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے دودھ کا پیالہ واپس

کرتے ہوئے فرمایا میرے لئے یہ جو کی روٹیاں اور نمک ہی کافی ہے۔ کئی مرتبہ ایسا ہوتا کہ آپ رضی اللہ عنہ محض چند کھجوریں کھا کر گزارا کر لیتے تھے۔

## وہ یہ کھانا نہیں کھاتے:

منقول ہے کہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے دورِ خلافت میں ایک بدو مالی اعانت کے لئے حاضر ہوا۔ آپ رضی اللہ عنہ اس وقت گھر پر موجود نہ تھے۔ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے اسے لذیذ کھانا پیش کیا۔ اس دوران آپ رضی اللہ عنہ بھی تشریف لے آئے اور مسجد کے صحن میں کھانا کھانے لگے۔ بدو نے دیکھا کہ ایک شخص روٹی کے خشک ٹکڑے پانی میں بھگو کر کھا رہا ہے۔ اس نے حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ سے کہا میرا دل یہ گوارا نہیں کرتا میں لذیذ کھانا کھاؤں جبکہ وہ شخص روٹی کے خشک ٹکڑے کھائے میں اسے اپنے ساتھ کھانے میں شریک کرنا چاہتا ہوں۔ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی آنکھوں میں آنسو آ گئے اور آپ رضی اللہ عنہ نے اس بدو سے فرمایا۔

"تم کھانا کھاؤ وہ یہ کھانا نہیں کھاتے وہ میرے والد بزرگوار امیر المومنین حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ ہیں۔"

## عالی شان محلوں سے شدید نفرت تھی:

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا لباس بھی نہایت معمولی ہوتا تھا۔ آپ رضی اللہ عنہ کے پاس اوڑھنے کے لئے صرف ایک چادر تھی جس سے سر چھپاتے تھے تو پاؤں کھل جاتے تھے اور اگر پاؤں ڈھانکتے تھے تو سر ننگا ہو جاتا تھا۔ مدینہ منورہ کے ایک معمولی مکان میں رہائش پذیر تھے۔ عالی شان محلوں سے آپ رضی اللہ عنہ کو شدید نفرت تھی یہی وجہ ہے کہ جب آپ رضی اللہ عنہ کوفہ تشریف لے گئے تو دارالامارت میں قیام کرنے کی بجائے ایک میدان میں خیمہ لگا کر اس میں قیام پذیر ہوئے۔ آپ

رضی اللہ عنہ کو نیند آتی تو بلا تکلف فرشِ خاک پر لیٹ جاتے تھے۔

## جماعت اہل حق کے اجتماع کا نام ہے:

روایات میں آتا ہے ایک مرتبہ ابن الکوائر نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے دریافت کیا سنت، بدعت، جماعت اور اختلاف کے بارے میں آپ رضی اللہ عنہ کا کیا فرمان ہے؟ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

"سنت حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا طریقہ ہے۔ بدعت اس شے کا نام ہے جو سنت کو ترک کرنے والی ہے۔ جماعت اہل حق کے اجتماع کا نام ہے اور اختلاف اہل باطل کے اجتماع کا نام ہے خواہ ان کی تعداد کتنی ہی ہو۔"

## مال کی تقسیم میں مساوات کو ملحوظ رکھنا:

حضرت عبداللہ ہاشمی رحمۃ اللہ علیہ اپنے والد سے روایت بیان کرتے ہیں کہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے پاس دو عورتیں آئیں اور وہ دونوں عرب کی رہنے والی تھیں۔ ان میں ایک عورت دوسری عورت کی آزاد کردہ غلام تھی۔ آپ رضی اللہ عنہ نے ایک ایک بوری غلہ اور چالیس چالیس درہم ان دونوں عورتوں کو دیئے۔ غلام عورت وہ مال لے کر چلی گئی جبکہ دوسری عورت نے آپ رضی اللہ عنہ سے شکوہ کرتے ہوئے کہا میں عرب کی رہنے والی ہوں جبکہ وہ میری آزاد کردہ غلام ہے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

"میں نے اللہ عزوجل کی کتاب میں ایسی کوئی بات نہیں دیکھی جس سے اولادِ اسماعیل علیہ السلام کو اولادِ اسحٰق علیہ السلام پر کوئی فضیلت ثابت ہوتی ہو۔"

## اس بات کا انہیں اختیار نہیں:

حضرت اصبغ بن نباتہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں میں حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے ہمراہ بازار گیا۔ ہم نے بازار والوں کو دیکھا تو وہ اپنی دکانوں سے تجاوز کئے ہوئے تھے۔ آپ رضی اللہ عنہ کی خدمت میں چند لوگوں نے عرض کیا بازار والے اپنی جگہوں سے آگے بڑھ گئے ہیں۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

"اس بات کا انہیں اختیار نہیں، مسلمانوں کا بازار نمازیوں کی مسجد کی طرح ہے جو آدمی جس جگہ پہلے پہنچ گیا وہ اسی کے لئے ہے جب تک کہ اس جگہ کو چھوڑے نہیں۔"

## روٹی کے سات ٹکڑے:

حضرت کلیب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں اصبہان سے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے پاس مال آیا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اس مال کو سات حصوں میں تقسیم کیا۔ اس مال میں ایک روٹی بھی تھی۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اس روٹی کے بھی سات ٹکڑے کئے اور ہر حصہ میں اس ٹکڑے کو بھی شامل کر لیا۔ پھر آپ رضی اللہ عنہ نے حصہ پانے والے ساتوں اشخاص کو بلایا اور ان کے درمیان قرعہ اندازی کی کہ کسے پہلے حصہ دیا جائے۔

## دنیا سے بے رغبتی:

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ ہمیشہ دنیا سے بے اعتنائی برتتے تھے یہی وجہ تھی کہ آپ رضی اللہ عنہ کے پاس کبھی مال جمع نہ ہوا۔ آپ رضی اللہ عنہ اکثر و بیشتر رات کی تنہائیوں میں دنیا کو یوں مخاطب ہوتے تھے۔

"اے دنیا! کیا تو میرے سامنے بن سنور کر آتی ہے اور مجھ پر

ڈورے ڈالتی ہے؟ میں تجھے ہمیشہ کے لئے خود سے جدا کر چکا ہوں اور تیری محفل حقیر ہے اور تیری ہلاکت آسان ہے۔"

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا دنیا سے بے رغبتی کا یہ عالم تھا کہ خاتونِ جنت حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا بطورِ جہیز جو سامان لائی تھیں اس میں ان کے وصال تک کسی بھی قسم کا اضافہ نہ ہو سکا۔

## بھلائی کو پیش نظر رکھو:

حضرت مہاجر عامری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے فرماتے ہیں حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے اپنے مقرر کردہ گورنروں کو ہدایت کرتے ہوئے فرمایا۔

"اپنی رعایا پر اپنے پردہ کو لمبا نہ کرنا اور حالات سے باخبر رہنا۔ لوگوں کی اکثر ضروریات کا تعلق تم سے ہے اور اگر کوئی تم سے انصاف طلب کرے تو اس سے انصاف کرنے میں کوئی مشقت نہیں میں تمہیں جو نصیحتیں کرتا ہوں ان پر عمل پیرا رہو اور بھلائی کو پیش نظر رکھو تا کہ لوگ تم سے ناامید نہ ہو جائیں۔"

## کھانا کھلانا:

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ فرماتے تھے مجھے یہ بات زیادہ پسند ہے کہ میں اپنے ساتھیوں میں سے کچھ لوگوں کو ایک صاع کھانے کے لئے جمع کروں اس سے کہ میں بازار جاؤں اور ایک غلام خرید کر آزاد کروں۔

## سال میں تین مرتبہ مال تقسیم کرتے تھے:

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ اپنے دورِ خلافت میں ایک سال میں تین مرتبہ

مال تقسیم کرتے تھے۔ آپ رضی اللہ عنہ کے پاس ایک مرتبہ اصبہان سے کچھ مال آیا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے صبح سویرے منادی کروادی کہ عطا لینے کے لئے جمع ہو جاؤ چنانچہ لوگ اکٹھے ہو گئے اور آپ رضی اللہ عنہ نے وہ تمام مال تقسیم فرما دیا حتیٰ کہ رسی کو بھی آپ رضی اللہ عنہ نے تقسیم فرما دیا۔

حضرت عنترہ شیبانی رضی اللہ عنہ روایت بیان کرتے ہیں کہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ جزیہ اور خراج میں ہر پیشہ ور کے پیشہ سے تیار شدہ چیز کو لے لیا کرتے تھے اور پھر اس کو لوگوں میں تقسیم فرما دیتے تھے۔ آپ رضی اللہ عنہ بیت المال میں ایک رات کے لئے بھی مال نہ چھوڑتے تھے اور سارا مال تقسیم فرما دیتے تھے اور کہا کرتے تھے۔

''اے دنیا! تو مجھے دھوکہ نہ دے بلکہ میرے غیر کو دھوکہ دے۔''

## تجھے تیری ماں گم کرے:

حضرت عنترہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے فرماتے ہیں میں حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ آپ رضی اللہ عنہ کے پاس قنبر نے آ کر کہا امیر المومنین! آپ رضی اللہ عنہ ایک ایسے آدمی ہیں کہ کچھ باقی نہیں چھوڑتے۔ آپ رضی اللہ عنہ کے گھر والوں کا بھی اس مال میں حصہ ہے اور میں نے آپ رضی اللہ عنہ کے لئے کچھ چھپا رکھا ہے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے پوچھا وہ کیا ہے؟ قنبر نے کہا چلئے اور دیکھیے کہ وہ کیا ہے؟ پھر قنبر، آپ رضی اللہ عنہ کو ایک کوٹھڑی میں لے گیا جہاں ایک بڑی لگن سونے اور چاندی کے برتنوں سے بھری ہوئی تھی۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اسے دیکھا تو قنبر سے فرمایا۔

''تجھے تیری ماں گم کرے تو نے ارادہ کیا تھا کہ میرے گھر میں آگ داخل ہو۔''

پھر حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے ان کا وزن کروایا اور اس کو تقسیم فرما دیا۔

## عمر کو ضائع کرنے والا توبہ کی تمنا کرے گا:

حضرت مدائنی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

''ساری باتوں کو چھوڑ کر تم انتہاء کو پہنچ چکے ہو تمہارے اعمال تمہارے سامنے ایسی جگہ پیش کیے جائیں گے جہاں دنیا کے دھوکہ میں پڑا ہوا ہائے حسرت پکارے گا اور عمر کو ضائع کرنے والا توبہ کی تمنا اور کافر واپسی کی تمنا کرے گا۔''

## مجھے تمہارے مالِ غنیمت سے ایک شیشی کے سوا کچھ نہیں ملا:

حضرت معاذ بن علاء رحمۃ اللہ علیہ اپنے دادا سے روایت بیان کرتے ہیں کہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے ایک مرتبہ فرمایا مجھے تمہارے اس مالِ غنیمت سے ایک شیشی کے سوا کچھ نہیں ملا جو مجھے ایک دہقان نے ہدیہ دی تھی۔ پھر آپ رضی اللہ عنہ بیت المال تشریف لے گئے اور اس میں جو کچھ تھا اسے تقسیم فرما دیا۔ پھر آپ رضی اللہ عنہ نے یہ کہنا شروع کر دیا۔

''وہ آدمی فلاح پا گیا جس کے پاس ایک ٹوکری ہو جس میں سے وہ ہر دن میں ایک مرتبہ کھائے۔''

## بڑائی اور فضیلت:

حضرت ام موسیٰ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے فرماتی ہیں حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو اطلاع ملی کہ عبداللہ بن سبا ان کو حضرت ابوبکر صدیق اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہم پر فوقیت دیتا ہے تو آپ رضی اللہ عنہ نے اسے قتل کرنے کا ارادہ کیا۔ لوگوں نے عرض کیا آپ رضی اللہ عنہ ایسے شخص کو قتل کرنا چاہتے ہیں جو آپ رضی اللہ عنہ کی بڑائی اور فضیلت بیان

کرتا ہے؟ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

''یہ ضروری ہے کہ وہ شخص میرے ساتھ اس شہر میں نہ رہے جہاں میں رہوں۔''

## عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے بعد ہم فتنوں میں مبتلا ہو گئے:

حضرت علقمہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے فرماتے ہیں حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے ہم لوگوں کو خطبہ دیا اور فرمایا۔

''مجھے اطلاع ملی ہے کہ کچھ لوگ مجھے حضرت ابوبکر صدیق اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہم پر فوقیت دیتے ہیں۔ اب اگر آج کے بعد کسی شخص نے ایسی بات کہی تو اس پر حد قائم کی جائے گی۔ بے شک حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد سب سے بہترین شخص حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ ہیں اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے بعد حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے بعد ہم فتنوں میں مبتلا ہو گئے اور بے شک اللہ عزوجل بہترین فیصلہ کرنے والا ہے۔''

## عبادت میں خشوع وخضوع:

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ شب بیدار اور عبادت گزار تھے۔ آپ رضی اللہ عنہ کو عبادت میں اس قدر خشوع وخضوع حاصل تھا کہ آپ رضی اللہ عنہ نماز کے کھڑے ہوتے تو اپنے اردگرد کی کچھ خبر نہ رہتی یہاں تک کہ جسم پر ہونے والی کسی واردات کی خبر نہ ہوتی تھی۔ ایک مرتبہ آپ رضی اللہ عنہ کو تیر لگ گیا جو جسم میں اتنی گہرائی تک چلا گیا کہ اس کا نکالنا مشکل ہو گیا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا جب میں نماز کے لئے کھڑا ہوں تو

تم اس تیر کو نکال لینا چنانچہ آپ رضی اللہ عنہ نماز کے لئے کھڑے ہوئے اور اس تیر کو نکال دیا گیا یہاں تک کہ آپ رضی اللہ عنہ نے اف تک نہ کی۔

روایات میں آتا ہے کہ ایک مرتبہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نماز کے لئے کھڑے تھے کہ آپ رضی اللہ عنہ کے گھر کو آگ لگ گئی۔ آگ اس قدر پھیل گئی کہ یہ خطرہ لاحق ہو گیا کہ کہیں آپ رضی اللہ عنہ جل نہ جائیں۔ لوگ آپ رضی اللہ عنہ کو برابر آوازیں دیتے رہے لیکن آپ رضی اللہ عنہ اپنے اردگرد کے ماحول سے بے خبر نماز کی ادائیگی میں مصروف رہے۔ جب آپ رضی اللہ عنہ نے نماز ختم کی تو آپ رضی اللہ عنہ کو معلوم ہے کہ گھر کو آگ لگ گئی ہے۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے ذوقِ عبادت کا اندازہ اس سے لگایا جا سکتا ہے کہ جب نماز کا وقت ہوتا تو آپ رضی اللہ عنہ کے چہرے کا رنگ متغیر ہو جاتا اور بدن پر لرزہ طاری ہو جاتا تھا۔ ایک مرتبہ کسی نے پوچھا کہ آپ رضی اللہ عنہ کی یہ کیفیت کیسی ہے؟ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

> ''یہ امانت کے ادا کرنے کا وقت ہے اور یہ وہ امانت ہے جسے زمین و آسمان بھی اٹھانے سے قاصر تھے اور میں بھی اس وجہ سے کانپ اٹھتا ہوں کہ کہیں میں اس امانت کا حق صحیح طریقے سے نہ ادا کر پاؤں۔''

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ پابند صوم وصلوٰۃ تھے۔ آپ رضی اللہ عنہ رمضان المبارک کے فرض روزوں کے علاوہ بھی اکثر و بیشتر روزے رکھا کرتے تھے۔ ام المومنین حضرت سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ بڑے روزہ دار اور عبادت گزار تھے اور گھوڑے کی پشت پر سوار ہوتے یہاں تک کہ قرآن مجید ختم

کر لیتے تھے۔

## حکمت و دانائی:

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کا قول ہے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی حکمت و دانائی کا ایک عالم قائل تھا اور اللہ عزوجل نے علم کے دس حصوں میں سے نو حصے آپ رضی اللہ عنہ کو عطا فرمائے تھے۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا قول ہے کہ قرآن مجید کی کوئی آیت ایسی نہیں ہے جس کے بارے میں مجھے معلوم نہ ہو کہ وہ کب اور کہاں نازل ہوئی اور اس آیت کے معانی و مطالب کیا ہیں؟

ام المومنین حضرت سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا گیا کہ وضو کے بعد کتنے دنوں تک موزوں پر مسح کیا جا سکتا ہے؟ آپ رضی اللہ عنہا نے فرمایا تم یہ مسئلہ علی (رضی اللہ عنہ) سے پوچھو؟ جب حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے پوچھا گیا تو آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

"مسافر پر تین دن اور تین رات اور مقیم پر ایک دن اور ایک رات موزوں پر مسح کرنا جائز ہے۔"

## اچھی اور خراب زمین:

روایات میں آتا ہے ایک مرتبہ ایک یہودی حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوا اس کی داڑھی مختصر تھی۔ اس نے آپ رضی اللہ عنہ سے کہا آپ رضی اللہ عنہ کی داڑھی گھنی ہے اور آپ رضی اللہ عنہ کا دعویٰ ہے کہ قرآن مجید جامع العلوم ہے اگر قرآن مجید جامع العلوم ہے تو کیا قرآن مجید میں آپ رضی اللہ عنہ کی گھنی داڑھی اور میری مختصر داڑھی کا علم موجود ہے؟ آپ رضی اللہ عنہ نے قرآن مجید کی آیت ذیل کی تلاوت

فرمائی۔

”جو اچھی زمین ہے اس کا سبزہ اللہ کے حکم سے خوب نکلتا ہے
اور جو خراب زمین ہے اس میں سے تھوڑا مشکل سے نکلتا ہے۔“

پھر آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

”اے یہودی! وہ اچھی زمین میری ٹھوڑی ہے جبکہ خراب
زمین تیری ٹھوڑی ہے۔“

## مہمان نوازی:

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ میں مہمان نوازی کے اوصاف بدرجہ اتم موجود تھے۔ آپ رضی اللہ عنہ ایک مرتبہ بیٹھے رو رہے تھے کہ پاس سے گزرنے والے ایک شخص نے آپ رضی اللہ عنہ سے رونے کی وجہ دریافت فرمائی۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

”سات روز سے میرے گھر میں کوئی مہمان نہیں آیا اور میں اس
لئے رو رہا ہوں کہ کہیں اللہ نے مجھے ذلیل تو نہیں کر دیا۔“

## مسلمان کی عزت و توقیر کرنا:

حضرت ابو جعفر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے پاس دو آدمی آئے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے ان دونوں کے لئے گدا بچھایا۔ ایک شخص گدے پر بیٹھ گیا جبکہ دوسرا شخص زمین پر بیٹھ گیا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے زمین پر بیٹھے ہوئے شخص سے کہا تم بھی گدے پر بیٹھو۔ پھر آپ رضی اللہ عنہ نے ان کی خاطر تواضع کی۔

## ستر ہزار فرشتے:

حضرت عبداللہ بن نافع رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ،

حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی عیادت کے لئے آئے تو حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

''جب کوئی کسی مسلمان بھائی کی عیادت کے لئے آتا ہے تو اس کے ساتھ ستر ہزار فرشتے بھی عیادت کے لئے آتے ہیں اور عیادت کرنے والے کے لئے کثرت سے استغفار کرتے رہتے ہیں اور اگر صبح کے وقت عیادت کی تو یہ فرشتے شام تک استغفار کرتے ہیں اور اگر شام کے وقت عیادت کی تو یہ فرشتے صبح تک اس کے لئے استغفار میں مشغول رہتے ہیں اور عیادت کرنے والے کے لئے جنت میں باغ ہوگا۔''

## تواضع:

حضرت صالح رحمۃ اللہ علیہ کی دادی سے مروی ہے فرماتی ہیں میں نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو دیکھا کہ انہوں نے ایک درہم کی کھجوریں خریدیں اور اسے اپنی چادر میں اٹھالیا۔ کسی نے ان سے عرض کیا کہ امیر المومنین! لائیے میں اسے اٹھا کر لے چلتا ہوں۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

''نہیں! بال بچوں والے کو اپنا بوجھ خود اٹھانا چاہئے۔''

حضرت زازان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ تنہا بازار تشریف لے جاتے تھے اور بھولے بھٹکے ہوئے لوگوں کو راستہ بتاتے تھے، گمشدہ مال کا اعلان کرتے تھے، کمزور کی اعانت کرتے تھے، سبزی فروشوں اور تاجروں کے پاس سے گزرتے اور انہیں اللہ عزوجل سے ڈراتے تھے حالانکہ آپ رضی اللہ عنہ مسلمانوں کے امیر تھے۔

## ناپ تول پورا کرو:

حضرت جرموذ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو دیکھا کہ وہ گھر سے نکلتے اور ان کے اوپر دو سرخی مائل موٹی چادریں ہوتی اور ان کا تہبند نصف پنڈلی تک ہوتا اور چادر بھی زیادہ لمبی نہ ہوتی تھی۔ آپ رضی اللہ عنہ کے پاس ایک درہ ہوتا تھا اور آپ رضی اللہ عنہ بازار میں جا کر لوگوں کو اللہ کے تقویٰ اور اچھی خرید و فروخت کا حکم دیتے اور فرماتے کہ ناپ تول پورا کرو اور گوشت میں پھونک لگا کر اسے نہ پھلاؤ۔

## اللہ کا حق:

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے فرماتے ہیں حضور نبی کریم ﷺ نے اپنے گھر والوں کی ایک جماعت جہاد میں بھیجی اور دعا فرمائی کہ اے اللہ! اگر تو میرے گھر والوں کو خیر خیریت سے واپس بھیج دے تو میں تیرا ایسا شکر ادا کروں جیسا کہ تیرے شکر کا حق ہے چنانچہ کچھ عرصہ کے بعد آپ ﷺ کے گھر والے خیر خیریت سے واپس آ گئے۔ آپ ﷺ نے اللہ عزوجل کا شکر ادا کرتے ہوئے فرمایا۔

"تمام تعریفیں اللہ عزوجل کے لئے ہیں اللہ کی نعمتوں پر کامل ہونے پر۔"

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں نے عرض کیا یارسول اللہ ﷺ! کیا آپ ﷺ نے یوں نہیں فرمایا تھا کہ اگر اللہ پاک ہم لوگوں کو واپس لائے گا تو جیسا کہ اللہ کا حق ہے ویسا شکریہ ادا کروں گا؟ تو آپ ﷺ نے فرمایا۔

"کیا میں نے ایسا شکر ادا نہیں کیا؟"

## سورج واپس لوٹ آیا:

غزوۂ خیبر سے واپسی پر مقام صہبا پر حضور نبی کریم ﷺ نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی گود میں سر رکھا اور سو گئے یہاں تک کہ سورج غروب ہو گیا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے عصر کی نماز ادا نہیں فرمائی تھی اس لئے آپ رضی اللہ عنہ پریشان تھے۔ حضور نبی کریم ﷺ کی آنکھ کھلی تو حضور نبی کریم ﷺ نے آپ رضی اللہ عنہ کو پریشان دیکھ کر پریشانی کی وجہ دریافت کی۔ آپ رضی اللہ عنہ نے عرض کیا کہ میری عصر کی نماز فوت ہو گئی ہے۔ حضور نبی کریم ﷺ نے اللہ عزوجل کے حضور دعا کی اور سورج پلٹ آیا اور آپ رضی اللہ عنہ نے نمازِ عصر ادا فرمائی۔



# دورِ خلافت میں کیے گئے

# اجتہادی و فقہی فیصلے

اللہ عزوجل نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو درست فیصلہ کرنے میں ملکہ عطا فرمایا تھا۔ کتاب الاستعیاب میں منقول ہے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک مرتبہ اپنے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے بارے میں فرمایا۔

''میرے تمام صحابہ رضی اللہ عنہم میں درست فیصلہ کرنے کی سب سے زیادہ صلاحیت علی (رضی اللہ عنہ) میں ہے۔''

کتاب الاستعیاب میں ہی حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے منقول ہے فرماتے ہیں حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

''میری امت میں سب سے زیادہ درست فیصلہ کرنے کی صلاحیت علی (رضی اللہ عنہ) میں ہے۔''

حضرت علی بن ربیعہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت جعدہ رضی اللہ عنہ بن ہبیرہ نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ امیر المومنین! دو آدمی آتے ہیں جن میں سے ایک آپ رضی اللہ عنہ کو اس قدر محبوب ہے کہ اتنی محبوب اپنی جان نہیں اور دوسرے کا حال یہ ہے کہ اگر اسے آپ رضی اللہ عنہ کے ذبح کرنے پر

قدرت مل جائے تو وہ آپ رضی اللہ عنہ کو ذبح کر دے اور آپ رضی اللہ عنہ فیصلہ اس محبت رکھنے والے کے خلاف دیتے ہیں؟ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

''اگر فیصلہ میری چیز ہوتی تو میں تیری منشاء کے مطابق فیصلہ کرتا لیکن یہ ایک ایسی شے ہے جو صرف اللہ کے لئے ہے۔''

## ذمیوں کو حقوق دینے کا فیصلہ:

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ ذمیوں کے حقوق کا بہت خیال رکھتے تھے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اپنے ایک مقرر کردہ گورنر کے نام ایک خط تحریر فرماتے ہوئے لکھا۔

''تمہارے علاقے کے زمینداروں نے تمہاری سختی، سنگدلی، تحقیر اور بے پروائی کی شکایت کی ہے۔ بیشک یہ لوگ مشرک ہیں مگر ان کے ساتھ ناروا سلوک نہ رکھنا اور ان کے لئے نرمی کا لباس پہننا اور ایسا سلوک کرنا جس سے یہ تمہارے نزدیک آجائیں نہ کہ دور ہو جائیں۔''

منقول ہے ایک مرتبہ ایک مسلمان نے ایک ذمی کو قتل کر دیا۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے اس مسلمان کو قصاص کے بدلے قتل کرنے کا حکم دیا۔ مقتول کے عزیز و اقارب آپ رضی اللہ عنہ کے پاس آئے اور کہا ہم نے اسے معاف کیا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے ان سے پوچھا کہیں وہ ایسا کسی دباؤ کے تحت تو نہیں کر رہے؟ انہوں نے کہا نہیں ہم اپنی مرضی سے یہ خون معاف کرتے ہیں۔

## حدود کا فیصلہ خود ہی کر لیا کرو:

حضرت ابومطر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو دیکھا آپ رضی اللہ عنہ کے پاس ایک آدمی لایا گیا اور لوگوں نے کہا اس نے اونٹ چرایا

ہے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اس آدمی سے کہا میرا خیال ہے کہ تو نے نہیں چرایا؟ اس نے کہا میں نے چرایا ہے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا شاید تجھے اس اونٹ کے بارے میں شبہ ہو گیا ہو؟ اس نے کہا نہیں بلکہ میں نے ہی اونٹ چرایا ہے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے حکم دیا کہ آگ جلاؤ اور کاٹنے والے کو بلاؤ تا کہ وہ اس کا ہاتھ کاٹے یہاں تک کہ میں آ جاؤں۔ آپ رضی اللہ عنہ واپس آئے اور اس سے پوچھا کیا تو نے چوری کی ہے؟ اس نے کہا نہیں پس آپ رضی اللہ عنہ نے اسے چھوڑ دیا۔ لوگوں نے عرض کیا کہ امیر المومنین! آپ رضی اللہ عنہ نے اسے چھوڑ دیا؟ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں نے اس کے کہنے پر اسے پکڑا اور اس کے کہنے پر ہی اسے چھوڑ دیا۔ پھر آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا حضور نبی کریم ﷺ کے پاس ایک شخص کو لایا گیا جس کا ہاتھ کاٹا گیا تھا۔ حضور نبی کریم ﷺ رو پڑے۔ میں نے عرض کیا یارسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ کیوں روتے ہوں؟ حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا میں کیوں نہ روؤں کہ تم لوگوں کے درمیان میری امت کا ہاتھ کاٹا جا رہا ہے۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا یارسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ نے معاف کیوں نہ کر دیا؟ حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا بدترین حاکم وہ ہے جو حدود کو معاف کرے تم آپس میں ہی حدود کے کام کی معافی کر لیا کرو اور معاملہ مجھ تک نہ لایا کرو۔

## روٹیوں کا فیصلہ:

روایات میں آتا ہے کہ دو مسافر اکٹھے سفر کر رہے تھے۔ صبح کے وقت دونوں ایک جگہ پر کھانا کھانے کے لئے بیٹھ گئے۔ ان میں سے ایک مسافر کے پاس پانچ روٹیاں تھیں جبکہ دوسرے کے پاس تین روٹیاں تھیں۔ اس دوران ایک شخص کا گزر اس جگہ سے ہوا۔ اس شخص نے ان دونوں کو سلام کیا۔ ان دونوں حضرات

نے اسے کھانے کی دعوت دی چنانچہ وہ شخص ان کے ساتھ کھانے میں شریک ہو گیا۔ کھانا کھانے کے بعد اس شخص نے ان دونوں کو آٹھ درہم دیئے اور کہا یہ آٹھ درہم میں تمہیں دیتا ہوں کہ تم نے مجھے کھانا کھلایا۔ اس کے بعد وہ شخص چلا گیا۔ اس شخص کے جانے کے بعد ان دونوں مسافروں کے درمیان رقم کی تقسیم پر جھگڑا شروع ہو گیا۔ جس شخص کی پانچ روٹیاں تھیں وہ کہتا تھا کہ میرے پاس پانچ روٹیاں تھیں اس لئے پانچ درہم میرے ہیں جبکہ دوسرا شخص کہتا تھا کہ نہیں رقم دونوں میں برابر تقسیم ہونی چاہئے۔ جب یہ معاملہ حد سے زیادہ بڑھ گیا تو دونوں شخص اپنا مقدمہ لے کر حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے ان دونوں کی بات غور سے سنی اور فرمایا جس شخص کی پانچ روٹیاں تھیں اسے پانچ درہم ملنے چاہئیں۔ دوسرے شخص نے آپ رضی اللہ عنہ کے فیصلے پر اعتراض کیا تو آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا یہ منصفانہ فیصلہ ہے اور اگر میں فیصلہ کروں تو تمہیں ایک درہم ملے گا۔ آپ رضی اللہ عنہ کی بات کو سن کر حاضرین محفل بھی حیران ہو گئے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اس شخص کو مخاطب کرتے ہوئے فرمایا۔

> ''تم دونوں کی روٹیوں کے کل چوبیس ٹکڑے ہوئے اور ہر شخص کے حصے میں آٹھ آٹھ ٹکڑے آئے۔ اب تمہاری تین روٹیوں کے کل نو ٹکڑے ہوئے جن میں سے آٹھ تم نے کھا لئے اور ایک بچ گیا جبکہ دوسرے شخص کی پانچ روٹیوں کے پندرہ ٹکڑے بنے جس میں سے اس نے آٹھ کھائے اور سات بچ گئے لہٰذا تمہارے ایک ٹکڑے کے بدلے تمہیں ایک درہم اور اس کے سات ٹکڑوں کے بدلے اسے سات درہم ملیں گے۔''

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی بات سن کر تین روٹیوں والے شخص نے آپ رضی اللہ عنہ کا فیصلہ قبول کر لیا۔

## خواب پر حد قائم کرنا:

روایات میں آتا ہے کہ ایک مرتبہ ایک شخص حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کرنے لگا فلاں شخص کہتا ہے کہ میں نے خواب میں تیری ماں کے ساتھ زنا کیا ہے؟ آپ رضی اللہ عنہ نے اس شخص کو بلایا اور حکم دیا کہ اس شخص کو دھوپ میں کھڑا کر دو اور اس کو سو کوڑے مارو۔

## لوگوں کا حق پورا ادا کرو:

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ ایک مرتبہ بازار تشریف لے گئے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے ایک لونڈی کو دیکھا جو کھجور فروش کی دوکان پر کھڑی رو رہی تھی۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اس لونڈی سے رونے کی وجہ دریافت کی تو اس نے کہا میں نے اس دوکاندار سے ایک درہم کے عوض یہ کھجوریں لیں لیکن میرے آقا نے ان کھجوروں کو واپس کر دیا اب یہ دوکاندار ان کھجوروں کو واپس لینے پر راضی نہیں۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اس لونڈی کی سفارش اس دوکاندار سے کی تو دوکاندار جو آپ رضی اللہ عنہ کو جانتا نہ تھا اس نے انکار کر دیا۔ اس دوران چند لوگ اس دوکان پر اکٹھے ہو گئے اور انہوں نے آپ رضی اللہ عنہ کو پہچانتے ہوئے اس دوکاندار سے کہا یہ امیر المومنین ہیں۔ دوکاندار یہ بات سن کر گھبرا گیا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

''لوگوں کا حق پورا پورا ادا کرو۔''

دوکاندار نے اس عورت سے کھجوریں لے کر ایک درہم واپس کر دیا اور حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے کہنے لگا۔

''امیر المومنین! آپ رضی اللہ عنہ مجھ سے راضی ہو جائیں۔''

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

''اگر تم لوگوں کا حق پورا پورا ادا کرو گے تو میں تم سے راضی رہوں گا۔''

## قاضی شریح کے فیصلے کو قبول کرنا:

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی زرہ بازار میں گر پڑی جو ایک غیر مسلم کے ہاتھ لگی۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اس غیر مسلم سے اپنی زرہ کا مطالبہ کیا تو اس نے انکار کر دیا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے قاضی شریح کی عدالت میں دعویٰ دائر کر دیا حالانکہ آپ رضی اللہ عنہ خود امیر المومنین تھے۔ قاضی شریح نے آپ رضی اللہ عنہ سے زرہ کا ثبوت مانگا تو آپ رضی اللہ عنہ ثبوت پیش نہ کر سکے۔ قاضی شریح نے مقدمے کا فیصلہ اس غیر مسلم کے حق میں کر دیا۔ اس غیر مسلم نے جب فیصلہ سنا تو مسلمان ہو گیا اور کہنے لگا یہ انبیاء علیہم السلام کے انصاف جیسا انصاف ہے ایک امیر المومنین مجھے اپنی ہی بنائی ہوئی عدالت میں اپنے ہی قاضی کے سامنے پیش کرتا ہے اور قاضی اس امیر المومنین کے خلاف فیصلہ سنا دیتا ہے۔

## گاؤں کو آگ لگانے کا فیصلہ:

کنز العمال میں ربیعہ بن ذکار سے مروی ہے کہتے ہیں کہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے ایک گاؤں کی جانب نگاہ دوڑائی اور پوچھا یہ کیسا گاؤں ہے؟ آپ رضی اللہ عنہ کو بتایا گیا یہ زرارہ گاؤں ہے اور یہاں کپڑا بنتا ہے اور شراب فروخت کی جاتی ہے۔ آپ رضی اللہ عنہ اس گاؤں پہنچے اور آگ منگوا کر حکم دیا کہ اس گاؤں کو جلا دیا جائے۔ جب اس گاؤں کو آگ لگا دی گئی تو آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

''خبیث شے کا ایک حصہ دوسرے حصہ کو کھا جاتا ہے۔''

## اس مال میں اس کا بھی حصہ ہے:

کنز العمال میں منقول ہے کہ ایک مرتبہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کھلی جگہ مال تقسیم فرما رہے تھے اور اس موقع پر ایک شخص نے ہتھیاروں میں سے کوئی ہتھیار اپنے کپڑے میں چھپا لیا۔ اس شخص کو کسی دوسرے شخص نے دیکھ لیا اور آپ رضی اللہ عنہ سے اس کی شکایت کر دی۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اس کا ہاتھ کاٹنے کا حکم نہ دیا اور فرمایا اس مال میں اس کا بھی حصہ ہے۔

## یہ تیری جرأت کی سزا ہے:

بحار الانوار میں منقول ہے ایک شخص نے رمضان المبارک کے مہینے میں شراب پی۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی خدمت میں اسے پیش کیا گیا تو آپ رضی اللہ عنہ نے حکم دیا کہ اسے اسی کوڑے مارے جائیں اور قید کر دیا جائے۔ اس شخص کو اسی کوڑے مارے گئے اور قید کر دیا گیا۔ اگلے دن آپ رضی اللہ عنہ نے اس شخص کو بلایا اور بیس کوڑے مزید لگوائے۔ وہ شخص کہنے لگا شراب پینے کی سزا تو اسی کوڑے ہیں پھر مجھے بیس کوڑے مزید کیوں مارے گئے؟ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

''یہ تیری اس جرأت کی سزا ہے جو تو نے رمضان المبارک کی حرمت پامال کی۔''

## یہ مجنون نہیں بلکہ نازک ہے:

حضرت شاہ ولی الحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ اپنی تصنیف ''ازالۃ الخفاء میں بیان کرتے ہیں ایک شخص اپنی بیوی کو لے کر حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے پاس آیا

اورعرض کیا ہمارے مابین فیصلہ کریں اور اس عورت نے بوقت نکاح اپنا عیب مجھ سے پوشیدہ رکھا؟ آپ رضی اللہ عنہ نے پوچھا اس میں کیا عیب ہے؟ وہ شخص بولا! یہ مجنون ہے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اس عورت سے کہا تیرا شوہر تیرے متعلق کیا کہتا ہے؟ وہ بولی مجھے جنون نہیں بلکہ مجامعت کے وقت مجھ پر غشی طاری ہو جاتی ہے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اس شخص سے فرمایا۔

''تو اسے لے جا اور یہ مجنون نہیں بلکہ نازک ہے تو اس کے ساتھ عمدہ برتاؤ کرو''۔

عدل و انصاف کا اعلیٰ معیار، حیدرِ کرار
علومِ ظاہری و باطنی کے منبع، حیدرِ کرار



# خلفائے ثلاثہ رضی اللہ عنہم کے ساتھ تعلقات

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے خلفائے ثلاثہ رضی اللہ عنہم سے بہت اچھے مراسم تھے اور جیسا کہ گذشتہ اوراق میں بیان ہو چکا آپ رضی اللہ عنہ کو خلفائے ثلاثہ رضی اللہ عنہم نے اپنا مشیر بنا رکھا تھا بلکہ آپ رضی اللہ عنہ ان کی مجلس مشاورت کا حصہ تھے۔ خلفائے ثلاثہ رضی اللہ عنہم ہر اہم امور میں آپ رضی اللہ عنہ سے مشورہ کرتے تھے اور آپ رضی اللہ عنہ کے مشوروں کو قدر کی نگاہ سے دیکھتے تھے۔

روایات میں آتا ہے ایک موقع پر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

''اس ذات کی قسم جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے
حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی رشتہ داری وقرابت کا لحاظ مجھے اپنی
قرابت داری سے زیادہ محبوب اور مقدم ہے۔''

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے جب حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا یہ کلام سنا تو فرمایا۔

''بے شک حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی فضیلت وشرافت ہم
سب سے زیادہ ہے۔''

حضرت عقبہ بن حارث رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال کے کچھ عرصہ بعد میں حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے ہمراہ نمازِ عصر پڑھ کر باہر نکلا تو

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ بھی آپ رضی اللہ عنہ کے ہمراہ تھے۔ اس دوران آپ رضی اللہ عنہ کا گزر حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے نزدیک سے ہوا جو اس وقت چند لڑکوں کے ہمراہ کھیل رہے تھے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کو گود میں اٹھا لیا اور پیار کرتے ہوئے فرمایا۔

''اللہ عزوجل کی قسم! تم حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے مشابہ ہو اور اپنے باپ علی رضی اللہ عنہ کے مشابہ نہیں ہو۔''

حضرت عقبہ بن حارث رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے جب حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا کلام سنا تو مسکرا دیئے۔

روایات میں موجود ہے کہ حضرت اسماء رضی اللہ عنہا بنت عمیس جو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی اہلیہ تھیں ان کا نکاح آپ رضی اللہ عنہ کے وصال کے بعد حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے ہوا اور پھر ان کی حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے اولاد بھی ہوئی۔

حضرت عروہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے فرماتے ہیں کہ ایک شخص نے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے سامنے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے بارے میں کچھ کہا۔ آپ رضی اللہ عنہ اس کا ہاتھ پکڑ کر روضہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر لے گئے اور فرمایا۔

''کیا تو اس قبر والے کو جانتا ہے؟ پس تو علی (رضی اللہ عنہ) کا ذکر بجز بھلائی کے کبھی نہ کر اگر تو نے علی (رضی اللہ عنہ) کا ذکر برائی کے ساتھ کیا تو نے انہیں تکلیف پہنچائی۔''

کنز العمال میں حضرت ابوجعفر رضی اللہ عنہ سے منقول ہے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو ان کی صاحبزادی حضرت سیّدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہا سے نکاح کا پیغام بھیجا۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں نے فیصلہ کیا تھا کہ

میں اپنی دونوں بیٹیوں کی شادی حضرت جعفر رضی اللہ عنہ کے بیٹوں سے کروں گا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا اگر تم میری شادی ان سے کرو گے تو اللہ عزوجل کی قسم! کوئی انسان ایسا نہ ہوگا جو ان کا اکرام مجھ سے بڑھ کر کرنے والا ہوگا۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے آپ رضی اللہ عنہ کی بات سن کر اپنی صاحبزادی حضرت سیّدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہا کا نکاح آپ رضی اللہ عنہ سے کر دیا اور پھر مہاجرین نے آپ رضی اللہ عنہ کو اس شادی کی مبارکباد دی اور اس شادی کی وجہ دریافت کی۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا اگرچہ میری بیٹی کی شادی حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ہوئی اور میرا رشتہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے استوار ہوا مگر میں نے چاہا میں حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نواسی سے شادی کر کے خاندانِ رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے اپنا رشتہ مزید پختہ کرلوں۔

حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے سالار حضرت عبداللہ بن عامر بن کریز رضی اللہ عنہ نے جب خراسان فتح کیا تو بادشاہ یزدجرد کی دو بیٹیاں قیدی بنائی گئیں۔ انہوں نے وہ دونوں لڑکیاں آپ رضی اللہ عنہ کے پاس مدینہ منورہ روانہ کر دیں۔ آپ رضی اللہ عنہ نے ان دونوں لڑکیوں کو حسنین کریمین رضی اللہ عنہم کے حوالے کر دیا جن سے انہوں نے نکاح کر لئے۔ حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ نے جس لڑکی سے نکاح کیا اس سے حضرت سیّدنا امام زین العابدین رضی اللہ عنہ تولد ہوئے۔



# عہد مرتضوی رضی اللہ عنہ کا مختصر جائزہ

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا دورِ خلافت خانہ جنگی، بغاوتوں اور شورشوں کی نظر رہا۔ آپ رضی اللہ عنہ کو ایک لمحہ کے لئے بھی ملکی نظم ونسق کے قیام اور بیرونی فتوحات کی جانب توجہ کرنے کی فرصت نہ ملی یہی وجہ ہے کہ آپ رضی اللہ عنہ کے دورِ خلافت میں تعمیری کام ایسے نظر نہیں آتے جیسے کہ خلفائے ثلاثہ رضی اللہ عنہم کے دور میں نظر آتے ہیں۔ ان تمام مشکلات کے باوجود آپ رضی اللہ عنہ کا دورِ خلافت کئی کارناموں سے بھرپور ہے۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ جب منصب خلافت پر فائز ہوئے تو آپ رضی اللہ عنہ نے حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے زمانہ خلافت کے آخری دور میں امویوں کا مملکت اسلامی میں بڑھتا ہوا عمل دخل دیکھ کر انہیں صراطِ مستقیم پر لانے کی بھرپور کوشش کی۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے شام کی سرحد اور دیگر علاقوں میں کثرت سے فوجی چوکیاں قائم کیں۔ بیت المال کی حفاظت اور جنگ کے دنوں میں عورتوں اور بچوں کی حفاظت کے لئے قلعے تعمیر کروائے۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے بیت المال میں ایسی اصلاحات نافذ کیں جن سے آمدنی میں اضافہ ہوا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے کئی چیزوں سے محصول ہٹا لیا اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں تجارتی گھوڑوں پر جو زکوٰۃ لگائی گئی تھی وہ بھی

منسوخ کر دی۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ اپنے مقرر کردہ گورنروں سے سختی سے آمدنی کا حساب لیا کرتے تھے۔ ایک مرتبہ حضرت یزید بن قیس رضی اللہ عنہ نے خراج بھیجنے میں تاخیر کی تو آپ رضی اللہ عنہ نے انہیں لکھا۔

"اما بعد! تم نے خراج بھیجنے میں تاخیر کی اور اس تاخیر کا سبب مجھے معلوم نہیں لیکن میں تمہیں اللہ سے ڈراتا ہوں اور تمہیں اس کام سے بھی ڈراتا ہوں جو تمہیں راہِ حق سے ہٹا دے اور تمہارے اجر کو برباد کر دے۔ اللہ سے ڈرتے رہو اور اپنے نفوس کو حرام مال سے بچائے رکھو۔ معاہدہ کرنے والوں سے زیادتی نہ کرو اور اللہ نے تمہیں جو کچھ دیا ہے اسے حصولِ آخرت کا ذریعہ بناؤ اور دنیا کے حصے کو بھی فراموش نہ کرو۔"

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ اپنے مقررہ کردہ گورنروں کی اخلاقی نگرانی بھی کرتے اور جب بھی کسی کو گورنر مقرر کرتے تو اس کو عوام الناس کے ساتھ حسن سلوک اور شفقت سے پیش آنے کا حکم دیتے تھے۔ ایک مرتبہ آپ رضی اللہ عنہ نے حضرت کعب رضی اللہ عنہ کو عراق کے گورنروں کی تحقیقات کا حکم دیا اور انہیں ہدایت کی کہ وہ اپنے ساتھیوں کو لے کر جائیں اور عراق کے ہر گورنر کی تحقیق کریں اور ان کے حالات کے متعلق انہیں آگاہ کریں۔



# کشف وکرامات کا بیان

حضرت علی المرتضی رضی اللہ عنہ صاحب کشف وکرامت تھے اور آپ رضی اللہ عنہ سے بے شمار کرامات ظہور پذیر ہوئیں۔ ذیل میں آپ رضی اللہ عنہ کی چند کرامات بیان کی جارہی ہیں تاکہ قارئین کے لئے ذوق کا باعث بنیں۔

## اہل قبور سے گفتگو:

حضرت سعید بن مسیب رضی اللہ عنہ سے منقول ہے ہم حضرت علی المرتضی رضی اللہ عنہ کے ہمراہ جنت البقیع تشریف لے گئے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اہل قبور کو مخاطب کرتے ہوئے باآوازِ بلند سلام کیا اور ان لوگوں سے ان کے حالات دریافت فرمائے۔ قبروں سے وعلیک السلام کی آوازیں بلند ہوئیں۔ اہل قبور نے آپ رضی اللہ عنہ سے اپنے گھر والوں کے حالات دریافت کیے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا تمہارے بیویوں نے نکاح کر لئے، تمہارے مال کو وارثوں نے تقسیم کر دیا، تمہارے چھوٹے بچے یتیم ہونے کے بعد دربدر پھرنے لگے، تمہارے مضبوط اونچے محلوں میں تمہارے دشمن آرام سے زندگی بسر کرنے لگے۔ آپ رضی اللہ عنہ کے جواب میں اہل قبور نے کہا امیر المومنین! ہماری خبر یہ ہے کہ ہمارے کفن پرانے ہو کر پھٹ گئے اور ہم نے جو کچھ دنیا میں خرچ کیا وہ یہاں پالیا اور ہم جو کچھ دنیا میں چھوڑ کر آئے تھے ہمیں اس میں خسارہ اٹھانا پڑا۔

## گرتی دیوار تھم گئی:

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ سے مروی ہے فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ ایک ایسی دیور کے نیچے بیٹھے مقدمہ کا فیصلہ فرما رہے تھے جو کمزور تھی۔ لوگوں نے آپ رضی اللہ عنہ سے کہا یہ دیوار کمزور ہے آپ رضی اللہ عنہ یہاں سے اٹھ جائیں مگر آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا مقدمہ کی کاروائی جاری رکھو اللہ عزوجل بہترین محافظ ہے چنانچہ مقدمہ کی کاروائی جاری رہی۔ جب آپ رضی اللہ عنہ نے مقدمہ کا فیصلہ سنا دیا اور وہاں سے اٹھ کر چلے گئے تو وہ دیوار گر پڑی۔

## فالج زدہ ٹھیک ہو گیا:

علامہ تاج الدین سبکی کی کتاب ''طبقات'' میں حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی ایک کرامت کا تذکرہ موجود ہے۔ آپ رضی اللہ عنہ اپنے دونوں شہزادوں حضرت سیّدنا امام حسن اور حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہم کے ہمراہ خانہ کعبہ میں موجود تھے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے ایک شخص کو گڑگڑا کر مناجات کرتے ہوئے سنا جو بارگاہِ الٰہی میں زاروقطار روتے ہوئے دعا کر رہا تھا کہ الٰہی! تو تاریکیوں اور اندھیروں میں بے چین دلوں کی دعائیں سنتا ہے۔ الٰہی! تو بیماروں کی تکلیف دور فرماتا ہے۔ اے حرمِ کعبہ کے مالک! تو کبھی نہیں سویا جبکہ تیرے گھر کے اردگرد رہنے والے تمام سو گئے۔ الٰہی! تیری ذاتِ پاک کی امیدیں لے کر مخلوق تیرے حرم میں اکٹھی ہوتی ہے میری خطا کو بھی معاف فرما اور تیرے سوا کون نعمتوں کی بارش کرنے والا ہے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اس شخص کو اپنے پاس بلایا تو وہ شخص رینگتا ہوا آپ رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اس کا قصہ دریافت کیا تو اس شخص نے کہا امیر المومنین! میں

بڑی بے باکی کے ساتھ دن رات گناہ کرتا تھا اور میرا باپ نہایت صالح شخص تھا وہ مجھے گناہوں سے روکتا تھا۔ ایک دن میں نے اپنے باپ کی نصیحتوں سے تنگ آ کر اپنے باپ کو مارا جس پر میرے باپ نے حرمِ کعبہ میں آ کر میرے حق میں بددعا کی اور اس کے بعد مجھ پر فالج کا حملہ ہوا اور میں زمین پر گھسٹ گھسٹ کر چلنے لگا۔ میں نے اپنے باپ سے رو رو کر معافی مانگی اور انہوں نے مجھے معاف کر دیا اور کہا حرمِ کعبہ چلو میں وہاں جا کر تمہارے حق میں دعا کرتا ہوں اللہ عزوجل تمہیں صحت کاملہ عطا فرمائے چنانچہ میں اپنے باپ کے ہمراہ حرمِ کعبہ کے لئے روانہ ہوا جہاں راستے میں میرا باپ اونٹنی سے گر پڑا اور فوت ہو گیا۔ اب میں تنہا حرمِ کعبہ میں اپنی صحت یابی کے لئے اللہ عزوجل کے حضور دعائیں مانگتا ہوں۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے اس شخص کی بات سننے کے بعد فرمایا اگر تیرا باپ تجھ سے خوش ہو گیا تو اللہ عزوجل بھی تجھ سے خوش ہو گیا۔ اس شخص نے قسم کھا کر کہا کہ میرا باپ مجھ سے خوش ہو گیا تھا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اس کی بات سننے کے بعد دو رکعت نماز ادا کی اور اس کے حق میں دعائے خیر فرمائی جس کے بعد وہ شخص تندرست ہو گیا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا اگر تیرا باپ تجھ سے راضی نہ ہوتا تو میں تیرے لئے ہرگز دعا نہ کرتا۔

## خاوند نہیں بیٹا:

مولانا عبدالرحمٰن جامی رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتاب ''شواہد النبوۃ'' میں لکھتے ہیں کہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے خلافت کے زمانہ میں کوفہ میں قیام کے دوران ایک شخص کو بلایا اور اس سے فرمایا کہ وہ فلاں مکان میں جائے اور وہاں جا کر ایک مرد اور عورت آپس میں جھگڑا کر رہے ہیں انہیں لے کر میرے پاس آئے۔ جب وہ

دونوں مرد اور عورت آپ رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوئے تو آپ رضی اللہ عنہ نے دریافت فرمایا تم دونوں کیوں جھگڑ رہے ہو؟ مرد نے کہا امیر المومنین! میرا اس عورت سے نکاح کل ہوا۔ رات کو جب میں اس کے نزدیک جانے لگا تو مجھے اس سے نفرت ہوگئی جس پر ہمارے درمیان جھگڑا شروع ہوگیا۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے حاضرین محفل کو جانے کا کہا۔ جب تمام حاضرین محفل چلے گئے تو آپ رضی اللہ عنہ نے اس عورت سے پوچھا تم اس مرد کو جانتی ہو؟ اس عورت نے کہا میں کل سے پہلے اسے نہیں جانتی۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ تم اب اسے جان لوگی لیکن تمہیں وعدہ کرنا ہوگا کہ تم جھوٹ نہیں بولوگی؟ اس عورت نے آپ رضی اللہ عنہ سے وعدہ کرلیا۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے فرمایا تم فلاں شخص کی بیٹی ہو اور تمہارا نام یہ ہے۔ عورت نے اس بات کا اقرار کیا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ تم جوانی میں بہت خوبصورت تھیں اور تمہارا چچا زاد بھائی تم پر جان چھڑکتا تھا اور تم بھی اس سے محبت کرتی تھیں۔ اس عورت نے اس بات کا بھی اقرار کرلیا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا ایک روز تم دونوں نے زنا کیا جس سے تم حاملہ ہوگئیں اور تمہاری ماں نے تمہاری پردہ پوشی کی اور تم نے خفیہ طور پر ایک بچہ جنا جسے تم نے ایک دیوار کے نیچے ڈال دیا پھر جب تم اس بچے کو چھوڑ کر جانے لگیں تو ایک کتا اس بچے کی جانب لپکا جسے تم نے پتھر مارا اور وہ پتھر کتے کی بجائے اس بچے کے سر میں لگا اور وہ زخمی ہوگیا۔ تم نے اس بچے کا سر اپنے دوپٹے سے باندھا اور وہاں سے چلی گئیں اس کے بعد تم نے اس بچے کی کچھ خبر نہ ہوئی۔ اس عورت نے اعتراف کیا اس سے یہ فعل سرزد ہوا اور اس نے ایک بچہ جنا جسے اس نے ایک دیوار کے نیچے ڈال دیا تھا۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے فرمایا اس بچے کو فلاں قبیلے والے اٹھا کر لے گئے اور اس کی پرورش کی۔ وہ بچہ جوان ہونے کے بعد دوبارہ واپس اسی شہر آ گیا اور اب تمہارے سامنے کھڑا ہے۔ پھر آپ رضی اللہ عنہ نے اس شخص کو حکم دیا کہ وہ اپنا سر کھولے۔ اس شخص نے جب اپنا سر کھولا تو اس کے ماتھے پر زخم کا نشان موجود تھا۔

آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

"یہ تمہارا خاوند نہیں بیٹا ہے اور اللہ عزوجل نے تم دونوں کو حرام کاری سے بچالیا۔"

## کٹے ہوئے ہاتھ کا جوڑنا:

روایات میں آتا ہے کہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا ایک حبشی غلام تھا جو نہایت محب اور وفادار تھا۔ ایک مرتبہ اس نے چوری کر لی لوگوں نے اس کو پکڑ کر آپ رضی اللہ عنہ کی خدمت میں پیش کیا جہاں اس نے اپنے جرم کا اقرار کر لیا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اس کا ہاتھ کاٹ دیا۔ جب وہ اپنے گھر روانہ ہوا تو راستے میں اس کی ملاقات ابن الکواء سے ہوئی۔ اس نے جب پوچھا کہ تمہارا ہاتھ کیسے کٹا؟ تو اس نے بتایا میں نے چوری کی تھی۔ ابن الکواء نے پوچھا کہ تمہارا ہاتھ کس نے کاٹا؟ اس نے کہا میرا ہاتھ امیر المومنین، داماد رسول اللہ ﷺ نے کاٹا۔ ابن الکواء نے کہا کہ انہوں نے تمہارا ہاتھ کاٹا لیکن تم ان کا تذکرہ خیر سے کرتے ہو؟ اس غلام نے کہا انہوں نے میرا ہاتھ حق کے ساتھ کاٹا اور مجھے جہنم کے عذاب سے بچا لیا۔ ابن الکواء نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہو کر تمام ماجرا بیان کیا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اپنے اس غلام کو طلب فرمایا اور اس کا کٹا ہوا ہاتھ اس کی کلائی پر رکھ کر رومال سے باندھ دیا اور دعا فرمائی۔ جب آپ رضی اللہ عنہ نے رومال کھولا تو اس کا ہاتھ دوبارہ

جڑ چکا تھا اور ایسا معلوم ہوتا تھا کہ ہاتھ کبھی کٹا نہ ہو۔

## قرآن مجید لمحوں میں ختم کرنا:

صحیح روایات سے یہ بات ثابت ہے کہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ گھوڑے کی ایک رکاب پر پاؤں رکھتے اور قرآن مجید شروع کرتے۔ جب آپ رضی اللہ عنہ کا دوسرا پاؤں گھوڑے کی رکاب میں جاتا اس وقت آپ رضی اللہ عنہ قرآن مجید ختم کر چکے ہوتے۔

## دریا کی طغیانی ختم ہوگئی:

ایک مرتبہ دریائے فرات میں سخت طغیانی آ گئی جس سے سیلاب آ گیا اور تمام کھیت پانی میں ڈوب گئے۔ لوگوں نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہو کر تمام ماجرا بیان کیا۔ آپ رضی اللہ عنہ اٹھے اور حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا جبہ مبارک وعمامہ شریف اور چادر زیب تن فرمائی اور گھوڑے پر سوار ہو کر دریائے فرات کی جانب روانہ ہو گئے۔ آپ رضی اللہ عنہ کے ہمراہ حسنین کریمین رضی اللہ عنہم اور دیگر لوگ بھی تھے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے دریائے فرات پر پہنچ کر اپنا عصا سے دریائے فرات کی جانب اشارہ کیا جس سے دریا کا پانی کم ہونا شروع ہو گیا یہاں تک کہ لوگوں نے شور مچایا۔

"امیر المومنین! بس کیجئے اتنا کافی ہے۔"

## درندوں کی اطاعت:

ایک مرتبہ ایک شخص حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور کہنے لگا کہ امیر المومنین! میں سفر پر جانا چاہتا ہوں لیکن مجھے جنگلی درندوں سے ڈر لگتا ہے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اپنی انگوٹھی اس شخص کو دیتے ہوئے فرمایا۔

''جب بھی تمہارے نزدیک کوئی درندہ آئے تم اسے میری یہ انگوٹھی دکھانا اور کہنا یہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی انگوٹھی ہے۔''

چنانچہ وہ شخص سفر پر روانہ ہوا۔ راستے میں ایک خونخوار درندہ اس پر حملہ آور ہوا۔ اس شخص نے اس درندہ کو حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی انگوٹھی دکھائی اور کہا۔

''یہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی انگوٹھی ہے۔''

وہ درندہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی انگوٹھی دیکھ کر بھاگ گیا۔

## چشمہ جاری ہو گیا:

مقامِ صفین پر حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا گزر لشکر سمیت ایسی جگہ سے ہوا جہاں پانی دستیاب نہ تھا۔ لشکر نے آپ رضی اللہ عنہ سے پانی کی نایابی پر شکوہ کیا تو آپ رضی اللہ عنہ نے ایک جانب جا کر فرمایا۔

''یہاں کھدائی کرو۔''

چنانچہ اس جگہ زمین کی کھدائی کی گئی لیکن ایک بھاری پتھر آڑے آ گیا۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے آگے بڑھ کر اس پتھر کو ایک ہی جھٹکے میں باہر نکال دیا جیسے ہی وہ پتھر باہر نکلا وہاں سے پانی کا ایک چشمہ جاری ہو گیا۔ آپ رضی اللہ عنہ کے لشکر نے اور جانوروں نے سیر ہو کر وہ پانی پیا۔ جب لشکر نے اپنی تمام مشکیں پانی سے بھر لیں تو آپ رضی اللہ عنہ نے دوبارہ پتھر اسی جگہ پر رکھ دیا جس سے پانی کا وہ چشمہ بند ہو گیا۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی اس کرامت کو دیکھ کر قریب واقع ایک گرجا کا پادری حاضر خدمت ہوا اور درخواست کی کہ مجھے دائرہ اسلام میں داخل فرمائیں۔

آپ رضی اللہ عنہ نے دریافت کیا تم ابھی تک مسلمان نہیں ہوئے؟ اس پادری نے کہا۔

''میں نے الہامی کتابوں میں پڑھا ہے کہ اس جگہ ایک پوشیدہ
چشمہ ہے جسے وہ جاری کرے گا جو نبی آخری الزماں کا وصی ہو
گا اور آپ رضی اللہ عنہ یقیناً نبی آخرالزمان کے وصی ہیں۔''

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے جب اس پادری کا کلام سنا تو آپ رضی اللہ عنہ کی آنکھوں سے آنسو جاری ہو گئے یہاں تک کہ داڑھی مبارک تر ہو گئی۔



آٹھواں باب:

# حضرت علی المرتضی رضی اللہ عنہ کی شہادت

حضرت علی المرتضی رضی اللہ عنہ پر قاتلانہ حملہ،

حضرت علی المرتضی رضی اللہ عنہ کی وصیت،

حضرت علی المرتضی رضی اللہ عنہ کا خاندان،

حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کا منصب خلافت پر فائز ہونا



ان میں ہے ممتاز و اعلیٰ مرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا مرتبہ
وہ جو اصحابِ محمد ﷺ ہیں ہدایت کے نجوم
ہے علاجِ وہم و ریب اس کا یقیں افروز علم
اس کی حق آگاہی کا نسخہ ہے تریاقِ سموم

# حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ پر قاتلانہ حملہ

نہروان میں خارجیوں کو شکست فاش ہوئی تھی۔ اس جنگ میں جو خارجی بچ نکلنے میں کامیاب ہو گئے تھے انہوں نے حضرت علی المرتضیٰ، حضرت امیر معاویہ اور حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہم کے قتل کا منصوبہ بنایا۔ ان خارجیوں کا سردار ابن ملجم نامی شخص تھا۔ ابن ملجم نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی شہادت کی حامی بھری۔ عمر بن بکر تمیمی نے حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ کی شہادت کی حامی بھری جبکہ برک بن عبداللہ تمیمی نے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو شہید کرنے کی حامی بھری چنانچہ ان تینوں حضرات نے اپنے اس ناپاک ارادے کے لئے سترہ رمضان المبارک بوقت فجر کا وقت طے کیا اور اپنے ان مذموم ارادوں کے لئے روانہ ہو گئے۔

عمر بن بکر تمیمی مقررہ وقت پر جامع مسجد قاہرہ پہنچا۔ حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ نے اس روز علیل ہونے کی بناء پر اپنے ایک افسر خارجہ بن ابی حبیبہ کو نماز فجر کی امامت کے لئے مسجد بھیج دیا۔ جب انہوں نے نماز کے لئے تکبیر کہی اسی وقت عمر بن بکر تمیمی نے آگے بڑھ کر ان کا سر قلم کر دیا۔ لوگوں نے عمر بن بکر تمیمی کو پکڑ کر حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ کے سامنے پیش کر دیا جہاں اس نے اپنے جرم کا اقرار کرتے ہوئے کہا کہ وہ ان کے قتل کی غرض سے آیا تھا لیکن اتفاقاً آج وہ خود نماز پڑھانے نہیں آئے۔ حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ نے اس اقرار کے بعد اسے

قتل کروا دیا۔

برک بن عبداللہ تمیمی جو کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے قتل پر مامور تھا وہ بھی مقررہ وقت پر جامع مسجد دمشق پہنچ گیا۔ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے نماز کے لئے امامت شروع کی تو برک بن عبداللہ تمیمی نے آگے بڑھ کر حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ پر وار کیا جس پر وہ زخمی ہو گئے۔ برک بن عبداللہ تمیمی پکڑا گیا اور حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے اسے قتل کروا دیا۔ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو جو زخم آئے وہ زیادہ گہرے نہ تھے۔ طبیب نے کہا ان زخموں کو داغنا پڑے گا۔ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے انکار کر دیا جس کے جواب میں طبیب نے کہا کہ پھر دوسرے طریقہ علاج میں آپ رضی اللہ عنہ کے توالد و تناسل ختم ہو جائیں گے۔ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے کہا مجھے اس کی پرواہ نہیں کیونکہ اللہ عزوجل نے مجھے یزید و عبداللہ دے رکھے ہیں۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ پر قاتلانہ حملہ کے لئے ابن ملجم کوفہ پہنچا۔ ابن ملجم مصر کا رہنے والا تھا اس نے کوفہ جا کر اپنے حامیوں کو اکٹھا کرنا شروع کیا جو نہروان میں بچ گئے تھے۔ اس دوران اس نے اپنا راز کسی سے بیان نہ کیا۔ ایک دن اس کی ملاقات شعیب بن شجرہ سے ہوئی جو اسے اپنے کام کا آدمی لگا۔ ابن ملجم نے جب اسے اپنے منصوبے سے آگاہ کیا تو اس نے ابن ملجم کو برا بھلا کہنا شروع کر دیا لیکن ابن ملجم نے اسے لالچ دے کر اپنے ساتھ شامل کر لیا۔ اس دوران ابن ملجم کی نظر بنو تمیم کی ایک حسین دوشیزہ پڑی اور وہ اسے دیکھتے ہی اس پر مر مٹا۔ اس حسینہ نے ابن ملجم کو پہچان لیا اور اس کو اپنے پاس بلایا۔ ابن ملجم جب اس کے پاس گیا تو اس نے اس شرط پر ابن ملجم سے نکاح کی حامی بھری کہ وہ اسے تین ہزار درہم، ایک غلام، ایک لونڈی اور حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا کٹا ہوا سر مہر میں دے تو وہ اس سے نکاح

کر لے گی۔ ابن ملجم نے کہا کہ اسے آخری شرط منظور ہے باقی کی شرائط وہ پوری کرنے پر قادر نہیں۔ بنو تمیم کی اس دوشیزہ نے حامی بھر لی۔ ابن ملجم نے اس دوشیزہ سے کہا وہ اسے اپنے قبیلے کا کوئی قابل اعتماد آدمی دے تا کہ وہ اپنے اس منصوبے کو پایہ تکمیل تک پہنچا سکے۔ اس دوشیزہ نے وردان نامی ایک شخص کو ابن ملجم کے ساتھ کر دیا۔

سترہ رمضان المبارک بروزِ جمعہ نمازِ فجر کے وقت ابن ملجم اپنے دونوں ساتھیوں شبیب اور وردان کے ہمراہ جامع مسجد کوفہ پہنچا اور یہ تینوں مسجد کی ایک کونے میں چھپ گئے۔ جس وقت حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے نمازِ فجر کے لئے تشریف لائے اس وقت شبیب نے آگے بڑھ کر آپ رضی اللہ عنہ پر پہلا وار کیا۔ شبیب کے وار کے بعد ابن ملجم آگے بڑھا اور اس نے آپ رضی اللہ عنہ پر دوسرا وار کیا۔ وردان نے یہ دیکھا تو بھاگ کھڑا ہوا۔ شبیب بھی وار کرنے کے بعد بھاگ نکلا جبکہ ابن ملجم پکڑا گیا۔ وردان نے جب اس کا ذکر اپنے دوستوں سے کیا تو انہوں نے اسے قتل کر دیا۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے زخمی حالت میں اپنے بھانجے حضرت ام ہانی رضی اللہ عنہا کے بیٹے حضرت جعدہ رضی اللہ عنہ کو نماز پڑھانے کا حکم دیا۔ اس دوران سورج طلوع ہو چکا تھا۔ لوگ آپ رضی اللہ عنہ کو زخمی حالت میں گھر لے گئے۔ ابن ملجم کو آپ رضی اللہ عنہ کی خدمت میں پیش کیا گیا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اس بدبخت سے پوچھا کہ تجھے کس چیز نے مجھے مارنے پر آمادہ کیا؟ ابن ملجم نے آپ رضی اللہ عنہ کے سوال کو نظر انداز کرتے ہوئے کہا۔

"میں نے اس تلوار کو چالیس روز تک تیز کیا اور اللہ عزوجل

سے دعا کی کہ اس سے وہ شخص مارا جائے جو خلق کے لئے شر کا باعث ہو۔"

## قاتل کے متعلق فیصلہ:

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

"میں دیکھ رہا ہوں کہ تو اس تلوار سے مارا جائے گا۔"

پھر حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے حاضرین محفل بالخصوص اپنے فرزند حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کو مخاطب کرتے ہوئے فرمایا۔

"اگر میں جانبر نہ ہو سکا تو تم اسے قصاص کے طور پر اسی تلوار کے ایک ہی وار سے قتل کر ڈالنا۔"



# حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی وصیت اور آپ رضی اللہ عنہ کی تدفین

## حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا خواب:

روایات میں آتا ہے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے سترہ رمضان المبارک کو خواب میں حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اپنا یہ خواب اپنے فرزند حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ سے بیان کیا اور فرمایا میں نے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے اس بات کا شکوہ کیا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی امت نے میرے ساتھ نہایت برا سلوک روا رکھا اور مجھے ناحق ستایا۔ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا۔

''اے علی (رضی اللہ عنہ)! تم اللہ سے دعا کرو۔''

میں نے اللہ عزوجل سے دعا کی مجھے ان سے بہتر لوگوں میں پہنچا دے اور میری بجائے ان لوگوں کا ایسے شخص سے واسطہ ڈال دے جو مجھ سے بدتر ہو۔

روایات میں آتا ہے حضرت سیّدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہا بنت حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے ابن ملجم سے فرمایا۔

''تو نے میرے باپ کو شہید کر کے کچھ نقصان نہ پہنچایا کیونکہ وہ جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام پر فائز ہوں گے جبکہ تو روزِ حشر

ذلیل ورسوا ہوگا۔''

## حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کو نصیحت:

روایت میں آتا ہے حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے جب والد بزرگوار کو زخمی حالت میں دیکھا تو آپ رضی اللہ عنہ رو پڑے۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے پوچھا حسن (رضی اللہ عنہ)! تم کیوں روتے ہو؟ آپ رضی اللہ عنہ نے عرض کیا۔

''والد بزرگوار! میں اس بات پر کیوں نہ روؤں کہ آپ رضی اللہ عنہ دنیا کے آخری دن اور آخرت کے پہلے دن میں ہیں۔''

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

''میرے فرزند! میری چار باتوں کو یاد رکھنا یہ تمہیں کبھی نقصان نہ پہنچائیں گی۔ اوّل تمام دولت سے زیادہ بڑی دولت عقل کی ہے، دوم سب سے بڑی محتاجی حماقت ہے، سوم سب سے زیادہ وحشت خود بینی ہے اور چہارم سب سے بہتر چیز اخلاق حسنہ ہے۔ چار باتیں یہ بھی ہیں کہ خود کو احمق کی دوستی سے بچانا کیونکہ وہ تیرے ساتھ نفع کا ارادہ کرے گا اور نقصان پہنچائے گا۔ خود کو جھوٹوں کی دوستی سے بچانا کیونکہ وہ دور کے لوگوں کو تجھ سے قریب کرے گا اور قریب کے لوگوں کو تجھ سے دور کرے گا۔ خود کو بخیل کی دوستی سے بچانا کیونکہ وہ تجھ سے اس چیز کو دور کرے گا جس کی تجھے زیادہ ضرورت ہو گی۔ خود کو فاسق کی دوستی سے بچانا کیونکہ وہ تجھے معمولی شے کی خاطر بیچ دے گا۔''

منقول ہے حضرت جندب بن عبداللہ رضی اللہ عنہ نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ

کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا امیر المومنین! کیا ہم آپ رضی اللہ عنہ کے بعد حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے دست اقدس پر بیعت کر لیں؟ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

''میں اس معاملے میں تم سے کچھ نہ کہوں گا تم اپنے بعد جسے بہتر سمجھو اسے اپنا خلیفہ مقرر کر لینا۔''

## صاحبزادوں کو وصیت:

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا جب وقت وصال قریب آیا تو آپ رضی اللہ عنہ نے اپنے صاحبزادوں کو طلب فرمایا اور انہیں ذیل کی وصیت کی۔

''میرے بچو! میں تمہیں اللہ عزوجل سے ڈرنے کی نصیحت کرتا ہوں۔ میرے بعد تم دنیا کی محبت میں مبتلا نہ ہو جانا۔ کسی دنیاوی شے کے حصول میں ناکامی پر افسوس نہ کرنا۔ حق بات کہنا اور حق کا ساتھ دینا۔ مظلوموں کی امداد کرنا، یتیموں کے ساتھ حسن سلوک سے پیش آنا۔ ظالم کی حمایت نہ کرنا اور بے کسوں کو سہارا دینا۔ قرآن مجید سے ہدایت لیتے رہنا اور اللہ عزوجل کے احکام کی روشنی میں ملامت کرنے والے کی ملامت کرنے سے نہ ڈرنا۔''

پھر حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے حضرت سیّدنا امام حسن اور حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہم کو وصیت کرتے ہوئے فرمایا۔

''اپنے بھائی محمد (رضی اللہ عنہ) بن حنیفہ کے ساتھ حسن سلوک سے پیش آنا اور اس کے ساتھ عفو و درگزر سے کام لینا۔''

پھر حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے اپنے بیٹے محمد بن حنیفہ رضی اللہ عنہ کو وصیت

کرتے ہوئے فرمایا۔

"اپنے دونوں بڑے بھائیوں کی عزت وتوقیر کرنا ان کا حق تم پر زیادہ ہے اور ان کی مرضی کے بغیر کوئی کام نہ کرنا۔"

حضرت محمد بن حنیفہ رضی اللہ عنہ، حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے چھوٹے فرزند تھے اور حضرت خولہ بنت جعفر رضی اللہ عنہا کے بطن سے تولد ہوئے تھے۔ آپ رضی اللہ عنہ کا نام محمد بن علی رضی اللہ عنہ ہے۔

## حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا وصال:

شیر خدا، حیدرِ کرار، امام الاولیاء، امیر المومنین حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے اپنے بچوں کو وصیت کرنے کے بعد کلمہ توحید پڑھا اور اپنی جان جانِ آفرین کے سپرد کر دی۔ آپ رضی اللہ عنہ نے ۲۱ رمضان المبارک ۴۰ھ کو اس جہانِ فانی سے کوچ فرمایا۔

اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ

## تجہیز وتکفین:

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو حضرت سیّدنا امام حسن، حضرت سیّدنا امام حسین اور حضرت عبداللہ بن جعفر رضی اللہ عنہم نے غسل دیا۔ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے نمازِ جنازہ پڑھائی اور آپ رضی اللہ عنہ کو دارالامارت کوفہ میں سپردِ خاک کیا گیا۔

کچھ روایات کے مطابق حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو کوفہ کی جامع مسجد میں مدفون کیا گیا جبکہ کچھ روایات کے مطابق آپ رضی اللہ عنہ کو کوفہ سے سترہ کلومیٹر دور دفن کیا گیا۔



# حلیہ مبارکہ

روایات کے مطابق حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا قد درمیانہ تھا۔ آپ رضی اللہ عنہ کا رنگ گندمی تھا۔ آپ رضی اللہ عنہ کی آنکھیں بڑی اور چہرہ پر کشش تھا۔ آپ رضی اللہ عنہ کے جسم مبارک پر بال بے شمار تھے۔ بازو اور پنڈلیاں گوشت سے بھرپور تھیں۔ آپ رضی اللہ عنہ کا جسم قدرے فربہ تھا اور سر مبارک پر بال کم تھے۔ کندھے مضبوط اور چوڑے تھے اور آپ رضی اللہ عنہ کی ریش مبارک گھنی تھی۔ جو شخص آپ رضی اللہ عنہ کے سراپا کو دیکھتا تو وہ آپ رضی اللہ عنہ کی شخصیت کے سحر میں کھو جاتا تھا۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ ہمیشہ سادہ لباس زیب تن فرماتے تھے اور آپ رضی اللہ عنہ کا لباس دو چادروں سے زیادہ نہ ہوتا تھا۔ ایک چادر سے آپ رضی اللہ عنہ تہبند باندھتے تھے جبکہ دوسری چادر سے جسم مبارک کو ڈھانپتے تھے۔ آپ رضی اللہ عنہ ہمیشہ سر مبارک پر عمامہ باندھے رکھتے تھے۔



# حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا خاندان

روایات کے مطابق حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے نو شادیاں کیں۔ جن سے آپ رضی اللہ عنہ کی کثیر اولاد تولد ہوئی۔ ذیل میں آپ رضی اللہ عنہ کی ازواج اور اولاد کا مختصراً تذکرہ بیان کیا جا رہا ہے۔

## حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا:

حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا کا نام ''فاطمہ'' اور لقب ''زہرا'' ہے۔ آپ رضی اللہ عنہا، حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی سب سے چھوٹی اور لاڈلی صاحبزادی ہیں۔ آپ رضی اللہ عنہا، ام المومنین حضرت سیّدہ خدیجہ رضی اللہ عنہا کے بطن سے انبوی میں تولد ہوئیں۔

روایات میں آتا ہے کہ جس وقت حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا اپنی والدہ ماجدہ ام المومنین حضرت سیّدہ خدیجہ رضی اللہ عنہا کے بطن میں تھیں تو انہیں جنت کی خوشبو آتی تھی۔ ام المومنین حضرت سیّدہ خدیجہ رضی اللہ عنہا نے اس کا تذکرہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے کیا اور پھر جس وقت حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا تولد ہوئیں تو حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ رضی اللہ عنہا کا ماتھا چومنے کے بعد فرمایا۔

''مجھے اس کے سر سے جنت کی خوشبو آتی ہے۔''

حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا سے بے پناہ محبت تھی۔ آپ رضی اللہ عنہا بچپن سے ہی تنہائی پسند تھیں یہی وجہ ہے کہ کبھی کسی کھیل کود

میں شامل نہ ہوئیں۔ آپ رضی اللہ عنہا، اپنے والد بزرگوار حضور نبی کریم ﷺ کے پاس تشریف فرما ہو جاتیں اور ان سے مختلف فقہی مسائل دریافت کرتی رہتیں۔

حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا کی ذہانت کو دیکھتے ہوئے ام المومنین حضرت سیّدہ خدیجہ رضی اللہ عنہا نے آپ رضی اللہ عنہا کی تعلیم و تربیت پر خصوصی توجہ دی۔ آپ رضی اللہ عنہا کی عمر مبارک ابھی صرف دس برس ہی تھی کہ ام المومنین حضرت سیّدہ خدیجہ رضی اللہ عنہا اس جہانِ فانی سے کوچ فرما گئیں۔ آپ رضی اللہ عنہا کو والدہ ماجدہ سے بے حد لگاؤ تھا اور یہی وجہ تھی کہ ان کے وصال کے بعد آپ رضی اللہ عنہا غمگین رہنے لگ گئیں۔

حضور نبی کریم ﷺ اعلانِ نبوت کے بعد مشرکین مکہ کے ظلم و ستم سہہ رہے تھے۔ مشرکین مکہ کے ظلم و ستم روز بروز بڑھتے جا رہے تھے۔ حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا ایسے موقعوں پر بے حد پریشان ہو جاتی تھیں اور ہمہ وقت حضور نبی کریم ﷺ کے لئے دعائیں کرتی رہتی تھیں۔ جب آپ رضی اللہ عنہا اپنے والد بزرگوار کی یہ کیفیت دیکھتیں تو آپ رضی اللہ عنہا کی آنکھوں سے آنسو جاری ہو جاتے تھے۔ حضور نبی کریم ﷺ آپ رضی اللہ عنہا کو دلاسہ دیتے اور فرماتے۔

"بیٹی! تم غمزدہ نہ ہوا کرو اللہ عزوجل تمہارے باپ کو تنہا نہیں چھوڑے گا۔"

حاکم کی روایت ہے حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے فرماتے ہیں کہ ایک دن حضرت سیّدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا روتی ہوئی حضور نبی کریم ﷺ کے پاس تشریف لائیں۔ حضور نبی کریم ﷺ نے شفقت سے پوچھا۔

"بیٹی! تم کیوں روتی ہو؟"

حضرت سیّدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا نے عرض کیا ابا جان! میں کیوں نہ روؤں مشرکین

قریش کا ایک گروہ حجر اسود کے پاس لات وعزیٰ ومنات کی قسمیں کھا رہا ہے کہ وہ آپ ﷺ کو دیکھتے ہی شہید کر دیں گے اور ان میں کوئی بھی ایسا نہیں ہے جس نے آپ ﷺ کے مقدس خون سے اپنا حصہ پہچانا نہ ہو؟ حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا۔

"میری بچی! تم میرے پاس وضو کا برتن لاؤ۔"

پھر حضور نبی کریم ﷺ نے وضو فرمایا اور مسجد میں تشریف لے گئے۔ جب مشرکین نے آپ ﷺ کو دیکھا تو پکارے یہ رہے، پھر ان کے سر جھک گئے اور ان کی ٹھوڑیاں ساقط ہوگئیں اور اپنی آنکھوں کو اٹھا بھی نہ سکے۔ آپ ﷺ نے ایک مٹھی میں خاک لے کر ان پر ماری اور فرمایا چہرے بگڑ گئے۔ پھر جس جس شخص کو اس میں سے کوئی کنکری لگی وہ بدر کے دن حالت کفر میں قتل ہوا۔

حضور نبی کریم ﷺ نے جب ام المومنین حضرت سیدہ سودہ رضی اللہ عنہا سے نکاح کیا تو آپ رضی اللہ عنہا کی تمام تر ذمہ داری ان کے سپرد کر دی۔ حضور نبی کریم ﷺ جب تبلیغ اسلام کی سخت محنت اور مشرکین کی تکلیفیں برداشت کرنے کے بعد گھر تشریف لاتے تو آپ رضی اللہ عنہا ان کی حالت دیکھ کر پریشان ہو جاتیں۔ حضور نبی کریم ﷺ فرماتے۔

"فاطمہ (رضی اللہ عنہا)! گھبراؤ نہیں اللہ تمہارے باپ کو کبھی تنہا نہیں چھوڑے گا۔"

ہجرت مدینہ کے وقت حضرت سیدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا سن بلوغت کو پہنچ چکی تھیں۔ جب ہجرت مکمل ہوگئی اور قریباً تمام مسلمان مکہ مکرمہ سے مدینہ منورہ پہنچ گئے تو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے ایک روز حضور نبی کریم ﷺ کی خدمت میں

آپ رضی اللہ عنہا سے نکاح کی درخواست کی۔ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جو اللہ عزوجل چاہے گا وہی ہوگا۔ پھر حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے آپ رضی اللہ عنہا سے نکاح کی خواہش ظاہر کی تو حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے انہیں بھی وہی جواب دیا۔ بعدازاں آپ رضی اللہ عنہا کا نکاح حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے ہوا۔ بوقت نکاح آپ رضی اللہ عنہا کی عمر مبارک پندرہ برس اور حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی عمر مبارک اکیس برس تھی۔

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے فرماتے ہیں کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جب حضرت سیدہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا کا نکاح حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے کیا تو حضرت سیّدہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا نے عرض کیا کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے میرا نکاح اس شخص کے ساتھ کر دیا جس کے پاس نہ مال ہے نہ گھر؟ اس پر حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے آپ رضی اللہ عنہا سے فرمایا۔

"اے فاطمہ (رضی اللہ عنہا)! میں نے تیرا نکاح ایسے شخص سے کیا جو مسلمانوں میں علم و فضل کے لحاظ سے سب سے دانا اور بہترین ہے۔"

حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا کا گھر حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے گھر سے کچھ فاصلہ پر واقع تھا چونکہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اپنی لاڈلی صاحبزادی سے بے پناہ محبت تھی اس لئے ایک دن آپ رضی اللہ عنہا سے فرمایا۔

"بیٹا! میرا دل چاہتا ہے کہ تمہیں اپنے نزدیک بلوالوں۔"

حضرت سیّدہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا نے عرض کیا۔

"بابا جان! حارثہ رضی اللہ عنہ بن نعمان کے کئی مکانات آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مکان کے قرب و جوار میں موجود ہوں اگر ان سے کہا جائے

تو وہ کوئی مکان خالی کر دیں گے۔"

حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا۔

"حارثہ (رضی اللہ عنہ) نے پہلے بھی مہاجرین کو بہت سے مکانات دیئے ہیں اس لئے اس سے کہتے ہوئے عجیب لگتا ہے۔"

حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا اس واقعہ کے بعد خاموش ہو گئیں۔ کچھ روز بعد جب حضرت حارثہ رضی اللہ عنہ بن نعمان کو اس بات کا علم ہوا تو وہ حضور نبی کریم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور حضور نبی کریم ﷺ کے مکان سے متصل اپنا ایک مکان آپ ﷺ کی خدمت میں پیش کرتے ہوئے عرض کیا۔

"یارسول اللہ ﷺ! میرے ماں باپ آپ ﷺ پر قربان، میری تمام چیزیں آپ ﷺ ہی کی ملکیت ہیں آپ ﷺ انہیں جیسے چاہیں استعمال میں لا سکتے ہیں میرے نزدیک آپ ﷺ اور آپ ﷺ کے گھر والے ہر شے سے مقدم ہیں۔"

حضور نبی کریم ﷺ نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے فرمایا کہ وہ اپنے اہل خانہ سمیت اس مکان میں منتقل ہو جائیں۔

حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا نہایت ہی صابر خاتون تھیں۔ آپ رضی اللہ عنہا کی گفتگو کا انداز حضور نبی کریم ﷺ سے مشابہ تھا اور آپ رضی اللہ عنہا ان کی زندگی کا بہترین نمونہ تھیں۔ آپ رضی اللہ عنہا اپنے گھر کا تمام کام اپنے ہاتھوں سے کرتی تھیں۔ چکی پیستے پیستے آپ رضی اللہ عنہا کے ہاتھوں میں کئی مرتبہ چھالے پڑ جاتے تھے۔ گھر میں جھاڑو دیتیں، کپڑے دھوتیں اور اس کے علاوہ رضائے خداوندی کے لئے پنج وقتہ نمازوں کی پابندی اور تسبیحات کے لئے بھی وقت نکالتی تھیں۔ حضرت علی المرتضیٰ

رضی اللہ عنہ کے گھریلو حالات زیادہ اچھے نہ تھے اس لئے اکثر گھر میں فاقہ ہوتا۔ اگر حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو کہیں مزدوری مل جاتی تو گھر میں کھانے کا کچھ انتظام ہو جاتا۔ آپ رضی اللہ عنہا نے کبھی حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے ضد نہ کی اور نہ ہی کبھی ان سے کسی چیز کے نہ ہونے کا شکوہ کیا۔

بخاری شریف کی روایت ہے کہ ایک مرتبہ فتوحات کے زمانہ میں بے شمار غلام اور لونڈیاں بطور مالِ غنیمت آئیں۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا سے کہا کہ وہ حضور نبی کریم ﷺ کی بارگاہ میں جا کر گھریلو کام کاج کے لئے کوئی لونڈی مانگ لیں تا کہ گھریلو کام کاج میں ان کی مدد ہو سکے۔ حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا، حضور نبی کریم ﷺ کی خدمت میں پہنچیں تو آپ ﷺ گھر موجود نہ تھے۔ ام المومنین حضرت سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے آپ رضی اللہ عنہا کی آؤ بھگت کی اور آنے کی وجہ دریافت کی۔ آپ رضی اللہ عنہا نے اپنا مدعا بیان کیا تو ام المومنین حضرت سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے کہا کہ وہ حضور نبی کریم ﷺ کے آنے پر ان سے بات کریں گی۔ آپ رضی اللہ عنہا اپنے گھر واپس تشریف لے گئیں اور پھر حضور نبی کریم ﷺ تشریف لائے تو ام المومنین حضرت سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا کے آنے کی اطلاع دی اور ان کا مدعا بیان کیا۔ حضور نبی کریم ﷺ اس وقت فوراً آپ رضی اللہ عنہا کے گھر تشریف لائے اور آپ رضی اللہ عنہا کو مخاطب کرتے ہوئے فرمایا۔

''بیٹی! میں تمہیں فی الحال کوئی لونڈی یا غلام نہیں دے سکتا کیونکہ ابھی مجھے اصحابِ صفہ کی خورد ونوش کا بندوبست کرنا ہے اور میں ان لوگوں کو کیسے بھول جاؤں جنہوں نے دین اسلام

کی خدمت کے لئے اپنے گھر بار کو چھوڑ دیا تا کہ اللہ اور اس
کے رسول (ﷺ) کی خوشنودی حاصل کر سکیں۔''

پھر حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ میں تمہیں آج ایسی بات بتاتا ہوں جو تمہارے لئے لونڈی اور غلام کی نسبت ہزارہا درجے بہتر ہے۔ حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا نے عرض کیا کہ ضرور بتایئے۔ آپ ﷺ نے فرمایا۔

''تم رات کو سوتے وقت اور ہر نماز کے بعد ۳۳ مرتبہ سبحان
اللہ، ۳۳ مرتبہ الحمد للہ اور ۳۴ مرتبہ اللہ اکبر پڑھا کرو یہ عمل
تمہارے لئے لونڈی اور غلام کی نسبت کئی گنا بہتر ہوگا۔''

ایک مرتبہ حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا مسجد نبوی ﷺ میں حضور نبی کریم ﷺ کی خدمت میں تشریف لائیں اور جو کی روٹی کا ایک ٹکڑا پیش کیا۔ حضور نبی کریم ﷺ نے دریافت کیا کہ یہ کہاں سے آیا؟ آپ رضی اللہ عنہا نے بتایا کہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ تین دن کے فاقہ کے بعد تھوڑے سے جو لائے تھے جنہیں پیس کر میں نے روٹی بنائی۔ جب میں روٹی بچوں کو کھلانے لگی تو خیال آیا کہ آپ ﷺ کو بھی تھوڑی سی روٹی دے دوں۔ حضور نبی کریم ﷺ نے روٹی تناول کرتے ہوئے فرمایا۔

''اے میری بیٹی! میں چار روز سے فاقہ سے ہوں اور چار روز
بعد یہ روٹی کا پہلا ٹکڑا ہے جو میرے منہ میں پہنچا ہے۔''

ایک مرتبہ حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا شدید بیمار میں مبتلا تھیں۔ بخار کی وجہ سے انہیں نیند بھی نہ آ رہی تھی۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ بھی آپ رضی اللہ عنہا کے ساتھ ساری رات جاگتے رہے۔ پچھلے پہر جب آپ رضی اللہ عنہا کی آنکھ لگی تو حضرت علی

المرتضیٰ رضی اللہ عنہ بھی سو گئے۔ جب اذانِ فجر کے وقت حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ اٹھ کر نماز کی ادائیگی کے لئے مسجد نبوی ﷺ میں تشریف لے گئے تو آپ رضی اللہ عنہا بھی نماز کے لئے اٹھیں اور نماز کی ادائیگی کے بعد حسب معمول چکی پیسنا شروع کر دی۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ واپس آئے تو آپ رضی اللہ عنہا کو چکی پیستے دیکھ کر کہا کہ فاطمہ (رضی اللہ عنہا)! تمہیں خود پر رحم نہیں آتا تم شدید بیمار ہو اور چکی پیس رہی ہو۔ آپ رضی اللہ عنہا نے جواباً کہا۔

"میں اپنے فرائض کی ادائیگی سے کبھی غافل نہ ہوں گی یہاں تک کہ مجھے موت آ جائے۔ مجھے میرے والد حضور نبی کریم ﷺ نے اللہ عزوجل کی عبادت اور آپ (رضی اللہ عنہ) کی اطاعت کا درس دیا ہے۔"

حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ ایک مرتبہ حضور نبی کریم ﷺ نے مجھے حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا کے گھر کسی کام سے بھیجا میں جب حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا کے گھر پہنچا تو حسنین کریمین رضی اللہ عنہم اس وقت سو رہے تھے اور حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا اس وقت قرآن مجید کی تلاوت فرما رہی تھیں۔ آپ رضی اللہ عنہا کی زبانِ مبارک سے قرآن مجید کے الفاظ سن کر مجھ پر رقت طاری ہو گئی جو کافی دیر تک طاری رہی۔

حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ ہمیں کھانا ایک وقت کے بعد میسر آیا۔ میں، بھائی حسین (رضی اللہ عنہ) اور والد بزرگوار حضرت سیّدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کھانا کھا چکے اور والدہ ماجدہ حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا کھانا تناول فرمانے لگی تھیں کہ ایک سائل نے دروازے پر صدا لگائی کہ اے بنت رسول

اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! تم پر سلام ہو میں دو وقت سے بھوکا ہوں مجھے کھانا کھلا دو۔ والدہ ماجدہ نے جب اس سائل کی صدا سنی تو آپ رضی اللہ عنہا نے اپنا کھانا مجھے دیتے ہوئے فرمایا۔

''جاؤ یہ کھانا اس سائل کو دے آؤ میں نے تو ایک وقت کا کھانا نہیں کھایا جبکہ وہ دو وقت سے بھوکا ہے۔''

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے ساری رات محنت کر کے ایک باغ سینچا اور اس کی اجرت میں آپ رضی اللہ عنہ کو چند جو ملے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے وہ جو لا کر حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا کو دیئے۔ آپ رضی اللہ عنہا نے جو چکی میں پیس کر آٹا بنایا اور روٹی تیار کی۔ جس وقت کھانے کے لئے سب گھر والے بیٹھے تو اس دوران ایک مسکین نے گھر کا دروازہ کھٹکھٹایا اور کہا کہ میں بھوکا ہوں۔ آپ رضی اللہ عنہا نے سارا کھانا اس مسکین کو دے دیا اور دوبارہ کھانا تیار کیا۔ ابھی گھر والے کھانا تناول فرمانے ہی لگے تھے کہ ایک یتیم نے دروازہ پر آ کر دست سوال کیا۔ آپ رضی اللہ عنہا نے سارا کھانا اس یتیم کو دے دیا۔ پھر آپ رضی اللہ عنہا نے اپنے لئے کھانا تیار کیا تو ایک مشرک قیدی نے دروازہ پر آ کر صدا لگائی۔ آپ رضی اللہ عنہا نے کھانا اس مشرک قیدی کو دے دیا۔ اس موقع پر اللہ عزوجل نے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر وحی بھیجی جس میں آپ رضی اللہ عنہا اور ان کے گھر والوں کے اس فعل کو پسند کرتے ہوئے ارشاد فرمایا۔

''اور وہ اللہ کی راہ میں مسکین اور یتیم اور قیدی کو کھانا کھلاتے ہیں۔''

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ جو کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے خادمِ خاص تھے اور حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے گھر کے ایک فرد کی مانند تھے وہ حضرت سیّدہ فاطمہ

الزہرا رضی اللہ عنہا کے پردہ کے بارے میں بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا سے ان کے کسی بچہ کو مانگا تو آپ رضی اللہ عنہا نے پردہ کے پیچھے سے ہاتھ بڑھایا اور مجھے بچہ پکڑا دیا۔

ام المومنین حضرت سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں میں نے حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا سے زیادہ کسی کو حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے مشابہ نہیں دیکھا۔ آپ رضی اللہ عنہا اپنی گفتگو، اپنی چال اور اپنے اخلاق میں سب سے زیادہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے مشابہت رکھنے والی تھیں۔

مفسرین کرام کی ایک جماعت کا قول ہے کہ حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا جنت کی عورتوں کی طرح حیض و نفاس سے پاک تھیں اس لئے آپ رضی اللہ عنہا کو ''زہرا'' کہا جاتا ہے۔ آپ رضی اللہ عنہا چونکہ حیض و نفاس سے پاک تھیں اسی لئے آپ رضی اللہ عنہا سے کبھی کوئی نماز قضا نہ ہوئی تھی اور جس وقت آپ رضی اللہ عنہا کے بچہ کی ولادت ہوتی تو آپ رضی اللہ عنہا فوراً ہی پاک ہو جاتی تھیں۔

حضرت اسماء رضی اللہ عنہا بنت عمیس جو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی زوجہ تھیں وہ فرماتی ہیں جب حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی ولادت باسعادت ہوئی تو میں اس وقت حضرت سیدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا کے پاس بطورِ دایہ موجود تھی اور میں نے کوئی خون جو بوقت ولادت ہوا کرتا ہے وہ نہ دیکھا تو حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے اس کا ذکر کیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

''کیا تم نہیں جانتی کہ میری بیٹی طاہرہ مطہرہ ہے اسے حیض کا خون بھی جاری نہیں ہوتا۔''

ام المومنین حضرت سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے فرماتی ہیں کہ

حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا۔

"اے فاطمہ (رضی اللہ عنہا)! کیا تو راضی نہیں کہ تو جنت کی عورتوں کی سردار ہے۔"

حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا۔

"روزِ محشر ندا کرنے والا ندا کرے گا کہ اے میدانِ حشر میں جمع ہونے والو اپنی نگاہوں کو نیچا کرلو یہاں تک کہ حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا وہاں سے گزر جائیں۔ روزِ محشر حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا کے ہمراہ ستر ہزار حوریں باندیوں کی مانند ہوں گی اور آپ رضی اللہ عنہا پل صراط سے بجلی کی مانند گزر جائیں گی۔"

روایات میں آتا ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ جب بھی کسی غزوہ میں شمولیت کے لئے یا پھر کسی سفر کی غرض سے نکلتے تو سب سے آخر میں حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا کے گھر تشریف لے جاتے اور جب بھی کسی غزوہ یا سفر سے واپس لوٹتے تو سب سے پہلے حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا کے گھر ہی تشریف لے جاتے تھے۔ حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا جب حضور نبی کریم ﷺ کو دیکھتیں تو ان کے ہاتھ چومتیں اور آپ ﷺ ان کی پیشانی پر بوسہ دیتے تھے۔

حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا سے دریافت کیا گیا کہ چالیس اونٹوں کی زکوٰۃ کیا ہے؟ آپ رضی اللہ عنہا نے فرمایا۔

"تمہارے لئے ایک اونٹ ہی زکوٰۃ ہے اور اگر میرے پاس

چالیس اونٹ ہوں تو وہ میں تمام کے تمام اللہ عزوجل کی راہ
میں دے دوں۔''

ام المومنین حضرت سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے فرماتی ہیں کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے منقش چادر اوڑھ رکھی تھی۔ یہ چادر سیاہ بالوں سے بنی ہوئی تھی۔ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں اپنی چادر میں داخل کر لیا۔ پھر حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ آئے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں بھی چادر میں داخل کر لیا۔ پھر حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا تشریف لائیں تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں بھی اس چادر میں داخل کر لیا۔ پھر حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ تشریف لائے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں بھی اپنی چادر میں داخل کر لیا اور پھر فرمایا۔

''اللہ عزوجل چاہتا ہے کہ میرے گھر والوں سے ہر قسم کی
ناپاکی کو دور کر دے اور تمہیں صاف ستھرا کر دے۔''

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے منقول ہے فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ میں گھر میں داخل ہوا تو دیکھا کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم تشریف فرما ہیں اور حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ، آپ کی دائیں اور حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی بائیں جانب گود میں تشریف فرما ہیں جبکہ حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے تشریف فرما ہیں۔ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے دیکھ کر فرمایا۔

''اے علی (رضی اللہ عنہ)! حسن (رضی اللہ عنہ) اور حسین (رضی اللہ عنہ) دونوں
میزان کے پلڑے ہیں جبکہ فاطمہ (رضی اللہ عنہا) اس کا ترازو ہے اور
ترازو دو پلڑوں پر ہی قائم رہتا ہے جبکہ تم روزِ محشر لوگوں کا اجر

تقسیم کرو گے۔‘‘

ام المومنین حضرت سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے فرماتی ہیں کہ حضور نبی کریم ﷺ نے اپنے مرضِ وصال میں اپنی لاڈلی صاحبزادی حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا کو بلا بھیجا۔ جب آپ رضی اللہ عنہا عیادت کے لئے تشریف لائیں تو حضور نبی کریم ﷺ نے ان کے کان میں کچھ کہا جس پر وہ رو پڑیں۔ پھر دوبارہ حضور نبی کریم ﷺ نے ان کے کان میں کچھ کہا تو وہ مسکرا پڑیں۔ میں نے آپ رضی اللہ عنہا سے اس بارے میں دریافت کیا تو آپ رضی اللہ عنہا ٹال گئیں۔ پھر جب حضور نبی کریم ﷺ کا وصال ہو گیا تو میں نے ایک مرتبہ پھر اصرار کر کے دریافت کیا تو آپ رضی اللہ عنہا نے فرمایا۔

’’حضور نبی کریم ﷺ نے سب سے پہلے مجھے اپنے وصال کی خبر دی جس کو سن کر میں رو دی۔ پھر آپ ﷺ نے مجھ سے فرمایا تم جنت کی عورتوں کی سردار ہو اور میرے اہل میں سب سے پہلے تم مجھ سے آن ملو گی جس کو سن کر میں مسکرا دی۔‘‘

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے فرماتے ہیں کہ حضور نبی کریم ﷺ کے وصال کے بعد حضرت بلال رضی اللہ عنہ کے شب و روز گریہ میں بسر ہونے لگے اور انہوں نے کھانا پینا بھی ترک کر دیا یہاں تک کہ ان کی بینائی بھی کمزور پڑ گئی اور نوبت یہاں تک پہنچ گئی کہ ان کی جسمانی قوت نے بھی جواب دینا شروع کر دیا۔

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں ایک روز رات کے اندھیرے میں حضرت بلال رضی اللہ عنہ، حضرت سیّدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا کے گھر پہنچے۔ حضرت سیّدہ

